کونسلوں اور کانفرنسوں کے اندر ایسا ضابطہ تیار نہیں ہو سکتا +
قرآن کریم نسل انسانی کی رہنمائی کا دعویدار ہے۔ اگر آپ اسے عقل و خرد اور ایمان کی کسوٹی پر پرکھیں تو میں آپ کو یقین دلاتا ہوں۔ کہ آپ کی یہ کوشش رائیگان نہ جائیگی۔ اور آپ کو اس سے ایک ایسی شاہراہ ملجائیگی۔ جو نہ صرف اس زندگی بلکہ آئندہ زندگی میں بھی نجات کیطرف لیجانیوالی ہے۔ یہی شاہراہ امن اور صلح کی حقیقی شاہراہ ہے +
میں لڑائی اور جنگ کا حامی نہیں۔ لیکن اس کے ساتھ ہی میں زندگی کے اصل حقائق سے آنکھیں بند نہیں کر سکتا۔ جنگیں ہمیشہ جارحانہ اور مدافعانہ دونوں ہی طریق سے ہوتی رہی ہیں۔ اور آیندہ بھی ایسی ہی ہونگی۔ کون ہے جو کسی قوم کے معاملہ کا حق بجانب ہونا جانچ سکے؟ قیصر جرمنی نے جس کے ورد زبان خدا کا نام تھا گذشتہ جنگ یورپ کی ابتدا ہی میں کہا تھا +
"یاد رکھو کہ جرمن قوم خدا کی برگزیدہ قوم ہے۔ مجھ پر جرمنوں کا بادشاہ ہونے کی حیثیت سے خدا کی روح نازل ہوتی ہے۔ میں اس کا ہتھیار ہوں۔ اسکی تلوار اور اس کا خلیفہ ہوں ہلاکت ہے ان کیلئے جو اطاعت نہ کریں۔ موت ہے ان کیلئے جو بزدل اور کافر ہیں" +
جرمن قوم "خدا کی برگزیدہ قوم تھی"۔ یہودیوں کی طرح آج دربدر ہے۔ اور بہت بری حالت میں سے ہو کر گزر رہی ہے۔ اور وہ جس پر خدا کی روح نازل ہوئی تھی ایک سخت بزدل ثابت ہوا۔ اسکے خیالات اس کے ساتھ ہی چلے گئے۔ جس طرح سے مسیح کے خیالات اور نصب العین ان کے ساتھ ہی دفن ہو گئے +
دوسری طرف اسکے چند سال بعد مسٹر لائڈ جارج نے اپنی مانچسٹر کی مشہور و معروف تقریر میں علانیہ یہ کہا۔ کہ
"خدا نے ایک تلوار میرے ہاتھ میں دی ہے۔ اور جبتک اللہ تعالیٰ مجھے طاقت دیگا مسیحیوں کی حفاظت کیلئے میں اس کو استعمال کروں گا +
میں اپنے مضمون سے دور نکل گیا۔ جناب مسیح کی تعلیمات انفرادی حالات کیلئے ہیں اور یہ بالکل طبعی بات معلوم ہوتی ہے۔ جب ہم یہ دیکھتے ہیں۔ کہ انہوں نے زمین پر ایک

پرائیویٹ فرد کی حیثیت سے زندگی بسر کی۔ اور میں کسی بےعزتی کی نیت سے نہیں کہتا
ان کی زندگی ایک غیر معتدل پرائیویٹ فرد کی زندگی تھی۔ وہ ایک محکوم قوم کے فرد
تھے جنکی ہر روز حکام کیطرف سے مذمت اور بےعزتی کیجاتی تھی۔ انہوں نے کبھی حکومت اور سلطنت کے
مسائل پر حاوی ہونے کی کوشش نہیں کی۔ اور اگر انھوں نے اپنے حالات زندگی کو جانتے ہوئے
کبھی سیاست کی کوشش بھی کی ہو۔ تو ہم ان کے اس قول کی قدر کرتے ہیں جسمیں انہوں نے قیصر
کی چیز قیصر کو دینے اور بدی کا مقابلہ نہ کرنے کا حکم دیا ہے +

جناب مسیح کی تعلیم رُوحانی پہلو سے نامکمل نہیں۔ بلکہ انسانیت کے پہلو
سے وہ بالکل نامکمل ہے۔ کیونکہ انسانی زندگی بالکل انفرادی زندگی ہی نہیں
انسان مدنی بالطبع واقعہ ہؤا ہے۔ اور اسکی زندگی کا ایک پہلو جماعتی زندگی
ہے۔ اس جماعتی زندگی کیلئے جناب مسیح نے قطعاً کوئی رہبری نہیں کی۔ اور
کوئی ہدایات نہیں دیں۔ یہی وجہ ہے۔ کہ موجودہ یورپ میں ایک ضلجان
نظر آتا ہے۔ اور مذہب کی بُری باتوں اور دُنیا کی اچھی باتوں میں ایک تصادم
اور اختلاط واقعہ ہوگیا ہے +

حضرت محمد صلے اللہ علیہ وسلم کوئی فرضی اصول اور نصب العین بنانے والے نہ تھے
آپ نے حقائق کو اپنے سامنے رکھا۔ اور ایک ایسا ضابطہ قوانین بہم پہنچایا جو ان
حقائق کے عین مطابق ہے۔ آپنے ایسے اصول اور قواعد ہمیں دیئے۔ جو اقتصادیات
سیاسیات بین الاقوامی تعلقات اور جنگ میں کام آسکتے ہیں۔ یہ قواعد اِدھر اُدھر
کی عام باتیں نہیں۔ نہ وہ صرف ضابطہ کی تکمیل کیلئے ہدایات ہیں۔ بلکہ عملی
اور تفصیلی قوانین ہیں۔ جو انسانی تجارب کو سامنے رکھکر بنائے گئے ہیں۔ اور وہ
ایک مکمل ترین ضابطہ حکومت کا کام دے سکتا ہے جو ایک ایسی سلطنت کے
اصولوں پر بنایا گیا ہو۔ جس پر محض خدا ہی کی حکومت ہو +

انتقامی باتوں اور جارحانہ کارروائیوں کی آلائش سے قطعاً پاک ہے
قرآن کریم کا ارشاد ہے۔ قاتلوا فی سبیل اللہ الذین یقاتلونکم ولا تعتدوا

تاریکی اور ظلمت تھی وہیں خدا کی طرف سے روشنی آئی ۔ یہ ایمان جس کا میں نے اقرار کیا ہے۔ میرا اپنا بنایا ہوا نہیں ۔ قرآن کریم کے الفاظ میں آپ کو سناتا ہوں ۔

قولوا امنا باللہ وما انزل الینا وما انزل الی ابراھیم واسحٰق و یعقوب والاسباط وما اوتی موسیٰ وعیسیٰ وما اوتی النبیون من ربھم لا نفرق بین احد منھم ونحن لہ مسلمون ۔ کہ وہ ہم ایمان لائے اللہ پر اور اس پر جو اتارا گیا ہم پر اور جو اتار گیا ابراہیم اور اسمٰعیل اور اسحٰق اور قبائل پر اور جو موسیٰ اور عیسیٰ کو دیا گیا ۔ اور جو دوسرے نبیوں کو دیا گیا ۔ ہم ان میں سے کسی میں فرق نہیں کرتے ۔ اور ہم اسی اخدا کے فرمانبردار ہیں ۔

میں اپنے مسیحی دوستوں سے اس آیت کے الفاظ میں جو شروع میں میں نے پڑھی تھی یہ التجا کرتا ہوں ۔ کہ وہ ہم مسلمانوں کے ساتھ ایک مشترک پلیٹ فارم پر آجائیں ۔ اور ویسے ہی وسیع القلب بن جائیں جیسے ہم ہیں ۔ ہم انکے نبی مسیح کو مانتے ہیں ۔ کیا وہ ہمارے نبی محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر ایمان لائیں گے ؟

میں پھر اس آیت کے الفاظ میں ان سے کہتا ہوں ۔ کہ "اگر وہ پھر جائیں" جیسا کہ اغلباً ان کا طرز عمل ہوگا ۔ "تو گواہ رہو کہ ہم مسلمان (بالفاظ دیگر صلح کنندے) ہیں" ۔ وہی ہیں جو خسران میں رہینگے ۔ اور انہی کے لئے امن اور صلح کی کوئی راہ نہ ہوگی ۔ مسلمانوں سے میں کہتا ہوں ۔ کہ تم پھر دنیا پر حکمران اور غالب ہو جاؤ گے اگر تم حضرت نبی کریم صلے اللہ علیہ کے ارشاد (اعقل و توکل) پر عمل کرو ۔ اور اپنے تمام معاملات میں اللہ تعالے پر توکل کرنا ۔ اور اس کے ساتھ ہی اسباب سے بھی کام لینا سیکھو ۔

---

# اسلام کے ثمرات شیریں

## مکالمہ ومخاطبہ الٰہیہ

اللہ تعالیٰ کے تمام انعامات اور افضال میں سے سب سے زیادہ قیمتی انعام اس کا یقینی کلام اور الہام ہے۔ جو وہ انسان پر نازل کرتا ہے۔ الہام الٰہی کے ذریعہ سے ایک شخص اللہ تعالیٰ کے علم کے متعلق ترقی کے بلند ترین مرتبہ پر جا پہنچتا ہے۔ وہ گویا کہ اللہ تعالیٰ کو اپنی آنکھوں سے دیکھ لیتا ہے۔ اور اسکی ہستی پر اس کا ایمان ایسا ہی ہوتا ہے۔ جیسا ایک چشمدید چیز پر۔ اللہ تعالیٰ کا خوف اور رعب ودبدبہ اس کے دل پر متسلط ہو جاتا ہے۔ اور شک وشبہات کی تاریکی اس طرح کافور ہو جاتی ہے۔ جیسے سورج کے سامنے سے اندھیرا۔ زمین پر وہ اس طرح رہتا ہے۔ جیسے فرشتہ۔ صداقت اور راستبازی۔ گناہ سے نفرت۔ ایک خدا سے محبت۔ اسکی اطاعت وفرمانبرداری۔ خوف خدا۔ اللہ تعالیٰ پر توکل اور دوستی کے رشتہ کو وفاداری کے ساتھ نبھانے میں یکتا اور بینظیر ہوتا ہے۔ علاوہ ازیں جیسا کہ کلام الٰہی میں وعدہ دیا گیا ہے۔ کہ اللہ تعالیٰ کا مکالمہ ہمیشہ نیکدل بندوں کے ساتھ ہوتا رہیگا۔ عقل انسانی بھی اسی بات کی متقاضی ہے۔ کہ بنی نوع انسان کی بہبودی کے لئے الہام دنیا میں جاری رہے +

## گناہ کا علاج

گناہ یا احکام الٰہی کی نافرمانی کا کوئی علاج سوائے اسکے نہیں۔ کہ اللہ تعالیٰ اپنے الہام کے ذریعہ سے اپنے جمال اور جلال کو دنیا پر ظاہر کرے۔ تجربہ اس بات پر شاہد ہے۔ کہ دنیا میں دو ہی طاقتیں ہیں۔ جو انسان کو قوانین الٰہی کے توڑنے یا

نافرمانی سے باز رکھ سکتی ہیں۔ یا تو اس ہستی کی جس کے احکام سے تجاوز کیا گیا یا اسکی نافرمانی کی گئی ہے سچی محبت انسان کے دل میں ہو۔ اور یا اس کا پورا خوف ہو۔ ایک مہربان اور شفیق دوست کے ساتھ سچی دلی محبت بھی اپنے اندر اس قدر خوف رکھتی ہے۔ کہ ایسا نہ ہو کہ دوستی کا رشتہ کسی صورت میں منقطع ہو جائے۔ اسلئے وہ انسان جس کا دل اللہ تعالیٰ کی سچی محبت یا اس کے پورے خوف سے بھرپور ہو۔ اور وہ جو ایسے انسان کو جانتا اور اس سے محبت رکھتا اور اس کے زیر دست اثر سے متاثر ہوتا ہے۔ یہ دونوں گناہ کے طوق گراں سے آزاد ہیں۔ بعض لوگ مکروفریب سے یہ ظاہر کرتے ہیں۔ کہ وہ گناہ سے پاک ہیں۔ لیکن وہ صرف خدا اور بندوں کو دھوکا دیتے ہیں۔ گناہ سے نجات ناممکن ہے۔ جب تک کہ اللہ تعالیٰ کا اسقدر کامل یقین انسان کو نہ ہو۔ کہ اس کے خوف سے تمام سفلی خواہشات پر موت وارد ہو جائے۔ یہ اسوقت تک نہیں ہو سکتا۔ جبتک کہ اللہ تعالیٰ کی سچی محبت اور سچا خوف خدا دل کے اوپر پورے طور پر مسلط نہ ہو جائے۔ اور خدا تعالیٰ کی شان جمالی و جلالی کا اس پر پرتو نہ پڑے۔ لیکن دل محبت و خوف کی ہر دو کیفیات سے متاثر نہیں ہو سکتا۔ جبتک کہ اللہ تعالیٰ کی ہستی اور اسکی شان جلالی و جمالی کا اسے پورا اور کامل یقین نہ ہو۔

## اللہ تعالیٰ کی ہستی کا کامل یقین ہی نجات کا واحد ذریعہ ہے

اس سے ظاہر ہے کہ اللہ تعالیٰ کی ہستی پر ایمان ہی نجات کی اصل جڑ اور حقیقی ذریعہ ہے۔ یہ یقین کامل ہی ہے جو مصائب و مشکلات کے اندر اللہ تعالیٰ کی رضی کے آگے انسان کو جھکاتا۔ اور محبت الٰہی کی آگ میں داخل ہونے کیلئے اسے ترغیب دیتا ہے۔ یقین کامل ہی ہے جو محبت کو پیدا کرتا اور انسان کو موت کے منہ میں داخل ہونے کیلئے تیار کرتا ہے۔ یقین کامل ہی کی وجہ سے انسان محبت الٰہی کی خاطر اپنے عیش و آرام کو ترک کرتا ہے۔ اپنی تعریف اور مدح سرائی سے لاپرواہ ہوتا ہے اور کسی سے خراج تحسین وصول کرنے کی کوئی خواہش نہیں رکھتا اور صرف ایک اللہ

کیلئے تمام دنیا کو اپنا دشمن بنالیتا ہے۔ وہ جگہ جسمیں خطرہ یقینی ہو۔ انسان اسمیں داخل ہونے سے ڈرتا ہے۔ اگرچہ وہ قابل اجازت بھی ہو۔ بُرے الفاظ منہ سے نکالنے سے وہ پرہیز کرتا ہے۔ اور اپنی زبان کو اس طرح روکتا ہے۔ کہ گویا کسی نے اس پر قفل لگا دیا ہے۔ لیکن یہ یقین کامل یا تو اللہ تعالیٰ کو بچشم خود دیکھنے سے حاصل ہوتا ہے۔ یا اس ہی مکالمہ و مخاطبہ کے ذریعہ سے جو ایسے الفاظ میں ہو۔ جو یقینی طور پر اللہ تعالیٰ کے مُنہ سے نکلے ہوں۔ اور اس طاقت اور عظمت و شان اس کشش اور آسمانی نشانوں کے ذریعہ سے جو اسکے شامل حال ہوتے ہیں۔ اس مکالمہ و مخاطبہ کا الٰہی سرچشمہ سے ہونا ثابت ہو جاتا ہے اس قسم کے الہام کے بغیر نہ تو اللہ تعالیٰ کی ہستی کا یقین آسکتا ہے۔ اور نہ اس کی صفات کا پتہ چلتا ہے۔ اللہ تعالیٰ کا الہام جو انبیائے سابق پر نازل ہوتا رہا۔ اور وہ معجزات جو ان سے صادر ہوئے۔ اللہ تعالیٰ کی ہستی پر برہان قاطع کا کام نہیں دے سکتے۔ کیونکہ اس زمانہ میں نہ تو کسی انسان نے ان معجزات کو دیکھا اور نہ وہ الہام ہی آج نازل ہوتا ہے

## یقین کامل کیونکر پیدا ہو

انسانی فطرت اور ضمیر کا یہ کھلا تقاضا ہے۔ کہ انسان کی رُوح شک و شبہات سے دُور بھاگتی اور ایک کھلے یقین اور کامل اعتقاد کے لئے شدید پیاس اپنے اندر رکھتی ہے۔ ایسی حالت میں ضرور ہے۔ کہ اس قادر مطلق اور علیم و حکیم ہستی نے اس پیاس کو انسان کے اندر رکھا ہو۔ اور اس کو بجھانے اور یقین کامل کے ساتھ اسے مطمئن کرنے کا سامان بھی پیشتر سے پیدا کر رکھا ہو۔ لیکن وہ کونسے ذرایعہ ہیں۔ جن سے یہ یقین کامل پیدا ہو سکتا ہے؟ اس سوال کے جواب میں ہم علانیہ یہ کہنا چاہتے ہیں۔ کہ یقین کامل شریعت الٰہی کی جو شروع دُنیا سے رائج ہے۔ پوری متابعت سے حاصل ہوتا ہے۔ یا یُوں سمجھئے کہ انسان کے دل میں اللہ تعالیٰ کی محبت کا جوش ہونا چاہئے جو

اس کے خوارق العادت کاموں کو دیکھ کر پیدا ہوتا ہے۔ اس خیال کو دل میں لا کر اپنے آپ کو دھوکہ اور فریب میں نہ ڈالو۔ کہ ازمنۂ سابقہ میں جو الہام اللہ تعالےٰ نے دنیا پر نازل کیا وہی کافی ہے۔ اور کہ کسی تازہ الہام کی اب ضرورت نہیں۔ وہ لوگ دھوکہ خوردہ ہیں۔ جو یہ سمجھتے ہیں۔ کہ اللہ تعالیٰ کا الہام محض بائیبل تک ہی محدود ہے۔ اور کہ بائیبل کے بعد کسی نئے الہام کی ضرورت نہیں۔ ان ناقابل وقعت بیانات کا جواب محض اس قدر ہے کہ وہ مقصد جس کے لئے اللہ تعالیٰ کا الہام نازل ہوتا ہے۔ یہی ہے کہ انسان کے دل کے اندر یقین کامل پیدا کیا جائے۔ اللہ تعالےٰ اپنا الہام انسانوں پر نازل کرتا ہے۔ تاکہ وہ اسکی ہستی اور اسکی صفات پر ایمان لائیں۔ اور ان راہوں کو معلوم کریں۔ جو اسے پسند ہیں۔ اور جن کو وہ ناپسند کرتا ہے۔ تاکہ اس کی برکت سے اللہ تعالےٰ پر ان کا یقین کامل ہو جائے۔ وہ ہر ایک بُری اور ناپاک راہ سے پرہیز کریں۔ اور سچی اور صداقت کی راہوں پر چلیں۔ لیکن جوں جوں زمانہ گذرتا جاتا ہے۔ اور وہ وقت دُور ہوتا جاتا ہے۔ جس کے اندر اللہ تعالیٰ کا کوئی پیغمبر زمین پر موجود تھا۔ تو اس الہام الٰہی کا جو اس پر نازل ہوا تھا۔ اثر اور طاقت اور کشش رفتہ رفتہ زائل ہو جاتی ہے۔ اور وہ زمانہ گذشتہ کا ایک افسانہ بن جاتا ہے۔ اس مقصد و منشا کو وہ پورا نہیں کر سکتا۔ جس کے لئے وہ نازل ہوا تھا۔ اور انسانوں کے دل آخرکار اس یقین کامل سے خالی ہو جاتے ہیں۔ جو اسکے نزول کے وقت پیدا ہوا تھا۔ یہود کو دیکھو جنکے ہاتھوں میں انبیاء کی کتابیں ہیں۔ اور دلوں کے اندر دھوکا اور فریب ہے۔ کتنے عیسائی ہیں۔ جن کی ایک گال پر اگر طمانچہ مارا جائے۔ تو وہ دوسری بھی پھیر دیتے ہیں۔ اور جو شخص ان کا کوٹ لے جائے ان کو اپنا چوغہ اتار دیتے ہیں۔ اور شہوت کی نظر سے دیکھنے سے پرہیز کرتے ہیں۔ دوسروں کا احتساب نہیں کرتے

اور اپنے دلوں کے اندر کجروی دھوکا بازی اور طمع و حرص نہیں رکھتے ہیں؟

## رُوحانی غذا ایسی ہی ضروری ہے جیسے جسمانی غذا

مختصراً یوں کہا جا سکتا ہی کہ جس طرح ہر صبح کو تازہ خوراک کی ہمیں ضرورت ہوتی ہے۔ ویسے ہی ایمان کو تازہ کرنے کے لئے تازہ الہام کی بھی ضرورت ہے۔ جس وقت ایمان کی روشنی یعنے یقین کامل کم ہونا شروع ہو جاتا ہے۔ تو کلام الٰہی پر صرف نمائشی عمل ہوتا ہے۔ اور اس کا اثران کے قلوب تک نہیں پہنچتا۔ خدا کا کلام ان سے پرے پرے رہتا ہے۔ وہ ان سے چھوتا تک نہیں۔ اور اس لئے اس سے کوئی عمدہ نتیجہ اور اثر پیدا نہیں ہو سکتا اسلئے اللہ تعالیٰ کے کلام کو ان سے اُٹھا لیا جاتا ہے۔ لوگوں کے ہاتھ میں صرف مردہ ہڈیاں رہجاتی ہیں۔ اور اسکی اصل رُوح آسمان کی طرف پرواز کر جاتی ہے پھر ایک مقدس طبیعی اثر رکھنے والا انسان پیدا ہوتا ہے۔ اور خدا کا کلام اسے اپنی طرف کھینچتا ہے۔ اور اس کلام کی طاقت اور اثر سے اسے یقین کامل عطا ہوتا ہے۔ وہ اس علم کو جو آسمان کی طرف اٹھالیا گیا تھا۔ پھر دوبارہ زمین پر لے آتا ہے۔ یہ ایک الٰہی قانون ہے۔ جس کے مطابق نئے الہام الٰہی سے انسانی قلوب میں یقین کامل کو تازہ کیا جاتا ہے۔ وہ لوگ جو اس قانون کی متابعت کرتے ہیں۔ جس کو اللہ تعالیٰ نے منسوخ کیا ہے انکے قلوب مسخ ہو جاتے ہیں۔ انکے درمیان ایک بھی ایسا انسان باقی نہیں رہتا جو نئے الہام الٰہی کا مورد بننے کے قابل ہو۔ ایسی کتاب ایک گھرے اور مٹیالے پانی کی طرح ہی جسمیں گندگی اور کیچڑ ملا ہوا ہو۔ ایسا قانون اپنے پیرووں کے لئے قطعاً مفید نہیں ہوتا۔ کیونکہ اس کے نشانات گذشتہ زمانہ کے قصے اور کہانیاں ہیں۔ آسمان کا تازہ پانی یعنے تازہ الہام الٰہی ان پر جاری نہیں ہوتا۔ یہ اس امر کے نشانات ہیں۔ کہ ایسے لوگونکو خدا نے چھوڑ دیا ہے۔ اسلئے ایک مردہ مذہب کا یہ معیار ہے۔ کہ تازہ الہام الٰہی

کی روشنی میں وہ نامکمل ہوتا ہے۔ وہ لوگ جو ایسے مُردہ مذہب کی پیروی کرتے ہیں وہ ایسے الفاظ پر اعتبار جماتے ہیں۔ جن کی تصدیق تازہ الہام الٰہی یا نئے آسمانی نشانات سے نہیں ہوتی۔ اسلئے ان کے دل مردہ ہیں۔ اور یقین کامل کی روشنی جو گناہ اور شریعت کی خلاف ورزی سے روک دیتی ہے۔ اسکے نزدیک بھی نہیں آتی۔ قریباً تمام مذاہب نے جیسے کہ ان کی تعلیم ہے۔ الہام الٰہی کے دروازہ کو بند کردیا ہے۔ لیکن اسلام نے اسے سب کے لئے کھولا ہے اور یہی ایک دروازہ الٰہی حسن و جمال کے مشاہدہ کا حقیقی رستہ ہے +

# حساب آمد و خرچ کتاب ینابیع المسیحیت

| تفصیل آمد | نمبر نقشہ | رقم آمد پائی | رقم آمد آنہ | رقم آمد روپیہ | تفصیل خرچ | نمبر نقشہ | رقم خرچ پائی | رقم خرچ آنہ | رقم خرچ روپیہ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| بقایا سابقہ مشتہرہ رسالہ اپریل سنہ ۱۹۲۳ء صفحہ ۱۹۷ | | ۶ | ۲ | ۲۴۷۸ | محصول ڈاک | | ۰ | ۱۵ | ۵۹ |
| | | | | | اجرت چھپائی انگریزی انڈکس | | ۰ | ۱۴ | ۳ |
| | | | | | کاغذ انڈکس | | ۰ | ۱۴ | ۱۶ |
| امداد از مسلم احباب ہندوستان | الف | ۶ | ۱۰ | ۳۴۲ | اجرت کتابت چٹھیاں جو نواب صاحب کو روانہ ہوئیں | | ۰ | ۴ | ۶ |
| | | | | | ادائیگی دو کتاب برائے طبع ... نمبر ۶۶۲۱۹۹ ... | | ۳ | ۸ | ۴۳۵ |
| | | | | | بقایا | | ۹ | ۷ | ۲۲۹۸ |
| کل میزان | | ۰ | ۱۳ | ۲۸۲۰ | کل میزان | | ۰ | ۱۳ | ۲۸۲۰ |

سکرٹری مشن

## نقشہ الف

۱- جناب حاجی امیر بخش صاحب لدھیانہ ــ ۱۰۰ ــ ۰ ــ ۰
۲- ڈاکٹر بشارت احمد صاحب گجرات برائے مفت تعلیم انگریزی ــ ۱۰۰ ــ ۰ ــ ۰
۳- محمد اسلم خانصاحب مردان ــ ۹۰ ــ ۰ ــ ۰
۴- عبدالرشید خان صاحب پوشہ ــ ۱۰ ــ ۰ ــ ۰
۵ آمدہ معرفت حضرت خواجہ کمال الدین صاحب از روپیہ ائے رامپورت ــ ۱۳۹ ــ ۱۰ ــ ۶
۶ دستی فروخت کتب ــ ۳ ــ ۰ ــ ۰
کل میزان ــ ۳۴۲ ــ ۱۰ ــ ۶

سکرٹری مشن

# گوشوارہ آمد و خرچ بابت ماہ جون سنہ ۱۹۲۴ء دفتر ووکنگ مسلم مشن در ہندوستان

| تفصیل آمد | نمبر نقشہ | رقم آمد ہندوستان | | | تفصیل خرچ | نمبر نقشہ | رقم خرچ ہندوستان | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| امداد مشن | ۱ | ۸ | ۳ | ۱۸۳۹ | خرچ ووکنگ مشن | ۳ | ۹ | ۱۴ | ۵۳۳ |
| قیمت رسالہ اسلامک ریویو | ۲ | ۰ | ۵ | ۳۳۳ | خرچ رسالہ اسلامک ریویو | ۴ | - | ۳ | ۳۷۲۰ |
| میزان | | ۸ | ۸ | ۲۱۷۲ | میزان | | ۹ | ۱ | ۴۲۵۴ |

دستخط۔ فنانشل سکرٹری ووکنگ مسلم مشن۔ عزیز منزل لاہور مورخہ ۵ جولائی سنہ ۱۹۲۴ء

## نقشہ نمبر ۱ تفصیل آمد مشن در ہندوستان دفتر ووکنگ مشن ماہ جون سنہ ۱۹۲۴ء

| نام معطی صاحبان | پائی | آنہ | روپیہ | نام معطی صاحبان | پائی | آنہ | روپیہ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| جناب محمد حسین صاحب نوتنی احاؤ | ۰ | ۰ | ۵ | جناب سید مقبول احمد صاحب الہ آباد | ۰ | ۰ | ۵ |
| " قاضی احمد خان صاحب پشاور | ۰ | ۰ | ۲ | " ایم تاج الدین صاحب کالی کرچی | ۰ | ۰ | ۵ |
| " میاں محمد خان صاحب اکاڑہ | ۰ | ۰ | ۲۰ | " بابو فضل الدین صاحب | ۰ | ۰ | ۵ |
| " ایم۔ اے غنی صاحب امروکر | ۰ | ۰ | ۵ | " سید فردوس صاحب کیمبل پور | ۰ | ۰ | ۵ |
| " خلیفہ اللہ صاحب معرفت جناب فرزند علی صاحب | ۰ | ۰ | ۱ | " محمد امیر حسن صاحب لکھنؤ | ۰ | ۰ | ۱ |
| " منہاج الدین صاحب بھٹنڈا | ۰ | ۰ | ۵ | " محمد اسحاق صاحب شاہ آباد دکن | ۰ | ۰ | ۵۰ |
| " ایم محمد فاروق صاحب گورداسپور | ۰ | ۰ | ۱ | " از اسٹاک پوسٹل آرڈر آفس مدراس | ۰ | ۲ | ۴ |
| " اہلیہ اسد اللہ صاحب | ۰ | ۰ | ۱ | چندہ ماہواری از احمدیہ انجمن اشاعت اسلام ... سنہ ۱۹۲۳ء لاہور | ۸ | ۹ | ۱۶۵۵ |
| " خواجہ رحمان شکو صاحب کشمیر | ۰ | ۰ | ۱۲ | " قطب الدین صاحب ... | ۰ | ۰ | ۱۰ |
| " نواب محمد امین خان صاحب لاہور | ۰ | ۰ | ۱۰ | مجلہ محبوب خان صاحب " | ۰ | ۰ | ۷ |
| " جام ہالیپوتہ بھلدیاں | ۰ | ۰ | ۲۰ | " آدم صاحب لکھشور | ۰ | ۰ | ۱ |
| " حاجی ... دمان مری " | ۰ | ۰ | ۷ | " بابا صاحب ... | ۰ | ۸ | ۲ |
| " مہر فرصت صاحب بھلدیاں | ۰ | ۰ | ۳ | میزان | ۸ | ۳ | ۱۸۳۹ |
| " سلطان علی صاحب | ۰ | ۰ | ۵ | | | | |

## نقشہ نمبر ۲ تفصیل آمد اسلامک ریویو در ہندوستان بابت ماہ جون سنہ ۱۹۲۴ء

| | پائی | آنہ | روپیہ |
|---|---|---|---|
| مفت تقسیم رسالہ از عالیجناب میجر حاجی حمید اللہ خان صاحب بھوپال ... ... ... | ۰ | ۰ | ۵۰ |
| قیمت رسالہ اسلامک ریویو ... ... ... | ۰ | ۰ | ۲۸۳ |
| میزان آمد اسلامک ریویو ... ... | ۰ | ۵ | ۳۳۳ |

# مطبوعات مسلم بک سوسائٹی

## مصنفہ حضرت خواجہ کمال الدین صاحب مبلغ اسلام

- اسلام اور علوم جدیدہ ۴ر
- رازِ حیات یا انجیلِ عمل عہ ۵ر
- سلکِ مروارید عہ ۸ر
- اسلام میں کوئی فرقہ نہیں ۱۴ر
- لمعات انوار محمدیہ ۶
- قرآن اور جنگ ۴ر

- یسوع کی اور آپ کی کامل انسانیت پر ایک نظر ۴ر
- توحید فی الاسلام عصہ ر
- براہین نیرہ معروف بہ زندہ و کامل الہام (قرآن کریم) ۱۲
- ذرات عالم کا مذہب ۸
- اسلام یعنی ہر دینی بنی نوع کا مذہب ۵
- اسرار سلیمانی ۶ر

- مسلم مشنری کے ولایتی لیکچر تین حصص ۳ر
- ضرورت الہام ۱۲ر
- اُمّ الالسنہ معروف بہ زندہ و کامل زبان (عربی) ۱۲ر
- مطالعۂ اسلام ۱۲ر
- لندن میں جلسہ مولود النبی صلعم ۳ر
- سیرت نبی ۴ر

- صحیفۂ آصفیہ ۲ر
- مکالمات ملکیہ ۱۳ر
- اسوۂ حسنہ معروف بہ زندہ و کامل نبی (آنحضرت صلعم) ۸
- خطبات غربیہ مکمل چھ کاسٹ ۱۲ر
- تفسیر سورۂ فاتحہ ۴ر
- دنیا کے مشہور شہدائے ثلاثہ ۷ر

تصاویر نو مسلمانان انگلستان ۳ درجن مجلد قیمت...... عہ ۸ر

## مطبوعات دیگر

- تاریخ اسلام مصنفہ سید امیر علی صاحب ۳ر
- تاریخ اسلام مصنفہ منشی غلام محمد قصیح ۳ر
- سرمۂ چشم آریہ ...... عہ ۳ر
- تصنیفات احمدیہ جلد اول ولایتی کاغذ مجلد ۳ر — بجلد عہ ۸ر
- " " دلیسی کاغذ بجلد ۳ر ۱ر — مجلد عہ ۸ر
- " " جلد دوم عہ ۸ر — مجلد ۳ر
- " " جلد چہارم عہ ۸ر — مجلد ۳ر

- ملفوظات احمدیہ ۔ عہ ۱۲ر
- اسلامی اصول کی فلاسفی ۱۲ر — مجلد ۳ر
- توضیح مرام ...... ۵ر
- فتح اسلام ...... ۵ر
- ازالہ اوہام عما ر — مجلد عہ ۸ر
- شحنہ حق ...... ۸ر
- ایک عیسائی کے تین سوالوں کا جواب ۸ر
- الوصیت ۲ر

- غلامی ۴ر
- دُرِ ثمین اردو بجلد ۶ر مجلد ۹ر
- فارسی ۶ر مجلد ۱۰ر مکمل ۱۱ر — مجلد عہ ر
- جمع قرآن ۱۳ر — مجلد ۳ر
- سیرۃ خیر البشر بجلد عما — مجلد عما
- مقام حدیث عہ — مجلد ۱۰ر
- النبوۃ فی الاسلام عما ۸ر — مجلد عما ۹ر
- مسیح موعود عہ ۸ر

مینیجر مسلم بک سوسائٹی عزیز منزل لاہور

**التماس ضروری:- خط و کتابت کے وقت حیث خریداری کا نمبر ضرور لکھنا چاہیئے - مینجر**

شائقین اسلامی لٹریچر کیلئے مژدہ جانفزا

# ضروری اعلان

مسلم بک سوسائٹی عزیز منزل لاہور کے نام سے ناظرین کرام آگاہ ہونگے سوسائٹی مذکور کا مقصد واحد ایسی کتب کی طباعت و اشاعت ہے - جن سے اسلام کی حمایت حفاظت و اشاعت ہو - اور دشمنان اسلام کے اعتراضات کا پورا پورا جواب ہو - اور غیر مسلم دین اسلام کی خوبیوں اور محاسن سے آگاہ ہو حضرت نبی کریم صلعم کے حالات زندگی سے مسلم و غیر مسلم بہرہ ور ہوں - ان مقاصد عالیہ کو سامنے رکھ کر سوسائٹی مذکورہ گذشتہ دس سال سے کام کر رہی ہیں - تقریباً ہرماہ ایک کتاب شائع کرتی ہے - جس کی طباعت و اشاعت زر کثیر چاہتی ہے - یہ سلسلہ طبع کتب مسلسل جاری رہ سکتا ہے - اگر اسلامی لٹریچر سے دلچسپی رکھنے والے مسلم احباب سوسائٹی کے مقاصد عالیہ کو ملحوظ نظر رکھ کر سوسائٹی کی جدید مطبوعات کی مستقل خریداری قبول فرمالیں - اور ہرماہ جو کتاب سوسائٹی شائع کرے - اس کی ایک کاپی کے لئے اپنا نام مستقل طور پر رجسٹرڈ کرالیں. تاکہ انکی خدمت اقدس میں شائع شدہ کتاب پوچھے بغیر ہی ہرماہ وی - پی کردیجایا کرے - کتاب ہرماہ جو بھی شائع ہوگی اسکی قیمت ۳ سے لیکر ۸ کے اندر اندر ہوگی - مستقل خریداری قبول کرنے سے آپ کارکنان سوسائٹی کو اس قابل کرینگے - کہ وہ ہرماہ اسلامی کتب کی طباعت و اشاعت کو جاری رکھ سکے - سوسائٹی مذکور کی اکثر کتب ایسی ہیں جنکا کل کا کل منافع خالصتہ اشاعت اسلام مسلم مشن ووکنگ انگلستان پر صرف ہوتا ہے - اسلئے ہماری استدعا ہے - کہ اسلامی لٹریچر سے دلچسپی رکھنے والے احباب ازراہ کرم مستقل خریداری کتب کی قبول فرماکر ہماری حوصلہ افزائی فرمائیں + اور مستقل خریداری کتب کے لیے اسم گرامی ہمیشہ کیلئے رجسٹر فرمالیں - تاکہ ہرماہ اسلامی کتب کا ان کی لائبریری میں اضافہ ہوتا رہے - آجکل ذیل کی کتب سوسائٹی مذکور نے جدید چھپوائی ہیں جن کا مفصل اشتہار علیحدہ ارسال خدمت ہو سکتا ہے -

۱- ینابیع المسیحیت - قیمت ۱۲/ ۲- مقصد مذہب ۳/ (۳) لمعات انوار محمدیہ ۶/ (۴) راز حیات ۵/ (۵) مکالمات ملیہ ۱۳/ (۶) ضرورت الہام ۱۲/ (۷) سلک مروارید ۱۲/ (۸) ام الالسنہ ۱۲/ (۹) اسوہ حسنہ ۸/

آج کل "روحانیات فی الاسلام" اور "حیات بعد الموت" زیر طبع ہے - و نیز سوسائٹی مذکورہ کے پاس خصوصیت سے حضرت خواجہ **کمال الدین** صاحب مبلغ اسلام کی تصنیفات کا ذخیرہ کثیر ہے - مندرجہ بالا کتب بھی حضرت ممدوح کی ہی تصنیفات ہیں -

ضروری نوٹ: سوسائٹی کے مستقل خریداران کتب کو پچیس فیصدی کمیشن ملا کرے گی +

**درخواستیں بنام مینجر مسلم بک سوسائٹی عزیز منزل لاہور آنی چاہئیں**

اسلامیہ سٹیم پریس بیرون بھاٹی دروازہ لاہور میں بابو عبدالرشید کے اہتمام سے چھپوا کر خواجہ عبدالغنی مینجر اشاعت اسلام لاہور نے شائع کیا

۴۸۲
۲

رجسٹرڈ ایل نمبر ۹۰۸

وَلْتَكُنْ مِّنْكُمْ أُمَّةٌ يَّدْعُونَ إِلَى الْخَيْرِ وَيَأْمُرُونَ بِالْمَعْرُوفِ وَيَنْهَوْنَ عَنِ الْمُنْكَرِ

وَأُولَٰئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُونَ

# اشاعت اسلام

اُردو ترجمہ

## اسلامک ریویو انگریزی مجریہ مسجد ووکنگ (انگلستان)

زیر ادارت

## خواجہ کمال الدین مبلغ اسلام

درخواست اشتہار و خریداری بنام منیجر اشاعت اسلام

قیمت سالانہ [illegible] عزیز منزل - لاہور ممالک غیر کیلئے [illegible]

شَهِدَ مِنْكُمُ الشَّهْرَ فَلْيَصُمْهُ ۭ وَمَنْ كَانَ مَرِيْضًا
اَوْ عَلٰى سَفَرٍ فَعِدَّةٌ مِّنْ اَيَّامٍ اُخَرَ ۭ يُرِيْدُ
اللّٰهُ بِكُمُ الْيُسْرَ وَلَا يُرِيْدُ بِكُمُ الْعُسْرَ ۡ وَ
لِتُكْمِلُوا الْعِدَّةَ وَلِتُكَبِّرُوا اللّٰهَ عَلٰى مَا هَدٰىكُمْ
وَلَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ ۝ وَاِذَا سَاَلَكَ عِبَادِيْ عَنِّيْ
فَاِنِّىْ قَرِيْبٌ ۭ اُجِيْبُ دَعْوَةَ الدَّاعِ اِذَا دَعَانِ
فَلْيَسْتَجِيْبُوْا لِيْ وَلْيُؤْمِنُوْا بِيْ لَعَلَّهُمْ يَرْشُدُوْنَ
اُحِلَّ لَكُمْ لَيْلَةَ الصِّيَامِ الرَّفَثُ اِلٰى نِسَاۗىِٕكُمْ ۭ
هُنَّ لِبَاسٌ لَّكُمْ وَاَنْتُمْ لِبَاسٌ لَّهُنَّ ۭ عَلِمَ اللّٰهُ
اَنَّكُمْ تَخْتَانُوْنَ اَنْفُسَكُمْ فَتَابَ عَلَيْكُمْ
وَعَفَا عَنْكُمْ ۚ فَالْئٰنَ بَاشِرُوْهُنَّ وَابْتَغُوْا مَا كَتَبَ
اللّٰهُ لَكُمْ ۠ وَكُلُوْا وَاشْرَبُوْا حَتّٰى يَتَبَيَّنَ لَكُمُ
الْخَيْطُ الْاَبْيَضُ مِنَ الْخَيْطِ الْاَسْوَدِ مِنَ الْفَجْرِ ۠
ثُمَّ اَتِمُّوا الصِّيَامَ اِلَى الَّيْلِ ۚ وَلَا تُبَاشِرُوْهُنَّ
وَاَنْتُمْ عٰكِفُوْنَ فِي الْمَسٰجِدِ ۭ تِلْكَ حُدُوْدُ اللّٰهِ

# فہرست مضامین رسالہ اشاعت اسلام لاہور

جلد (۱۰) بابت ماہ صفر ۱۳۴۳ھ مطابق ستمبر ۱۹۲۴ء نمبر (۹)

# نالۂ صلیب

حضرت خواجہ کمال الدین صاحب مبلغ اسلام کی انگریزی نظم کو ہمارے ایک کرمفرما نے ہماری استدعا پر منظوم فرمایا ہے۔ یہ انگریزی نظم The Cry from the cross حضرت خواجہ صاحب موصوف نے سنہ ۱۹۱۸ء میں اسلامک ریویو کیلئے لکھی۔ مترجم

مجھے جو کہتے ہو "اچھا" ہے ایک سہو و خطا
کہ "اچھا" اللہ اکبر ہے ارفع و اعلےٰ
مجھے خدا نہ پکارو کہ تم سے یہ سنکر
صلیبِ شرم پہ روتا ہوں یا خدا کہ کر
یہ میرے نالے یہ آنسو یہ میرا سوز و گداز
کہ جن میں تیری مدد کیلئے ہیں ہاتھ دراز
بتا رہے ہیں نہیں اسمیں شک ذرا کوئی
مجھے بنایا ہے تونے تو ہے "خدا" تو ہی
عقیدۂ "خون" کا گرجاؤں میں جو ہے اکثر
پرانا ایک فسانہ ہے بے سر و بے پر
کسی کا بار کوئی کیسے غیر پر رکھے
کسی کے فعل کا پھل کیسے دوسرا چکھے
تمہارا دعویٰ تو یہ ہے کہ یہ ہمارا خدا
"بدل" بغیر نہیں رحم اور کرم کرتا
ہزاروں نعمتیں لیکن جو روز لیتے ہو
بتاؤ پھر خدا کیا خدا کو دیتے ہو
بشر جو تم سا بشر ہے اُسے خدا کہنا
ہے گویا بحرِ حماقت میں سر بسر بہنا
کہ اس سے راہ ترقی ہے کُلہم مسدود
ہے رائیگاں جو کوشش تو سعی ہے بے سود
سمجھ سکے خود کو بشر میں ہوں کامیاب اگر
تو مرا بزمِ مسرت میں کون ہے ہمسر
خدا سمجھتے ہو مجھ کو بہت ملول ہوں میں
مثل تمہاری بشر ہوں مگر رسول ہوں میں
رہِ نجات! پیمبر ہوں میں دکھاتا ہوں
خدا کا حکم ہے کیا آپ کو بتاتا ہوں
رہِ صلیب سے میں آسماں پہ آیا ہوں
پیام پاکِ خدا میں زمیں پہ لایا ہوں

نہ چھوڑو آگ کے شعلوں میں دامنِ ایماں
کہ تم کو جلوۂ ایزد دکھائی دے اے جاں

بسم اللہ الرحمن الرحیم — نحمدہ و نصلی علی رسولہ الکریم

# اشاعت اسلام

بابت ماہ ستمبر ۱۹۲۴ء

## شذرات

**تشریح تصویر** اس رسالہ کے شروع میں جو تصویر لگائی گئی ہے۔ اس کے اوپر کے حصہ میں جناب مولوی محمد یعقوب خان بی اے۔ بی ٹی کی تصویر ہے جنہوں نے گذشتہ دو سال انگلستان میں رہکر مشن ووکنگ کی اسلامی خدمات بحیثیت امام و مبلغ سرانجام دیں۔ اور تصویر کا نچلا حصہ اس حقیقت نفس الامری کا اظہار بزبان حال اس طرح پر کر رہا ہے کہ کسی قلم نے کیا کرنا ہے۔ ایک برٹش نواب (جناب لارڈ ہیڈلے بالقابہ) دو مشرقی آدمیوں (حضرت خواجہ کمال الدین صاحب امام مسجد ووکنگ انگلستان) و جناب مفتی عبد المحی صاحب) کے شانہ بشانہ احرام پہنے کھڑے ہیں۔ جو ایک ایسا لباس ہے جسکو حج کے دنوں میں ادنےٰ و اعلےٰ۔ شاہ و گدا۔ خادم و مخدوم سب یکساں طور پر پہنتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ کے نزدیک سب سے محترم گھر کے اندر یہ سب مختلف درجات و مراتب کے انسان برابر ہیں۔ اور کوئی فرق نہیں نہیں۔ نہ کوئی امتیاز وہاں رہ سکتا ہے۔ دنیا کے چاروں اطراف سے لاکھوں انسان مکہ معظمہ کے مقدس شہر میں آکر جمع ہوتے اور مغربی خیالات کو عملاً غلط ثابت کرتے ہیں۔ جناب آنریبل لارڈ ہیڈلے بالقابہ جنہیں عرب اور دوسرے ممالک میں گذشتہ سال سفر کرنے کا اتفاق ہوا اخوت اسلامی کا گہرا اثر لیکر واپس لندن پہنچے۔ انکے نزدیک اسلامی اخوت کا خیال اور نصب العین اب ایک زندہ حقیقت ہے۔ چونکہ یہ فوٹو گذشتہ سال دفتر رسالہ اشاعت اسلام لاہور میں وقت پر نہ پہنچی۔ اسلئے اس رسالہ کو اس سے زینت دی جاتی ہے +

ہز ہائنس نواب صاحب بہاولپور کینجد متیں ہم دلی مبارکباد عرض کرتے ہیں کہ اللہ تعالے نے انہیں اس عمر تک پہنچایا کہ اپنی ریاست کی عنان حکومت کو (جو انکی صغر سنی میں کونسل آف ریجنسی کے سپرد تھی) خود اپنے ہاتھ میں لیں +

ہز ہائنس نے اپنی رعایا کی بہبودی میں ہمیشہ پوری دلچسپی لی ہے۔ اور آپ کی گدی نشینی کو سب نے مسرت و ابتہاج کی نظروں سے دیکھا ہے۔ نہر ستلج کی نئی شاخ جو حضور نواب صاحب کے ابتدائی ایام میں شروع کی گئی تھی تکمیل ہونے پر بیس لاکھ ایکڑ کا زائد رقبہ آپ کی سلطنت میں کاشت کیا جائیگا۔ اور اس طرح ایک بہت بڑی آبادی کا اضافہ ہوگا۔ جو قریباً پانچ لاکھ تک پہنچ جائیگی یہ آبادی قوانی طور پر سرکار والا حضور نواب صاحب کے حلقہ اطاعت سے باہر ہوگی۔ اور اسلئے نئے حکمران کے لئے ایک نازک مسئلہ اس سے پیدا ہو جائیگا +

ہم اللہ تعالیٰ سے دست بدعا ہیں۔ کہ وہ نوابصاحب کو اپنی تازہ ذمہ واریوں کی برداشت کے قابل بنائے۔ اور ان سے جو مشکلات پیدا ہونگی۔ ان پر غالب آنے کی توفیق دے۔ اور جناب نواب صاحب اور ریاست بہاولپور پر اللہ تعالےٰ کے ہزار ہزار افضال و برکات نازل ہوں +

---

**مسئلہ برار و سرکار والا نظام حیدرآباد (دکن)** صوبہ برار جو ایک مدت سے حضور نظام (حیدرآباد دکن) کی سلطنت سے علیحدہ ہو کر حکومت انگریزی کے تحت میں چلا گیا ہوا ہے۔ آجکل عامۃ الناس کی نظروں کا مرجع بن رہا ہے۔ حضور نظام نے اس صوبہ پہ اپنے جائز حق کو ملحوظ رکھتے ہوئے گورنمنٹ انگریزی سے درخواست کی ہے کہ وہ اس صوبہ کو اسکے جائز وارث یعنے ہز اگزالٹیڈ ہائنس کے زیر نگین کر دے +

حضور نظام کے اس مطالبہ کے ساتھ مسلمانوں کو دلی ہمدردی ہے۔ اور ہر طرف سے وہ اسکی تائید میں آوازیں بلند کر رہے ہیں۔ نہ صرف اس وجہ سے کہ حضور نظام ایک مسلمان

حکمران ہیں۔ اور صوبہ برار کے زیر تسلط ہونے سے ایک مسلمان ریاست کی حدود سلطنت وسیع ہو جاتی تھی۔ بلکہ اس وجہ سے بھی کہ برار ہمیشہ سے حیدر آباد ہی کے ساتھ ملحق رہا ہی اور جن وجوہ سے اسکو علیحدہ کیا گیا۔ وہ ایسی نہیں کہ حضور نظام کے حق کو زائل کر سکیں۔ یہ صوبہ جس کی آبادی تیس لاکھ نفوس پر مشتمل ہو۔ اپنے اندر کشش کے بہت سے سامان رکھتا ہے۔ اور ان حالات کا جو اسکے حکومت انگریزی کی حدود میں شامل ہونے کا موجب ہوئے جسقدر ذکر کم کیا جائے بہتر ہے ✦

اب جبکہ وائسرائے ہند کے توسط سے حضور نظام نے اس صوبہ پر اپنا حق ظاہر کرکے اس کا مطالبہ کیا ہے۔ یہ ضروری ہے۔ کہ اس معاملہ کی عام طور پر اشاعت کی جائے۔ تاکہ انگریزی پبلک اور برطانوی پارلیمنٹ ان تمام واقعات سے پورے طور پر واقف ہو جائیں جو اس سے پیشتر گذر چکے ہیں۔ اور یہ بھی ان کو معلوم ہو جائے کہ از روئے حق و انصاف اس وقت کیا کچھ ہونا چاہیے ✦

صوبہ برار کا تصفیہ کرنے میں لارڈ کرزن نے جو کام کیا۔ اسکو شاید فریقین غلط فہمی کی نظروں سے دیکھیں۔ اور بدظنی سے کام لیں۔ تاہم ایک بے تعلق انسان کے نزدیک یہ طریق عمل اس مشیخت و تحکم کو ظاہر کرتا ہے۔ جس میں حق شناسی زیادہ احتیاط پر مبنی نہیں ہوتی۔ جو یورپین ڈپلومیسی میں عادتاً اختیار کی جاتی ہی۔ تاہم ایک ایسے حکمران کے ساتھ جس کی ریاست نے سلطنت برطانیہ کی متواتر اور وفادار خدمات سرانجام دی ہیں۔ ایسا طریق عمل بیجا اور بے محل نظر آتا ہے۔

---

**صداقت اور ایمان** - یہ ممکن ہی کہ ایک چیز کے متعلق ہمیں پورا پورا یقین ہو اور پھر بھی وہ غلط ہو۔ انسان سے غلطی ہو جانا ممکن ہے۔ اور یہ بھی ممکن ہی کہ ایک غلطی کے معلوم کرنے میں تمام نسل انسانی کو صدیاں گذر جائیں۔ جب ایک تاریخی غلطی شروع

ہوجاتی ہے۔ تو اسکو درست کرنا بہت ہی مشکل کام ہوتا ہے۔ بیشمار صدیوں تک مسیحی حضرات یہ یقین کرتے رہے۔ کہ زمین متحرک نہیں۔ کیونکہ خدا نے زمین کو ایسا بنایا ہے۔ کہ وہ متحرک ہے۔ حالانکہ صداقت یہ ہے۔ جیسا کہ بعد میں ثابت ہوا کہ زمین دراصل متحرک ہے۔ مگر پھر بھی بعض لوگ ایسے ہیں جو اسکو غیر متحرک ہی مانتے ہیں۔ جب ایک عقیدہ انسانی قلب کے اندر راسخ ہو جائے۔ تو یہ بہت ہی مشکل بلکہ بعض اوقات ناممکن ہوتا ہے۔ کہ اسکے خلاف کسی بات کو صحیح سمجھ کر اس پر ایمان لایا جائے +

لیکن وہ شخص بڑا ہی بزدل ہے جو بوسیدہ خیالات اور غلط عقائد پر جا رہے۔ ان کو یہ ڈر رہتا ہے۔ کہ ان فرضی اور وہمی باتوں کو چھوڑ دینے سے وہ تباہ و برباد ہو جائیں گے۔ وہ دلیر انسان جو ایسے توہمات سے اپنے دل کو خالی کر دیتا ہے اپنی نظروں کے سامنے ایک بالکل نیا اور غیر محدود میدان دیکھتا ہے۔ یہ خیال کہ لوگ اسے کیا کہینگے ایسے شخص کے نزدیک بھی نہیں پھٹکتا۔ اور غلامی کا وہ طریق جو سوچ بچار نہ رکھنے والے لوگوں نے خود اپنے لئے بنا رکھا ہے۔ اسکے نزدیک کوئی حیثیت نہیں رکھتا۔ ایسے لوگوں کا عقیدہ ہے۔ کہ صداقت کو ہمیشہ چند ہی لوگ مانتے ہیں۔ اور زیادہ لوگوں کا اجماع باطل اور جھوٹ پر ہوتا ہے۔ کثیر لوگ صداقت کے ہر پہلو میں مخالف رہتے ہیں۔ کیونکہ ان کے نزدیک صداقت ایک بدمزہ اور ناگوار چیز ہے +

---

**پہاڑی وعظ اور سیاست** ۔ یہی وہ وجوہات ہیں جن کے باعث آج ہم دیکھتے ہیں۔ کہ مسیح کے پہاڑی وعظ کو دنیا میں صلح و امن کے قیام کا ذریعہ سمجھا جاتا ہے۔ مسٹر پیچ نے جو برطانیہ کے ہوائی جہازات اور اسکے متعلقہ امور کے انصرام کیلئے وزارت کے عہدہ پر متمکن ہیں۔ حال ہی میں ہوس آف کامنز میں تقریر کرتے ہوئے اسبات کا ذکر کیا کہ جنگ کے لئے اپنے آپ کو تیار رکھنا کوئی عمدہ ڈپلومیسی نہیں۔ اس سے معلوم ہوتا ہے

کو ہمیں خوف لاحق ہو۔ قدیم زمانہ کے اس فوجی محاورہ کو کہ خدا پر بھروسہ رکھو لیکن اپنے پوڈر کو خشک رہنے دو۔ مسٹر لیبچ نے اپنے ایمان اور اعتقاد سے خارج بتایا۔ اور بمب وغیرہ آلات حرب کے بجائے ان مواعیظ حسنہ کی طرف توجہ دلائی جو جنگ کے خلاف جناب مسیح نے کئے ہیں۔ آپ نے فرمایا +

دو ہزار سال سے زیادہ عرصہ ہوا۔ کہ ایک ریفارمر نے ان اصولوں کو دنیا میں پیش کیا۔ جو قومی حفاظت کے مسئلہ کو حل کرنیوالے ہیں۔ سخت بدقسمتی کی بات ہے کہ کسی نے اسپارہ میں اسکے خیالات کو تسلیم نہ کیا۔ اور وہ خیالات اسکے ساتھ ہی دفن ہو گئے۔ میں اسپارہ میں بعض تازہ انکشافات کو دیکھنا چاہتا ہوں۔ جو عہدنامہ جدید کے دشمنوں کی آنکھیں کھول دیں۔ کلیسیا غالباً اسپارہ میں ہمیں ممنون احسان کریگا۔ اور اس سارے معاملہ کو حزب العمال کی حکومت کے مدبرین کے سپرد نہ رہنے دیگا۔ میرا یقین ہے کہ اس امر کے لئے ایک نئی انجیل کی ضرورت ہے" +

مسٹر لیبچ نے حزب العمال کی حکومت کے اس رویہ پر جو اسلحہ کو چھوڑ دینے کے مسئلہ کے متعلق اس نے اختیار کر رکھا ہے۔ جس رائے کا اظہار کیا ہے۔ اس سے ہم اتفاق نہیں کر سکتے۔ یہ بہت ہی بدقسمتی کی بات ہے۔ کہ ایک ہی وقت میں دو مختلف حیثیتیں اختیار کرنے کی کوشش انہوں نے کی ہے۔ جناب مسیح کے اصولوں کو جیسا کہ خود انہوں نے صحیح طور پر بیان کیا کبھی تسلیم نہیں کیا گیا اور وہ ان کے ساتھ ہی دفن ہو گئے۔ لیکن کلیسیا جسکا دل خود مرجھایا ہوا ہے سپارہ میں مسٹر لیبچ کیلئے باعث امتنان نہیں ہو سکتا۔ ریر اید میرل سیوٹر نے نکتہ کی بات کہی۔ کہ اگر اس سلطنت میں پہاڑی وعظوں وغیرہ سے ہماری حفاظت کی جائیگی۔ تو خدا ہی ہمارا حافظ و ناصر ہو +

---

**مسٹر لیبچ کا سبق**۔ اس کے چند دن بعد مسٹر لیبچ کا ہوس آف کامنز میں ہوائی افواج کے تخمینہ جات کے متعلق تحریک کرنے اور اس کے اخراجات میں پچیس لاکھ پونڈ

کے اضافہ کو حق بجانب ثابت کرنے کا ناگوار کام پیش آیا۔ ایسا معلوم ہوتا تھا کہ ان کی گذشتہ تقریر کے بعد کوئی شخص ان کو سمجھتا تارہا ہے۔ کیونکہ مسیحی اصولوں پر ایمان رکھنے کے باوجود انھوں نے اپنے آپ کو ایک "عجیب پوزیشن" میں پایا۔ لارڈ ڈیبلی نے ان کو صلح کا ایک فرشتہ قرار دیا۔ جس کی جیب میں انجیر کے درخت کی شاخ ہے۔ اور تلوار اسکے ہاتھ میں ہے۔ یہ مثال عین موقع و محل کے مطابق تھی۔ اور مسٹر چیچ نے جہاں ایک طرف پہاڑی وعظ کو ضروری ضروری ترمیم کے ساتھ سنایا ہے وہیں یہ بھی اعلان کیا۔ کہ حزب العمال کی حکومت نے کبھی اسبات کی حمایت نہیں۔ کہ برطانیہ عظمیٰ اسلحہ کو چھوڑ دے۔ قطع نظر اسبات کے کہ دوسرے ممالک اسبارہ میں کیا رویہ اختیار کرتے ہیں غالباً یہ اضافہ جو ہوائی افواج کے اخراجات میں کیا جائیگا اور حکومت کا یہ فیصلہ بھی کہ پانچ نئے کروزا اور دو تباہ کن جہازات بنائے جائیں پہاڑی وعظ کی اسی ترمیم شدہ تعلیم پر مبنی ہوگا جس کا سبق مسٹر چیچ نے پڑھایا ہے +

---

**کلیسیا اور جنگ** ۔ مگران مباحث کا ایک حیرت انگیز اثر یہ ہے۔ کہ بزدل حکومتوں کو ڈر اور خوف اسبات کی طرف لئے جاتا ہے۔ کہ وہ حفاظت کے بہانے سے اپنے آپ کو مسلح رکھیں۔ اگر وعظ اور اصولوں کے ذریعہ سے جنگ کو روکا جاسکتا تو مسیحی تہذیب زوال پذیر نہ ہوتی۔ لیکن کیا مسیحیت کبھی آرماگیڈن کے معیار پر پورے اُترے۔ تاریخ کے تمام صفحات کو اُلٹ کر دیکھو مسیحیت کے تمام معتقدات اور تعلیمات کو ردی کی طرح پھینک دیا گیا۔ اسکے اصولوں پر لعنت کی گئی۔ ان کو زیر عمل لانے سے احتراز کیا گیا۔ اور ہمیشہ انکو بری طرح سے پرے پھینکا گیا۔ گذشتہ جنگ یورپ کے دوران میں کلیسیاؤں نے کس شاندار مقصد کو حاصل کیا یا اسکے لئے تگ ودو کی؟ سر ڈوگلاس ہیگ نے (جو ارل ہیگ کے نام سے معروف ہیں) مارچ ۱۹۱۸ء میں خوب جم کر لڑائی کی۔ اور مسیحی کلیسیاؤں نے تمام دنیا کو پس پشت ڈالکر اللہ تعالیٰ سے بڑے الحاح وزاری کے ساتھ

انکے لئے دعائیں مانگیں۔ اس غرض سے نہیں کہ صلح ہو جائے۔ اور امن دنیا میں قائم ہو۔ بلکہ فتح حاصل کرنے کیلئے انہوں نے دعائیں کیں۔ کیا کسی ایک مسیحی فرقہ نے بھی اس کے خلاف صدائے احتجاج بلند کی؟ کیا کسی ایک نے بھی اس مشکل کو حل کرنے اور افہام و تفہیم کی کوشش کی؟ ان سب نے جیسا کہ ہمیشہ سے ان کا طریق عمل ہے اپنی طاقتوں اور سلطنتوں کو جمع کر لیا۔ اور ان کے وزرا نے اپنی اس تباہ کن تعلیم کو دوہرایا۔ کہ جنگ در اصل اللہ تعالیٰ کی دنیا پر ایک قہری نظر ہے۔ جو اس نے اہل دنیا کی شرارتوں کا قلع قمع کرنے کے لئے ڈالی ہے۔ فوجی عدالتیں انہوں نے قائم کیں۔ اور اپنے ہاتھوں کو ملتے ہوئے بیچارہ لوگوں کو میدان جنگ میں بھیج بھیج کر اپنے دلوں کیلئے تسکین اور مسرت کا موجب ہوئے۔ منبروں پر چڑھ چڑھ کر قربانی اور ایثار کے لئے واویلا اور شور مچایا۔ اور کمانڈر انچیف سے اپنی حسن کارکردگی کے لئے خراج تحسین وصول کیا۔ یورپ میں مسیح کے شاگردوں نے نہایت آسانی کے ساتھ مسیح کی تمام تعلیم کو پس پشت ڈال دیا ہے۔ اور ڈر اور خوف کی حکومت سے وہ سیاسی طور پر پورا اتحاد رکھتے اور اسکو مانتے ہیں۔ موجودہ نام نہاد عیسائیت اپنی اصل شکل صورت کی ایک بگڑی ہوئی تصویر ہے۔ اور سلطنت اور کلیسیا بہت بری طرح سے ایکدوسرے کے حصہ دار ہوئے ہیں۔ اب وقت ہے۔ کہ مسیحیت اپنے منافقانہ طریق عمل کو چھوڑ دے۔ اسکے پادری اور مندوبین کو جن کی تمام زندگی ظلمت اور تاریکیوں میں چھپی ہوئی۔ اور اپنے ارد گرد کے مجلسی دائرہ میں محدود ہے (اور جن کی زندگی کا نقطۂ نظر "خدا خدا" کرتے ہوئے قیصر کی طرح جو اس وقت جب شکست نظروں کے سامنے تھی۔ اپنے ملک سے نکل بھاگا باطل اصولوں کے اندر (باہر ہوا ہے) زمین پر صلح و امن قائم کرنے کے لئے دنیا کی رہنمائی کرنی چاہیئے۔ وہ ایسا کر سکتے ہیں۔ صرف اس طرح کہ وہ دجالیت (مخالف مسیح بنا) چھوڑ دیں۔ اور باطل اصولوں اور معتقدات کو ترک کر دیں +

---

## نن کنفرمسٹ کانگرس۔ نن کنفرمسٹ یعنے آزاد کلیسیا کو (جو کلیسیائے انگلستان سے

غیر ملتوی ہوا کانگریس میں سر آلیور لاج۔ مسٹر لائڈ جارج اور مسٹر ریمزے میکڈانلڈ جیسے قابل ترین انسانوں کی تقریروں میں سامعین کی بہت زیادہ کثرت تھی کانگریس کی اس کارروائی سے ایک خاص جوش اور سنسنی پیدا ہو گئی۔ لیکن کلیساؤں کے ممبر جو کانگریس کی رُوح رواں تھے۔ یہ بات کو سمجھنے سے قاصر تھے۔ کہ یہ معزز ترین حضرات کیوں وہاں انہیں مخاطب کرنے کے لئے آئے۔ سر آلیور لاج عیسائی نہیں۔ مسٹر ڈیوڈ لائڈ جارج ممکن ہے کس قسم کے عیسائی ہوں لیکن اغلباً انہیں خود بھی معلوم نہیں کہ وہ کس قسم کے مسیحی ہیں۔ حال ہی میں ہوس آف کامنز میں بحث کرتے ہوئے مسٹر لائڈ جارج نے کہا۔ کہ لیبر پارٹی عہدنامہ ورسیلز پر نظر ثانی کرانا چاہتی ہے۔ کیونکہ اس کے نزدیک وہ پہاڑی وعظ اور مسٹر ولسن کے چودہ اصولوں کے خلاف ہے۔ پیشتر اس کے کہ وزیر اعظم اپنی جگہ کو خالی کریں۔ انہیں بہت سے ایسے کام سرانجام دینے پڑینگے۔ جو ان دونوں کے مطابق نہیں" +

یہ مایوسانہ عیب چینی اور مسیحیت کے ناقابل عمل اصولوں کی تردید بلکہ ان کی زبانی عزت و تکریم سے بھی انکار مسٹر لائڈ جارج کی خصوصیت ہے۔ موقع و محل کے مطابق اپنے مطلب کے اظہار کے لئے خاص الفاظ سے کام لینا انہیں آتا ہے۔ اور ان کی زبان سے فصاحت و بلاغت کا ایک دریا بہتا ہے۔ اگر زبانی الفاظ کے ساتھ ملکوں پر حکمرانی ہو سکتی۔ تو مسٹر لائڈ جارج کل دنیا کے حکمران ہوتے +

---

**نیکی اور پالیٹکس۔** جدید وزیر اعظم مسٹر ریمزے میکڈانلڈ جیسے مذہبی معتقدات ہمیشہ شک و شبہات کے پردے میں ملتبس رہتے ہیں (مگر بظاہر انکے سیاسی عروج کے ساتھ مسیح کی سپرٹ ان کے اندر حد درجہ تک پیدا ہو گئی ہے ایسا معلوم ہوتا ہے۔ کہ مسٹر لائڈ جارج کی فصاحت و بلاغت کا سایہ ان پر بھی

پڑ گیا ہو۔ آج کل کے دنوں میں جبکہ امن اور سلامتی کے مسئلہ کو سب سے اول رکھا جاتا ہے۔ مسٹر میکڈانلڈ نے فرقی مباحث کی نسبت اجتماعی سوالات پر بحث کرنا زیادہ بہتر سمجھا ہے۔ موجودہ زمانہ میں جو برائیاں عام طور پر پھیل رہی ہیں دولت اور عیش و عشرت کی طرف لوگوں کا جو عام رجوع ہو۔ مذہب کو جو اتوار کے ساتھ مختص کر دیا گیا ہو۔ اور تمام ہفتہ بھر اسکی طرف سے غفلت اور اغماض برتا جاتا ہے۔ اور مذہبی اور اجتماعی اصولوں سے جو اسقدر کثیر التعداد اشخاص قطعی طور پر لاپرواہیں۔ ان تمام باتوں پر مسٹر میکڈانلڈ کی سخت گوئی اور لعن طعن کے مواعیظ۔ سکاٹلینڈ کے اتوار کی تعریف جو ان کی حب الوطنی کا تقاضا ہے۔ کلیساؤں سے انکی اپیل کر اپنے توازن کو قائم کریں۔ حاضرین کانگریس کی دلچسپی اور ترو تازگی کا موجب تھے +

ان تینوں حضرات کو کانگریس کے اغراض و مقاصد کے ساتھ آیا اتفاق ہے یا نہیں۔ اس وقت اس پر بحث کی ضرورت نہیں۔ کیونکہ بظاہر انھوں نے مجلس کی مذہبی لحاظ کی پرواہ ہی نہیں کی۔ وہ محض اپنے خیالات کی اشاعت۔ اور عامہ رائے رکھنے والے ایک خاص فریق کو متاثر کرنے اور اپنے حق میں ووٹ لینے والے کے لئے وہاں پہنچے تھے۔ انکو پلیٹ فارم کی زیب و زینت سمجھ کر بلایا گیا۔ اور جو کچھ بھی خیرات اپنے الفاظ سے انھوں نے کی۔ وہ سب اپنی ذات اور نفس کیلئے تھی۔ اس طرح سے کلیسا والوں کو خیال ہے۔ کہ وہ سیاسی آدمیوں سے کام لے رہے ہیں۔ اور سیاسی لوگوں کا خیال ہے۔ کہ ہم کلیساؤں سے کام لے رہے ہیں۔ تو ہم کا خیال ہے۔ کہ وہ دھوکا بازی کو روک سکتا ہے۔ اور دھوکا و فریب کا خیال ہے۔ کہ توہم سے وہ کام نکال سکتا ہے +

واذا لقوا الذین اٰمنوا قالوا اٰمنا واذا خلوا الی شیاطینھم قالوا انا معکم انما نحن مستھزءون۔ اللہ یستھزئ بھم ویمدھم فی طغیانھم یعمھون ۞

جب ایمان والوں سے ملتے ہیں تو کہتے ہیں کہ ہم ایمان لائے۔ اور جب اپنے سرداروں کے پاس علیحدہ ہوتے ہیں تو کہتے ہیں کہ ہم تمہارے ساتھ ہیں۔ سوا اس کے نہیں کہ ہم مسلمانوں سے استہزاء کرتے ہیں اللہ تعالےٰ ان کو استہزاء کی سزا دے گا۔ اور ان کی سرکشی میں کھینچیگا۔ اور وہ بھٹکتے پھرینگے +

**ایک نومسلم خاتون کی وفات** ۔ یہ خبر نہایت افسوس کے ساتھ سُنی جائیگی کہ ایک انگریز نومسلمہ خاتون جو حمیدہ کے اسلامی نام سے موسوم تھیں ۔ اور جو ہور سے ایک نوجوان مسٹر حمید کی زوجیت میں داخل تھیں ۔ ایک دو سال کا بچہ اپنے پیچھے چھوڑ کر واصل بحق ہوگئیں ۔ انا للہ وانا الیہ راجعون +

اس نیک خاتون نے اپنی پاکیزہ زندگی میں جو نیک کام کئے ۔ وہ تعداد میں اس قدر زیادہ اور فائدہ کے لحاظ سے اتنے دوررس ہیں ۔ کہ ان کا یہاں بیان کرنا محال ہے ۔ وہ لوگ جو اس نیک خاتون کے حالات سے واقف ہیں ۔ وہ اس کے سادہ اور پرجوش ایمان کی شہادت دینگے مرحومہ کے خاوند رشتہ داروں ۔ دوستوں اور واقفوں کے دلوں پر اس نقصان کا گہرا اثر ہے اپنی زندگی بھر جس طرح وہ سب کو عزیز تھیں ۔ مرنے کے بعد بھی اپنی خود فراموشی اور ایثار اپنی غیر متزلزل مہربانیوں اور غیر محدود فیاضی کی وجہ سے سب کو ہمیشہ کیلئے یاد رہینگی ۔ یہ ہے راستبازوں کی روحیں اللہ تعالےٰ کے ہاتھوں میں ہوتی ہیں +

دُعا ہے اللہ تعالےٰ مرحومہ کو جنت نصیب کرے
اور اسکے پسماندگان کو صبر جمیل
عطا فرمائے +



# مُراسلات

بنام

## مدیر اسلامک ریویو ووکنگ انگلستان

### مُراسلہ نمبر (۱)

جناب عالی! اسلام کا ایک سرگرم طالب علم ہونے کی حیثیت میں میں ذیل کی چند سطور لکھنے کی جرأت کرتا ہوں۔ تاکہ آپ سے کچھ مفید مشورہ لے سکوں +

قرآن کریم کی دلربائی و خوبی اس کے حقائق و دقائق کچھ ایسی چیزیں ہیں۔ جو ایک مطالعہ کنندہ سے خراج تحسین حاصل کیئے بغیر نہیں رہ سکتیں یہ ایک مسلمہ امر ہے کہ قرآن کریم دیگر صحف سماوی کے مقابل مترجموں کے ہاتھوں حاشیہ آرائی و زوائد سے محفوظ رہا ہے۔ مشرق قریب و بعید کے جمیع مسلمان اس صحف پاک کے معانی و معارف سے واقفت اور دل سے اسکی عزت و تعظیم کرتے ہیں۔ ان کا یہ ایمان ہے کہ یہ کلام۔ کلام ربانی ہے۔ قرآن کریم کی فصاحت و بلاغت کے متعلق بڑا بھاری دعویٰ یہ ہے۔ کہ نہ تو زمانہ قدیم میں ہی کوئی ایسا شخص گذرا ہے۔ اور نہ ہی زمانہ حال میں کوئی ایسا ہے۔ جو کوئی ایسی عربی عبارت لکھ سکے۔ جو قرآن کریم کی دلربائی۔ فلسفہ سادگی سے لگا کھا سکتی ہو +

باوجودیکہ قرآن کریم ایک ضخیم کتاب ہے لیکن بہت سے چھوٹے چھوٹے بچے حافظ قرآن ہیں۔ جو چھوٹی سے چھوٹی کتاب کو بھی ازبر یاد نہیں کر سکتے کیونکہ وہ انکو اس قدر اپیل نہیں کرتی۔ جسقدر کہ قرآن کریم کرتا ہے۔ ایک مسلمان کے لئے جبکہ وہ ایک دفعہ قرآن کریم کا مطالعہ شروع کر دیتا ہے۔ اسکو اس کا ترک کرنا محال معلوم ہوتا ہے۔ کیونکہ یہ صحف مطہرہ دلربائی کی کان معارف کا مخزن از حد دلچسپ اور دل کو ابھارنے والا کلام پاک ہے۔ اور اسکے اندر

حق و صداقت کا خزانہ بھرا پڑا ہے۔ اسلام کی مختلف خصائص میں سے ایک نمایاں خصوصیت یہ ہے۔ کہ اسکے اساسی اصول سیدھے سادے ہیں اور ان میں کسی قسم کا اینچ پیچ نہیں +

مسلمانوں کا روادارانہ رویہ بھی قابلِ ستائش ہے۔ وہ دیگر مذاہب اور اُنکے انبیاء علیہم السلام کی عزت و مکرمت کرتے ہیں۔ میں نے بعض مسلمانوں کی روزانہ زندگیوں کا مطالعہ کیا ہے۔ اور تمدنی و معاشرتی معاملات میں انہیں انسانیت کا بہترین نمونہ پایا ہے۔ انکے رسم و رواج۔ عادات و اطوار گو دیگر مذاہب کے پیروں سے بالکل مختلف ہیں۔ لیکن وہ سب کے سب ہی خدا کے پاک سے ڈرنیوالے لوگ ہیں +

بدقسمتی سے مسلمانوں کو حقارت کی نگاہ سے عموماً اسلئے دیکھا جاتا ہے۔ کہ ان میں کوئی بھی نیکی نہیں۔ اور خصوصیت سے ان کا طبقہ نسوان سے اچھا سلوک نہیں۔ لیکن جہاں تک میں نے دیکھا یا سُنا ہے۔ میرے نزدیک ایک حقیقی مسلم سے بڑھ کر کوئی بھی دوسرا شخص اپنی عورت کی پوری پوری خبر گیری و نگرانی کرنے کے قابل نہیں۔ عورتوں کے معاملہ میں شرائع اسلامی ذرا کثیری واقع ہوئی ہیں جو مکمل۔ عدیم النظیر و جامع قوانین قرآن کریم میں مندرج ہیں میں ان کی تعریف کیئے بغیر نہیں رہ سکتا۔ یہی کسی زمانہ میں صرف وہ قوانین تھے جن کی عرب اتباع کیا کرتے تھے۔ اور انہی قوانین کی بدولت وہ ایک نہایت ہی کمزور قوم کی حالت سے ترقی کرکے ایک زبردست و قوی قوم بنگئے۔ اور انہوں نے بڑی بڑی فتوحات حاصل کیں +

میں اسلام کے سب سے اول اور نہایت اہم و اساسی اصول لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ کو مانتا ہوں۔ اور اس پر دل سے میرا ایمان ہے۔ میرا یہ ایمان نہیں کہ جناب مسیح ابن اللہ تھے۔ بلکہ میرا یہ اعتقاد ہے کہ بحیثیتِ رسالت انکو وہی رُتبہ حاصل ہے۔ جو حضرت محمد صلعم یعنی رسول اللہ کو حاصل ہے۔ اور جو رتبہ حضرت موسیٰ علیہ السلام

ضمیر ہم کو حاصل تھا +

امید قوی ہے۔ کہ مندرجہ بالا چند سطور میری طرف سے مذہب اسلام کی تمہید تو تشکل کہلا سکتی ہیں۔ لیکن میں آپ کو یقین دلاتا ہوں۔ کہ میں دل سے مسلمان ہوں۔ لیکن مشکل امر جو مجھے نظر آتا ہے وہ یہ ہے۔ کہ میری طرف سے قبولیت اسلام کا اعلان کس طرح سے ہو +

جس بات کے مشورہ کے لئے میں مشوش ہوں۔ وہ مسئلہ قبولیت اسلام ہے میں مشرف باسلام ہونے کا دل سے متمنی ہوں۔ اور مجھے مسرت ہوگی۔ اگر آپ بابنے فرصت کے اوقات میں ان معاملات پر روشنی ڈالکر میری عزت افزائی فرمائینگے۔

میں ہوں آپ کا مخلص بھائی

جے۔ ایچ۔ ڈی

## مکتوب نمبر ۲

بخدمت جناب مدیر صاحب اسلامک ریویو

پیارے جناب۔ السلام علیکم

میں نے اسلامک ریویو میں آپ کا خطبۂ عید الفطر بڑے شوق سے پڑھا جسمیں آپ نے مسیحی احباب کو کلمۃ سواء بیننا و بینکم (یعنی جو تمہارے اور ہمارے درمیان امر مشترک ہے) کیلئے مدعو کیا ہے۔ میں حضرت محمد (صلعم) کے ربانی مشن کا دل سے معترف ہوں۔ اور اسے میں تسلیم کرتا ہوں۔ کہ آپ نے تمام دنیا کی اور اپنے وقت کے لوگوں کی بڑی بھاری خدمت سرانجام دی ہیے قرآن کریم (ترجمہ راڈول) میں آپ کی مہتم بالشان۔ ارفع و اعلٰے پایہ کی تعلیمات کا مطالعہ کیا ہے۔ جو کہ واقعی قابل ستائش ہیں۔ اور میں دل سے آپ پر درود و سلام بھیجتا ہوں۔ میں عیسائی ہی ہوں۔ اور عیسائی ہی رہونگا چند سطور عریضہ ہذا کے ساتھ منسلک کرتا ہوں۔ جو ایک عیسائی پادری کے قلم کی ہیں! اور جسمیں انہوں نے حضرت نبی کریم (صلعم) کی از حد تعریف کی ہے +

آپ کا مخلص دوست الیف۔ ہنری۔ الڈ ہوس

# مکتوب نمبر ۳

## جناب پادری صاحب کا خط

۷ ریکٹری - اولڈ ٹون - آئرلینڈ -

مورخہ ۱۶ جون ۱۹۲۴ء

بخدمت جناب ایڈیٹر صاحب اسلامک ریویو

جناب من !

میں نے امام کے خطبہ "مذہب و آشتی" کو بہت ہی شوق سے مطالعہ کیا ہے - مجھے اس سے کلیتہً اتفاق کرنے میں تردد ہے - لیکن خطبہ میں چونکا دینے والی بات جو مجھے نظر آئی وہ یہ ہے - کہ رواداری کو ہم نے اسلام اور مسلمانوں سے ہی سیکھنا ہے - مروجہ عیسائیت ناکام ہو چکی ہے - جبتک ہم جناب مسیح کی اصلی تعلیمات کی پیروی نہ کرینگے - زمین پر امن و آشتی قائم نہیں ہو سکتی - آپ کے زریں صفحات ریویو کے ذریعے میں مسلمانوں سے درخواست کروں گا - کہ وہ شعائر اسلام پر عمل پیرا ہوں - کیونکہ یہ تحریر کرتے ہوئے مجھے افسوس ہوتا ہے - کہ ان کا ایک کثیر حصہ اسلام کی بجائے مغربی عیسائیت کا دلدادہ ہو رہا ہے - عریضہ ہذا کے ساتھ میں اپنا کارڈ منسلک کرتا ہوں +

آپ کا مخلص

ایک عیسائی

---

# نسلِ انسانی کا ہبوط

## (۱) کیا اِنسان گنہگار پیدا ہوتا ہے یا بیگناہ

## اِسلام اور دیگر مذاہب

ازقلم حضرت مولٰینا مولوی محمد علی صاحب ایم۔ اے۔ ایل ایل بی مترجم ترجمۃ القرآن انگریزی و اُردو

فطرۃ اللّٰہ التی فطر الناس علیھا ۰ لا تبدیل لخلق اللّٰہ ۰ ذالک الدین القیم و لکن اکثر الناس لا یعلمون ۰ ترجمہ۔ اللہ کی بنائی ہوئی فطرت پر قائم رہو۔ جس پر اس نے لوگوں کو اصل حالت میں پیدا کیا ہے۔ اللہ کی پیدا کی ہوئی حالت کو کوئی بدل نہیں سکتا۔ یہ مضبوط دین ہے۔ لیکن اکثر لوگ نہیں جانتے +

---

اسلام کے عظیم الشان پیغاموں میں سے ایک پیغام انسان کی پیدائشی معصومیت کو قائم کرنا تھا۔ مگر جب وہ پیغام سُنایا جو آیت مندرجہ عنوان میں صفائی سے موجود ہے۔ کہ خدا نے تمام انسانوں کو ایک صحیح حالت پر پیدا کیا ہے۔ اور اسی پر مضبوطی سے قائم رہنا چاہیئے۔ تو اس کے آخر پر یہ لفظ بھی بڑھا دئے۔ کہ اکثر لوگ اس اصول کو نہیں جانتے جسقدر عظیم الشان حقیقت کا اظہار پہلے حصہ آیت میں کیا ہے۔ جس کی تفسیر میں حضرت نبی کریم صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ کہ فطرت اسلام ہے۔ اور پھر فرمایا۔ کہ ہر ایک انسان کا بچہ اسی فطرت کی حالت پر یعنی اسلام پر پیدا ہوتا ہے۔ اسکے ماں باپ اسے یہودی یا عیسائی یا مجوسی بناتے ہیں۔ اسی قدر بڑی حقیقت کا اظہار آخری الفاظ میں فرمایا۔ کہ دنیا کے اکثر لوگ اس بات سے بیخبر ہیں۔ یعنی وہ انسان کی پیدائشی معصومیت کو نہیں مانتے +

اصول مذاہب عالم پر آج ہم غور کرتے ہیں۔ تو الفاظ قرآنی کی عظمت کے سامنے سر جھک جاتا ہے۔ عرب کے اُمی کو کون بتا سکتا تھا۔ کہ دنیا کے بڑے بڑے مذاہب اسبارہ میں غلطی پر ہیں۔ ہاں یہ اس خدا کے لفظ تھے جو ظاہر و غائب کو جانتا ہے۔ اسلام کو چھوڑ کر تناسخ اور کفارہ کے ماننے والے مذاہب عالم میں اکثریت کا حکم رکھتے ہیں۔ اور یہ دونوں مانتے ہیں۔ کہ انسان گنہگار پیدا ہوتا ہے۔ بُدھ مذہب اور ہندو مذہب کے نزدیک پیدا ہونا ہی گنہگاری کی وجہ ہے۔ عیسائی مذہب نے آدم کو گنہگار ٹھیرا کر اس گناہ کو بطور ورثہ ساری نسل انسانی میں داخل کر دیا۔ اور یوں یہ تینوں مذہب جو دنیا کی دو تہائی آبادی کے مذہب ہیں۔ انسان کو پیدائش سے گنہگار ٹھیراتے ہیں۔ اس کے خلاف اسلام کا پیغام یہ ہے۔ کہ ہر انسان کا بچہ صحیح اسلامی حالت پر جو بےگناہی کی حالت ہے۔ پیدا ہوتا ہے۔ ولٰکن اکثر الناس لا یعلمون +

---

عیسائیت نے اس اصول کو کہ انسان کا ہر بچہ گنہگار وارث جہنم پیدا ہوتا ہے اپنے اصول میں داخل کر لیا۔ حضرت عیسےٰ کو ابن اللہ ٹھیرایا۔ ان کی صلیب کی موت اور ملعون ہونے کو اساس دین ٹھیرایا۔ کیوں؟ تا کہ وہ اس فرضی پیدائشی گناہ کا کفارہ ہو جائے۔ ہاں اور دوسرے گناہوں کا بھی جواب اسی کا نتیجہ ہیں اور اپنے عقائد کی کتابوں کو ایسے الفاظ سے مزین کیا ہے۔ کہ ہم پیدائش سے غضب کے فرزند۔ شیطان کے غلام۔ اور ہر قسم کے دنیوی و اخروی عذاب کے مستحق ہیں۔ ایسے الفاظ پر ایک انسان کانپ اُٹھتا ہے کہ وہ خدا جو رحم اور محبت ہے۔ وہ انسان کو پیدائش میں ہی شیطان کا غلام اور عذاب کا مستحق اور غضب کا فرزند ٹھیراتا ہے۔ کہاں قرآن کریم کی پاک تعلیم کہ سب انسانوں کو رحم کے لئے پیدا کیا اور کہاں عیسائیت کا یہ خطرناک گھنونا عقیدہ کہ سب انسانوں کو غضب کے لئے پیدا کیا کہاں انسان کا وہ مرتبہ جو قرآن نے بتایا۔ کہ فرشتے بھی اس کے فرمانبردار ہیں۔ اور کہاں یہ

خطرناک ذلیل حالت کہ وہ شیطان کا غلام ہے +

کیا اسلام کے مقابلہ میں عیسائیت کبھی غالب آسکتی ہے۔ انسان کی فطرت موجودہ کے ہوتے ہوئے کبھی نہیں۔ ہاں انسان کی فطرت مسخ ہوجائے۔ تو شائد اس کا دل اور دماغ کبھی اس خیال کو بھی قبول کرلے۔ کہ جو انسان کا بچہ پیدا ہوتا ہے۔ وہ خدا کے غضب کے نیچے پیدا ہوتا ہے۔ اور شیطان کا غلام بنکر پیدا ہوتا ہے۔ اور جو بچہ بغیر بپتسمہ پانے کے مرتا ہے وہ سیدھا جہنم میں جاتا ہے۔ مگر قرآن ہی ہمیں یہ تسلی دیتا ہے۔ کہ یہ فطرت کبھی مسخ نہیں ہوسکتی۔ لا تبدیل لخلق اللہ اسلئے ظاہر ہے۔ کہ اس مقابلہ میں جو اس وقت مذہب کے لئے دُنیا میں ہورہا ہے۔ آخری کامیابی اسی اصول کیلئے ہوسکتی ہے جسے فطرت قبول کرتی ہے۔ جسے عقل انسانی دھکا نہیں دیتی کہ انسان از رُوئے پیدائش معصوم ہے +

جب عیسائی صاحبان سے سوال کیا جاتا ہے۔ کہ یہ انسان کو ورثہ میں گناہ ملنے کی اسکی فطرت کے گنہگار ہونے کی تعلیم کس کتاب میں ہے کس نبی نے دی۔ تو ہمیں کوئی حوالہ نہ توریت یا پُرانے عہدنامہ کا دیا جاتا ہے نہ انجیل کا۔ ہاں پولس کے خطوط کا ایک حوالہ دیا جاتا ہے۔ حالانکہ بات تو صاف ہے کہ اگر آدم کا گناہ نسل انسانی میں سرایت کر گیا تھا۔ اور سب انسان گنہگار پیدا ہوئے تھے تو جہاں بائبل میں آدم کا ذکر ہے۔ یعنی کتاب پیدائش کے شروع میں وہیں یہ ذکر ہونا چاہیئے تھا۔ کہ آدم گنہگار ہوگیا۔ اور اس کے ساتھ ہی ہر انسان کا بچہ جو پیدا ہوتا ہے۔ وہ بھی گنہگار ہوگا۔ اگر یہاں چُوک ہوگئی تھی۔ تو حضرت موسیٰ بنی اسرائیل کے عظیم الشان شارع اس اصول کو زندہ کرتے۔ اور بتا دیتے ہر ایک انسان کا بچہ گنہگار پیدا ہوتا ہے۔ اور کفارہ پر ایمان لانے سے پہلے مرجائے تو سیدھا جہنم میں جاتا ہے

مگر وہاں بھی اس تعلیم کا نام و نشان تک نہیں۔ بالآخر ہماری نظریں حضرت عیسےٰ علیہ السلام کی طرف اٹھتی ہیں۔ کہ اگر ان کے زمانہ تک یہ اصول بائیبل قائم نہ کرسکی تھی۔ تو اب جو "ابن اللہ" خود اسی موروثی گناہ کا علاج کرنے آئے تھے۔ تو انہوں نے ضرور اس بات کو صاف کیا ہوگا۔ لیکن چاروں انجیلوں میں حضرت مسیح کی زبان سے ایک حرف تک نہیں نکلتا۔ کہ موروثی گناہ بھی دُنیا میں کوئی بلا ہے۔ اور آدم کے گناہ سے ساری نسل انسانی گنہگار ہوچکی ہے

---

عقلی رنگ میں دیکھا جائے۔ تو یہ بات ایسی بیہودہ نظر آتی ہے۔ کہ ایک لمحہ کیلئے کسی صحیح عقل انسانی میں نہیں آسکتی۔ کیا آدم پیدا ہوا تھا گنہگار یا بیگناہ۔ اگر بیگناہ پیدا ہوا تھا تو جو قانون اس پر حاوی ہے۔ وہی اس کی نسل پر حاوی ہونا چاہیئے۔ یعنی ہر ایک ابن آدم بھی آدم کی طرح بیگناہ پیدا ہو۔ اور بعد میں شیطان کے بہکانے سے وہ گناہ کرے یا نہ کرے یہ امر دیگر ہے۔ اور اگر آدم کو خدا نے گنہگار پیدا کیا تھا۔ تو پھر یہ شیطان کے بہکانے کا قصہ فضول ہے۔ جب خدا نے شروع سے ہی انسان کو گنہگار پیدا کیا تھا۔ تو پھر آزمائش کیسی۔ پھر اس سے یہ توقع رکھنا ہی غلط تھا۔ کہ وہ شیطان کے بہکانے میں نہ آئے وہ اپنی فطرت کے تقاضا کے مطابق گناہ کریگا۔ اور آج بھی اگر نسل انسانی سب گنہگار پیدا ہوتی ہے۔ تو اس سے بیگناہ رہنے کا مطالبہ غلط ہے۔ دیکھنے کا مطالبہ اسی سے کیا جاسکتا ہے۔ جو ماں کے پیٹ سے آنکھیں لیکر آتا ہے جو اندھا پیدا ہوتا ہے۔ اس سے دیکھنے کا مطالبہ کوئی احمق ہی کریگا۔ پس جو پیدائش سے گنہگار ہے۔ اس سے بیگناہ رہنے کا مطالبہ خلاف قانون قدرت ہے۔

---

عیسائی صاحبان کو جب پولوس کے بنائے ہوئے اصول کی کوئی شہادت اپنی مقدس کتب میں نہیں ملتی۔ تو قرآن شریف کی طرف دوڑتے ہیں۔ اور چونکہ

مذہبی امور میں غور و فکر کی عادت نہیں۔ اسلئے ایک بات کو لے دوڑتے ہیں کہ دیکھو قرآن شریف اس بات کو مانتا ہے۔ حالانکہ سوال تو یہ تھا کہ تم اپنے انبیا کی تعلیم میں دکھاؤ کہ کسی نبی نے یہ تعلیم دی ہو۔ کہ انسان موروثی گنہگار رہے۔ اور آدم کا گناہ ساری نسل انسانی میں سرایت کر گیا۔ مگر اصل مطالبہ سے عاجز آ کر تنکوں کا سہارا تلاش کرتے ہیں۔ کہیں قرآن شریف میں ہبوط نسل انسانی کا ذکر دیکھ لیا۔ بس فوراً لے بھاگے کہ دیکھو قرآن شریف آدم کے گناہ کا نسل انسانی کے ورثہ میں جانا مانتا ہے۔ حالانکہ قرآن شریف نے بائبل کی بھی اصلاح کی ہے۔ اور آدم کا گناہ بھی نہیں مانا۔ چہ جائیکہ اس گناہ کے نسل انسانی میں سرایت کر جانے کو مانتا ✦ (باقی آئندہ)

# ویدک سورگ کی حقیقت

از مولوی عبد الحق صاحب فاضل سنسکرت

سوامی دیانند بانیٔ آریہ سماج نے اپنی ستیارتھ پرکاش میں منشی اندرمن یا کسی اور آریہ مہاشہ سے چودھواں سملاس (باب) لکھوا کر اضافہ کیا ہے اسی وقت سے آریہ لیکچرار اور لیکھک (مصنف) آئے دن اسی ریکارڈ کو نئی نئی سروں میں الاپتے رہتے ہیں۔ قلت تدبر کی وجہ سے قرآن کریم کی تعلیم پر جو اعتراضات ستیارتھ پرکاش میں کئے گئے ہیں۔ انمیں سے ایک بڑا اہم اعتراض جنت یا نعماء جنت پر کیا گیا ہے ۔ یہ کتاب خواہ کسی کی لکھی ہوئی ہو۔ مگر چونکہ یہ عام طور پر سوامی دیانند جی کی طرف ہی منسوب کی جاتی ہے اس لئے ہمارا روئے سخن بھی انہی کی طرف ہوگا ✦

۱۔ ستیارتھ پرکاش مطبوعہ ۱۹۰۸ء صفحہ ۵۷۸، ۵۹۰، ۶۰۸، ۶۱۱ و ۶۲۱، ۶۲۲ و ۶۲۶ میں نعماء جنت پر ✦

سوامی جی کے اعتراضات کا خلاصہ +

(الف) مسلمانوں کے بہشت میں دُنیا کی چیزیں ہیں +

(ب) مسلمانوں کا بہشت گوکلئے گوسائیوں کے گولوک اور مندر کی طرح معلوم ہوتا ہے۔ جہاں کہ عورتوں کی تعظیم اور تکریم بہت ہے آدمیوں کی نہیں

(ج) خدا نے بہشت میں بیبیوں کو ہمیشہ کے لئے رکھا ہے نہ کہ مردونکو +

(د) بھلا یہ بہشت ہے یا طوائف خانہ +

(ہ) مسلمانوں کا بہشت چونکہ ہمیشہ کیلئے ہے یہ بے انصافی ہے۔ اعمال تو محدود اور ان کا ثمرہ لامحدود +

(و) مسلمانوں کے بہشت میں شراب کی ندیاں بہتی ہیں۔ باغ ہیں۔ نہریں ہیں۔ مکان ہیں۔ میوے ہیں۔ حوریں ہیں غلمان ہیں +

سوامی جی کے ان اعتراضات کو پڑھ کر افسوس ہوتا ہے۔ کہ ایک ایسا شخص کہ جو اپنے آپ کو محقق قرار دیتا ہے۔ اسلامی عقائد اور ارشادات قرآن سے اس درجہ بے بہرہ ہے۔ سارے قرآن کریم میں کسی ایک موقعہ پر بھی ہمیں یہ لکھا ہوُا نظر نہیں آتا۔ کہ نعماء جنت اس دنیا کی چیزیں ہیں۔ یا اس دُنیا کی اشیاء سے کامل مشابہت رکھنے والی کوئی چیزیں ہیں۔ بلکہ جا بجا اس امر کی تردید کی گئی ہے۔ کہ نعماء جنت کو اس دُنیا کی مادی چیزیں نہ سمجھو۔ مادی چیزوں میں کون و فساد کا ہونا ایک ضروری اور لازمی امر ہے۔ مگر رُوحانیات کی سرزمین نقص اور زوال سے قطعاً پاک ہے۔ پس جبکہ وہاں کی ہر ایک چیز کو دائمی اور ہر ایک نعمت کو غیر منقطع قرار دیا گیا ہے۔ تو اس سے یہ ظاہر ہے کہ جنت کی نعماء اس دُنیا کی نعماء سے علیحدہ کوئی حقیقت رکھتی ہیں۔ وہاں ازواج ہیں۔ مگر اس دنیا کی ازواج کی طرح کی نہیں۔ بلکہ وہ ازواج مطہرہ ہیں کسی قسم کا گندہ خیال ان کیطرف منسوب نہیں ہوسکتا۔ وہاں نہریں ہیں۔ مگر اس دنیا کے مادی پانی کی نہیں۔ بلکہ من ماءٍ غیر اٰسن وہ کوئی ایسا پانی ہے جسمیں کبھی بھی بُو کو دخل نہیں ہوسکتا۔ وہاں دودھ ہے

مگر لم یتغیر طعمہ - اس کا ذائقہ بدل نہیں سکتا - غرضیکہ وہاں کی ہر ایک چیز اس دنیا کی چیز سے نرالی ہے - کیونکہ مثل الجنۃ التی وعد المتقون - جنت کی ہر ایک چیز مثالی رنگ میں بیان کی گئی ہے - اور حق تو یہ ہے - کہ فلا تعلم نفس ما اخفی لھم من قرۃ اعین جزاءً بما کانوا یعملون - کوئی شخص نہیں جانتا کہ لوگوں کے نیک عملوں کے بدلہ میں کیسی کیسی آنکھوں کی ٹھنڈک ان کے لئے پردہ غیب میں رکھی گئی ہے - اور اسی لئے واقف رموز حقیقی کی لسان حیات سے یہ فرمایا گیا - لا یشبہ شئی مما فی الجنۃ ما فی الدنیا الا فی الاسماء جنت کی چیزیں دنیا کی چیزوں سے سوائے نام کے اور کوئی مشابہت نہیں رکھتیں - قال اللہ اعددت لعبادی الصالحین مالا عین رأت ولا اذن سمعت ولا خطر علی قلب بشر (بخاری) اللہ تعالیٰ فرماتا ہے - کہ میں نے اپنے صالح بندوں کیلئے وہ کچھ تیار کیا ہے - جسکو نہ کسی آنکھ نے دیکھا نہ کسی کان نے سُنا - اور نہ کسی بشر کے دل پر وہ گزرا - اگر یہی دنیا کی مادی چیزیں اور نعماء ہوتیں تو یہ کہنے کی ضرورت نہ تھی - کہ وہ ان حواس ظاہری سے محسوس نہیں ہوسکتیں - ان چیزوں کی حقیقت ان ظاہری حواس سے مخفی رکھی گئی ہے - قرآن کریم میں ان آیات کے موجود ہوتے ہوئے یہ کسقدر بے ایمانی ہے - کہ ان صاف اور صریح احکامات پر پردہ ڈالکر اور متکلم کے خلاف منشاء کلام کا مطلب نکال کر اعتراضات کئے جاتے ہیں - میرا مقصد چونکہ اس جگہ قرآن کریم پر کئے ہوئے اعتراضات کا جواب دینا نہیں - بلکہ ناظرین کو آج اس ویدک سورگ کی سیر کرانا ہے - کہ جسکو ہمارے آریہ دوستوں نے اپنے مقدس صحیفوں کی چار دیواری میں چھپا رکھا ہے - لیکن اس سے پیشتر کہ آپ اس سورگ میں داخل ہوں اسبات کو یاد رکھنا نہایت ضروری ہے کہ ویدوں نے جس سورگ کو انسان کے اعمال حسنہ کا نتیجہ قرار دیا ہے - وہ کوئی رُوحانی کیفیت نہیں بلکہ اسمیں اس دنیا کے گھی دودھ - دہی - شہد ہی نہیں بلکہ شراب کے لبالب تالاب ہوں گے - پیپل کے درخت کی ٹہنیوں میں دیوتا جھولے جھولتے ہونگے -

انڈے کی شکل کے کنول کے پھول کھلتے ہونگے۔ کام دیوتا (شہوت کا فرشتہ) سورگ باشیوں (بہشتی لوگوں) کے اندر پورے زور کے ساتھ کام کرتا ہوگا خوبصورت استریاں اپسراؤں (عورتوں) کے جھنڈ گرد و پیش منڈلاتے ہونگے۔ گانے بجانیوالے خوبصورت لمبے لمبے بالوں والے گندھرو لونڈے لالہ لوگونکے خرمن امن وسکون میں تموج و ہیجان کے طوفان پیدا کرتے ہونگے ... ۵۰۰ اپسرا ایک ایک مہاتما کے گرد جھرمٹ ڈالے ہوئے ہونگی جن میں ایک سو ہاتھوں میں پھولوں کے ہار لئے ہوئے ایکسو خوشبودار منجن۔ ایک سو زعفران اور کپور کا سفوف ایک سو بیش قیمت خوبصورت پوشاک اور ایکسو اپنے ہاتھوں میں پھل اور ایک سو مختلف قسم کے سونے کے جڑاؤ زیورات لئے ہوئے آتی ہے۔ اور سورگ باشی لالہ کو اسکے ساتھ سنگار کرتی ہے۔ مگر اسی پر یہ پرلطف صحبت ختم نہیں ہوجاتی، بلکہ سب سے نازک وقت وہ ہوتا ہے۔ کہ جب ہزاروں ہزار اپسرا ایکدوسرے سے بڑھ کر حسن وجمال کی دیویاں "مم بھرتا بھویدڑا اِتی" (میرا خاوند ہو جیئے میرا خاوند ہو جیئے) کا ترانہ گاتی ہوئی ہمآغوش ہونے کی کوشش کریگی۔ سورگ لوک میں تین قسم کی لذتیں ہوں گی۔ کہ جن کو ویدوں کی اصطلاح میں انندا۔ مُدا اور پرمدا کہا جاتا ہے۔ اور اُپنشدوں کی اصطلاح میں اُپچکشن۔ کریڑن اور رمائرڑہ کہا جاتا ہے۔ آخری لفظ کا تعلق استریوں کی لذت کے ساتھ ہے۔ درمیانی کا اپنے آشناؤں کے ساتھ اور پہلے کا غیر آشنا یا اجنبیوں کے ساتھ پہلے میں لوگونکے ساتھ صرف ہنسنا ہوگا۔ دوسرے میں لوگونکے ساتھ کریڑا یعنی (کھیلنا) اور تیسرے میں استریوں کے ساتھ اعلےٰ درجہ کا رمن اور لطف اور انکے ساتھ عیش و نشاط ہوگا۔ یہ استریاں یا عورتیں بھی تین قسم کی ہونگی۔ خوبصورت رتھوں والیاں آ باجوں والیاں (راماہ سرتھاہ ستوریاہ) راماہ صرف رمن (عیش صحبت) کے لئے ہونگی۔ سرتھاہ رتھ والیاں ستوریاہ باجوں والی اور گاتے بجاتے والیاں کہ جن کو ویدکی اصطلاح میں گندھرو کنیاہ کہا جاتا ہے۔ نہی ورشا لمبھیا منشیہ ایسی عورتوں کو لوگ اس دنیا میں نہیں پاسکتے، جو لوگ انکے ساتھ بھوگ کرینگے۔ وہ انتہا درجے کی لذت کی وجہ سے

اس شخص کو جو نزدیک ہی کھڑا ہوا ہو گا بلکہ اپنے جسم کو بھی یاد نہیں کر سکینگے۔ اور جس طرح سارتھی ورتھ چلانیوالا رتھ کے چلانے میں مشغول ہوتا ہے۔ کہ اسکی توجہ ادھر اُدھر نہیں ہو سکتی۔ اسی طرح وہ اس آنند بھوگ و ملذات سے متمتع میں مشغول ہو گا +

پس اے سورگ لوک کی سیر کرنے والے اگر تو مسلم ہے۔ تو اپنی آنکھ کو نیچی رکھ کہ تجھے قرآن کریم میں یہی حکم ہے۔ قل للمومنین یغضوا من ابصارھم کہ جہاں ایسی سنگار کی ہوئی خوبصورت عورتیں ہوں۔ ان دین و ایمان اور عقل و ہوش کی لیجانیوالی ہستیوں کو آنکھ اُٹھا کر بھی مت دیکھ جہاں گانے بجانیوالی لڑکیوں کے ترانے بلند ہوتے۔ وہاں سے اعراض کر منہ موڑ کر چل دے۔ اسلئے کہ مومن کی شان میں وھم عن اللغو معرضون آیا ہے۔ اور جہاں تجھے راماہ عیش صحبت کے قابل عورتیں ملیں تو ان فواحشات سے پرہیز کر۔ یحفظوا فروجھم ذالک ازکیٰ لھم۔ ان اللہ خبیر بما یصنعون۔ اپنے فروج کی حفاظت کرو۔ کہ یہ ایک پاکیزگی کی راہ ہے۔ اور جو کچھ لوگ کرتے ہیں۔ اللہ کو اسکی سب خبر ہے +

اور اگر تو ویدک دھرم کا پیرو ہے۔ تجھے ہر طرح اختیار ہے پر اسقدر کہنے کا حق ہمکو بھی حاصل ہے۔ کہ دیکھ سوچ سمجھ اور غور کر۔ اگر تجھے حقیقی جنت اپنی روحانی استعدادوں اور قابلیتوں کے بیج سے پیدا شدہ اور اعمال حسنہ کی نہروں سے نشوونما پائے ہوئے اور ہمیشہ سرسبز رہنے والے اور ہر وقت پھل دینے والے جنت کی ضرورت ہے۔ تو وہ صرف اسلام قرآن اور محمد صلے اللہ علیہ وسلم کا بتلایا ہوا جنت ہے۔ کہ جو ایک مومن کو اسی دنیا سے ملنا شروع ہو جاتا ہے۔ اور آخرت میں وہ اور بھی صفائی کے ساتھ ظاہر ہو گا + منقول از پیغام صلح

## نوٹ

یہ چند سطور اس بسیط مضمون کے تمہیدی الفاظ ہیں کہ جو عنقریب ٹریکٹ کی شکل میں بمعہ دیگر نئے شواہد اور دوسرے مستند حوالوں کے ساتھ شائع کیا جائیگا۔ مضمون قلمبند ہو چکا ہے صرف کتابت اور طباعت باقی ہے +

# بیلیئل کیس

## سرورِ عالم کے متعلق پادریوں کی بدزبانی اور آپ کے احسان کا صلہ

اس نام سے مسلمانان نیروبی نے وہ کل روئداد چھاپی ہے جو مشرقی افریقہ میں سالگذشتہ پادری شاکی بدزبانی کی وجہ سے واقعات پیش آئے۔ نیروبی کے پادری شا نے جو کچھ الفاظ حضرت نبی کریم صلے اللہ علیہ وسلم کی شان میں کہے تھے۔ اوران پر جو شور مشرقی افریقہ میں برپا ہوا تھا۔ اس سے ہندوستان کے مسلمان ناواقف نہ ہونگے۔ پادری شا سیاسی پادری ہیں۔ اور غالباً اکثر پادری صاحبان تبلیغ مذہب زیادہ تر سیاسیات ملکی کو مدنظر رکھ کر کر رہے ہیں۔ غرض زیادہ تر یہ ہے کہ یورپ کو جو طاقت حاصل ہو چکی ہے۔ جس سے اس نے ایشیائی اقوام کو سیاسی غلامی میں لیا ہوا ہے۔ اسمیں عیسائیت کی ترویج سے اضافہ ہوتا ہے اور یورپ کا یہ اقتدار ہمیشہ کیلئے قائم رہے۔ عموماً پادری صاحبان اس راز کو چھپانے کی کوشش کرتے ہیں۔ مگر خدا کا کلام بھی سچا ثابت ہو کر رہتا ہے۔ ولکن اللہ اعثرنا علیھم ان کے مخفی ارادوں پر بھی آخر کار دنیا کو اطلاع ہو ہی گئی۔ ہاں پادری شا نے کچھ بے احتیاطی سے کام لے کر ان ارادوں کا خوب اظہار کیا ہے +

---

مشرقی افریقہ میں کچھ مدت سے یورپین اور ہندوستانیوں کے مساوات

حقوق کا سوال چھڑا ہوا تھا پادری شا نے اسی بحث میں آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کی مقدس ذات پر حملہ کیا۔ اور اسکے بعد اخبار ایسٹ افریقن سٹینڈرڈ کو اس مضمون کے چھاپنے پر شکریہ ادا کرتے ہوئے ذیل کے الفاظ لکھے :-

اس سے وہ بات یاد میں تازہ رکھی جو بھلا دی جاتی ہے کہ ہندوستان کا سوال (یعنے ہندوستانیوں کے حقوق کا سوال) لازماً ایک مذہبی سوال ہے۔ اور میں ان الفاظ کی نہایت زور سے تائید کرتا ہوں۔ کیونکہ وہ نہایت درست ہیں جو آپ کے خیال میں وہ یعنی جان بندیا موجودہ نازک حالات کے متعلق لکھتا یعنی یہ الفاظ کہ آپ لوگ خدا اور بادشاہ دونوں کی حمایت کیلئے یکساں کھڑے ہیں۔ ایک کافر قوم کو برابر کے حقوق دینا محض ناممکن ہے۔ اور ایسی تجویز کرنا مذہب پر حملہ ہے" +

پھر مسٹر آر میبی گورانڈر سکرٹری اوف سٹیٹ کو خط لکھتے ہوئے یہی پادریصاحب لکھتے ہیں :-

"برطانی اور عیسائی ضرور یہاں حکومت کرینگے۔ اور کوئی کوشش مساوات کے قائم کرنے کی جہاں مساوات نہیں ضرور ناکام ہوگی۔ جب تک کہ ہندوستان اور جب تک کہ افریقہ مسیح پر ایمان نہیں لاتے۔ اس وقت تک برابر کے سیاسی حقوق کے متعلق کوئی گفتگو کرنا فضول ہے +

یہ ہے اصل حقیقت اور یہ ہے پادری صاحبان کی دنیا کو عیسائی بنانے کی غرض اور یہ گویا عیسائی یورپ کا پیغام غیر عیسائی اقوام کو ہے۔ کہ ہم نے تمہیں اپنے قابو میں کرلیا ہے۔ اور اس حکومت کے جوئے سے تم آزاد نہیں ہو سکتے۔ کہ عیسائیت کو قبول نہ کرو +

پادری شا نے سکرٹری آف سٹیٹ کو جو چٹھی لکھی تھی اسمیں پولوس کا یہ فقرہ نقل کر کے کہ تم بے ایمانوں کے ساتھ نالائق جوئے میں مت جتتے جاؤ۔ مسیح کا بلیئل سے کیا اشتراک ہے" بیلیئل (Mammon) کے بعد خطوط و ہدائی میں آنحضرت

صلے اللہ علیہ وسلم کا نام لکھا یعنی آپ کو بلیبل قرار دیا۔ اب یہ ایک مشہور لفظ ہے۔ جو شیطان کے ہم معنی ہے۔ اور جب مسلمانوں نے پادری شا پر مقدمہ چلانے کیلئے مشرقی افریقہ کی گورنمنٹ سے اجازت مانگی تو گورنر نے اجازت دینے سے انکار کر دیا۔ اور پادری شا سے ایک چٹھی منگا کر وہاں کے مسلمان لیڈروں کو بھجوا دی جس کا خلاصہ یہ تھا۔ کہ اس کا ارادہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کی تحقیر کرنے کا نہ تھا۔ اور کہ وہ آنحضرت کو بُرا آدمی نہیں سمجھتا اور اسکے ساتھ ہی اسی پادری کی ایک چٹھی اخبار میں چھپی جسمیں اس نے لفظ بلیبل کی تشریح کی۔ اور کہا کہ لفظ بلیبل کوئی تحقیر کا لفظ نہیں۔ اور اس سے مراد فقط غیر عیسائی ہے۔ اور یہ لفظ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم اور ہر ایک مسلمان کے متعلق بولا جا سکتا ہے۔

جس قوم میں بڑے بڑے پیشواؤں تک نے پاک کاموں کے نیچے ناپاک افعال کا ارتکاب کیا ہو۔ وہ ایک ناپاک لفظ استعمال کر کے یہ کہہ دیں کہ یہ انھوں نے دوسرے کے اکرام کے لئے استعمال کیا ہے۔ تو کوئی بعید بات نہیں۔ لیکن حقیقت یہی ہے کہ جو معنے خود پادری شا نے لفظ بلیبل کے دیئے ہیں۔ وہ بھی یہی بتاتے ہیں کہ یہ لفظ ناپاک لوگوں کے لئے استعمال کیا جاتا ہے۔ پادری شا نے اس لفظ کے معنے دیئے ہیں [illegible] اور پھر مراد اس کی لی ہے مسیح کو نہ ماننے والا۔ اس قوم کی جرأت پر بھی تعجب ہے۔ کہ شریعت کو تو آپ لعنت قرار دیں۔ اور شریعت کے قانون سے آزاد اپنے آپ کو ٹھیرائیں۔ کیونکہ مسیح گناہوں کا کفارہ ہو گیا۔ اور ([illegible] ان لوگوں کو قرار دیں جو شریعت کو مانتے اور شریعت پر عمل کرتے ہیں۔ اور پھر اسکے ساتھ ہی لکھا ہے۔ کہ میں تو سب مسلمانوں کو اور خود انکے نبی کو اسلئے بلیبل قرار دیتا ہوں کہ وہ مسیح کا جوا نہیں اُٹھاتے۔ اور اس مضمون میں یہ بھی لکھا ہے۔ کہ مسلمان چونکہ مسیح کی مخالفت پر فخر کرتے ہیں۔ تو اور انکو اور کونسا نام دیا جائے۔ ہم نہیں جانتے کہ کونسا مسلمان ہے جو مسیح کا مخالف ہے مسلمان تو سب کے سب حضرت مسیح پر ایمان لاتے

ہیں۔ اور مسیح کو ہی نہیں۔ ان کی والدہ کو بھی راستباز مانتے ہیں۔ ان کی پاک کتاب میں مسیح کو تمام ان الزامات سے پاک ٹھیراکر جو یہودی ان پر لگاتے تھے ان پر ایمان لانا ضروری قرار دیا گیا اور ابھی پادری صاحبان کے نزدیک مسلمان مسیح کے مخالف ہیں +

پادری خنا خود بھی اس بات کو تسلیم کرتا ہے کہ اس لفظ بیلیئل کے کوئی بُرے معنے بھی ہیں۔ کیونکہ جو عذر پیش کیا ہے وہ یہ ہے۔ کہ ایک لفظ ایک معنے سے بالکل معمولی لفظ ہوتا ہے۔ اور دوسرے معنے میں بُرا اور رنجیدہ ہوتا ہے۔ مگر حقیقت یہ ہے کہ لفظ بیلیئل ہمیشہ ہی ناپاک معنے میں استعمال ہوتا رہا ہے۔ اور خود بائیبل کے لغت نویس اس بات کو مانتے ہیں۔ کہ یہ لفظ پاک نوشتوں میں ایسے لوگوں کیلئے استعمال ہوتا رہا ہے جو نہایت درجہ کے گرے ہوئے بدکار اور کمینے ہوں جو نہ خدا کا لحاظ کریں نہ انسان کا۔ اور یہ بھی مانا ہے۔ کہ یہ لفظ شیطان کیلئے دوسرا نام ہوگیا ہے اور یہ بھی تسلیم کیا ہے۔ کہ اس موقعہ پر جہاں پولوس نے یہ لفظ قرنطیوں کیلئے استعمال کیا ہے۔ تو بوجہ ان کی بدکاریوں اور عیاشیوں کے کیا ہے۔ اور بہرحال اس سے مراد بھی ایسا شخص ہی ہے جو نہ خدا کے قانون کی پروا کرے نہ انسان کے قانون کی +

یہ ہے وہ صلہ جو آج اس روشنی کے زمانہ میں اس قوم کے سربرآوردوں کی طرف سے مسلمانوں کے پیغمبر کو مل رہا ہے جس نے عیسائیت پر اس قدر احسان کیا تھا۔ کہ ہر ایک اپنے پیرو کے لئے یہ ضروری قرار دیا۔ کہ مسیح کے نیک راستباز پیغمبر ہونے پر ایمان لائے۔ اس محسن کے لئے اس قوم نے ہمیشہ سے ناپاک سے ناپاک الفاظ استعمال کئے ہیں۔ اور جھوٹے واقعات کو آپ کیطرف منسوب کر کے بدنام کیا ہے۔ کیا مسیح پر ایمان لانے کا یہی نتیجہ ہے۔ کہ محسن کشی کی خوبی سب سے پہلے ایک انسان کے اندر آجائے۔ اور کیا یہی گنہاہوں کا کفارہ ہے۔ کہ اس پاک انسان کو جس نے عیسائیت کے ساتھ احسان ہی احسان کیا تھا اس طرح کے ناپاک الفاظ سے یاد کیا جائے مسلمان تو برداشت کرلیں گے۔ اور برداشت کرتے رہے ہیں۔ مگر

وہ پادریوں کے ان منافقانہ اخلاق سے بھی بخوبی واقف ہو گئے ہیں۔ کہ اُوپر سے تو ہمدردی کا اظہار کرتے ہیں۔ مگر ان کے باطن بالکل سیاہ ہو رہے ہیں۔ اور مقدس ترین انسان کے لئے ناپاک ترین الفاظ کے استعمال کو آجتک نہیں چھوڑا۔ کیا ان کی تہذیب بھی ان کو یہی بتاتی ہے۔ کہ جو تم پر احسان کرے۔ تم اسکے ساتھ بدی کیا کرو۔ کہاں اُستاد کی وہ تعلیم کہ دشمن سے محبت کرو۔ اور کہاں شاگردوں کا یہ طرز عمل کہ اپنے محسن سے اسقدر بغض اور عداوت سینوں میں رکھتے ہیں۔ کہ ناپاک الفاظ کے استعمال کے سوائے اس کا نام بھی نہیں لے سکتے۔ کیا سچ فرمایا ہے۔ قد بدت البغضاء من افواههم وما تخفی صدورهم اکبر +

# ویدوں کی سکھلائی ہوئی مذہبی رواداری

آریہ سماجیوں کا دعوےٰ ہے کہ ویدک دھرم مذہبی رواداری کی تعلیم دیتا ہے حالانکہ ان کے مہرشی سوامی دیانندجی اپنی کتاب ستیارتھ پرکاش کے تیسرے باب میں لکھتے ہیں۔ کہ

جو شخص وید اور عابد لوگوں کی وید کے مطابق بنائی ہوئی کتابوں کی بعزتی کرتا ہے اس وید کی برائی کرنیوالے منکر کو ذات۔ جماعت اور ملک سے نکال دینا چاہئیے باب ۳ دفعہ ۱۱

تعجب ہے کہ ایسے صاف و صریح حکم کے ہوتے ہوئے آریہ سماجی حضرات یہ راگ الاپتے چلے جاتے ہیں۔ کہ ویدک دھرم مذہبی رواداری کا حامی ہے۔ اگر خدانخواستہ کسی وقت آریہ سماج کا راج ہندوستان میں قائم ہو جائے تو پھر مسلمانوں۔ برہمو سماجیوں۔ دیو سماجیوں اور عیسائیوں وغیرہ کا ہندوستان میں رہنا نہایت مشکل ہو جائے سچ ہے ؎

گربۂ مسکیں اگر پر داشتے تخم گنجشک از جہاں بر داشتے

# آریہ گزٹ کا ایک دقیانوسی اعتراض

آریہ گزٹ اپنی ۱۴ - اگست کی اشاعت میں اعتراض کرتا ہے - کہ
"قرآن شریف میں درج ہے کہ عورتیں تمہاری کھیتی ہیں - جاؤ انکے پاس جس رستے تمہاری مرضی ہو" +
اس اعتراض کی عبارت سے ایسا معلوم ہوتا ہے - کہ آریہ گزٹ نے اپنے پیر و مرشد سوامی دیانند جی کی سنت پر عمل کرتے ہوئے محض کہیں سے سن سنا کر قرآن شریف پر اعتراض جڑ دیا ہے - ورنہ قرآن شریف کی اصل آیت میں کوئی ایسا لفظ نہیں ہے - جس کے معنے "جس رستے" کئے جائیں - قرآن شریف کی اصل آیت یہ ہے .. نِسَآؤُكُمْ حَرْثٌ لَّكُمْ فَأْتُوا حَرْثَكُمْ أَنّٰى شِئْتُمْ - بقرہ ع - ترجمہ - تمہاری عورتیں تمہارے لئے کھیتی ہیں پس جب چاہو اپنی کھیتی میں آؤ - اس سے پہلی آیت میں حائضہ عورتوں کا ذکر کر کے یہ بتلایا ہے - کہ حالت حیض میں عورت کے پاس جانا مضر صحت ہے ! اور آیت زیر بحث میں یہ کہہ کر کہ عورت تمہارے لئے بمنزلہ ایک کھیتی کے ہے - اس طرف توجہ دلائی ہے - کہ مرد و عورت کے تعلقات کا حقیقی مقصود نسل انسانی کا بڑھانا ہے - جس طرح کھیتی میں بیج ایسے مناسب حالات میں ڈالا جاتا ہے - کہ وہ نشو و نما پا سکے - ایسے ہی مرد و عورت کے تعلقات مناسب حالات و اوقات میں ہونے چاہئیں - چونکہ حالتِ حیض میں اصل مقصد حاصل نہیں ہو سکتا - اسلئے یہ کہکر کہ عورت بمنزلہ کھیتی کے ہے - یہ توجہ دلائی کہ ایسی حالت میں عورت کے پاس جانا عبث ہے +

ایسی پُر حکمت آیت پر یہ اعتراض کرنا کہ "جاؤ ان کے پاس جس رستے تمہاری مرضی ہو" ایسے ہی دماغ کا کام ہے جسکے اندر نیوگ کی تعلیم گھر کر چکی ہو +

اس قسم کا فاسد عقیدہ کہ جاؤ انکے پاس جس رستے تمہاری مرضی ہو قرآن کریم

جیسی پر حکمت کتاب کی طرف منسوب نہیں ہوسکتا۔ جبکہ اس نے صاف طور پر کہدیا ہے۔ کہ فاذا تطھرن فاتوھن من حیث امرکم اللہ پھر جب وہ غسل کرلیں تو ان کے پاس آؤ جس طرح تمہیں اللہ نے حکم دیا ہے"۔

ہاں اگر آریہ گزٹ کو اس پر اعتراض ہو کہ قرآن شریف نے عورت کو کھیتی قرار دیکر اسکی ہتک کی ہے تو اس کے متعلق ہم اسکے سامنے اسی کے پیرو مرشد سوامی دیانند جی کا قول پیش کرتے ہیں +

## ز مرشد شنو گر ز من نشنوی

سوامی جی مہاراج اپنی مشہور کتاب سنسکار ودھی کے باب گربھا دھان سنسکار میں لکھتے ہیں کہ

"حمل کا استقرار یعنی منی کا رحم میں قائم کرنا اس طریق سے ہوتا ہے۔ جیسے بیج اور کھیت کے اعلےٰ ہونے سے اناج وغیرہ اشیاء بھی عمدہ ہوتی ہے ویسی ہی اعلےٰ طاقتور عورت و مرد کی اولاد بھی اعلےٰ ہوتی ہے" +

---

# دُعا

## روزمرہ کے کاروبار، بیماری اور علاج میں دُعا کا فائدہ

(از قلم جناب شیخ مشیر حسین صاحب قدوائی بیرسٹر ایٹ لا)

(بسلسلہ صفحہ ۴۳۲ اشاعت اسلام جلد ۱۰ نمبر ۷)

کہا جاتا ہے۔ کہ عبادت کیلئے ایکدن مقرر کرنے کی وجہ سے نظام کلیسیا میں مدد ملی ہے۔ لیکن یہ ماننا پڑیگا۔ کہ یہ طریق لوگوں کے روزمرہ کے کاروبار کیلئے مفید ثابت نہیں ہوا۔ اسلئے لوگوں کو عبادت کیلئے صرف ایکدن علیحدہ رکھنے اور باقی تمام ایام ہفتہ میں دنیاوی کاروبار کرنے کی ترغیب دی ہے۔ جس کی وجہ سے روح کی حفاظت و ترقیت بمقابلہ جسم کے بہت کم ضروری خیال کی گئی ہے۔ حالانکہ دنیا کے لین دین میں صفائی قلب از بس ضروری ہے۔ اس صفائی کے حصول کیلئے دعا ہی ایک زبردست آلہ ہے

دعائیں اور مقرر کردہ نمازیں باجماعت اور بلا جماعت ہمارا روزانہ کا معمول ہونی چاہئیں۔ تاکہ ان کی حالت پاک و صاف رہے۔ جس شخص کے اندر خدا کا خوف ہے۔ وہ کسی دوسرے سے نہیں ڈرتا۔ اگر انسان خدائے علیم کے ساتھ ہر روز کئی بار حاضر ہونے کیلئے اپنے آپ کو قابل بناتا ہے۔ تو وہ ہر ایک کام بغیر خوف و خطر کر سکتا ہے۔ ذیل کی دُعا جو ہمارے روزمرہ کے کام کو ہلکا کرنے کیلئے ہمیں بتلائی گئی ہے کیسی ہی مفید و عجیب ہے +

رَبَّنَا لَا تُؤَاخِذْنَا إِنْ نَّسِيْنَا أَوْ أَخْطَأْنَا ج رَبَّنَا وَلَا تَحْمِلْ عَلَيْنَا إِصْرًا كَمَا حَمَلْتَهُ عَلَى الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِنَا ج رَبَّنَا وَلَا تُحَمِّلْنَا مَا لَا طَاقَةَ لَنَا بِهِ ج وَاعْفُ عَنَّا وَاغْفِرْ لَنَا وَارْحَمْنَا أَنْتَ مَوْلٰنَا فَانْصُرْنَا عَلَى الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ ۝

ترجمہ۔ اے ہمارے پروردگار اگر ہم بھول جائیں یا چوک جائیں تو ہمکو (اُسکے وبال میں) نہ پکڑ۔ اور اے ہمارے پروردگار جو لوگ ہم سے پہلے ہو گزرے ہیں جس طرح ان پر تو نے (اُنکے گناہوں کی پاداش میں احکام سخت کا) بار ڈالا تھا ویسا بار ہم پر نہ ڈال۔ اور اے ہمارے پروردگار اتنا بوجھ جس (کے اُٹھانے) کی ہمکو طاقت نہیں ہم سے نہ اُٹھوا۔ اور ہمارے قصوروں سے درگزر اور ہمارے گناہوں کو معاف کر۔ اور ہم پر رحم فرما تو ہی ہمارا (حامی) مددگار ہے۔ تو ان لوگوں کے مقابلے میں جو کافر ہیں ہماری مدد کر +

تمام لوگ خدا کے حضور اھدنا الصراط المستقیم کہہ سکتے ہیں۔ یعنے اے خدا ہر ایک کام میں دنیاوی ہو یا دینی ہمیں سیدھی راہ دکھلا +

پس ہمارے روزانہ کام کی ابتداء نماز سے ہونی چاہئے۔ اور اس کا اثر ہماری روزمرہ کی زندگی پر ہونا چاہئے۔ دُعا کی قدر و قیمت بہت بڑھ سکتی ہے۔ اگر ہم اپنے روزانہ کام کو نماز سے جدا نہ سمجھیں۔ تفریح اور عبادت کا وقت الگ الگ رکھنا صحیح معلوم نہیں دیتا یعنے ایک ہی دن آرام اور تفریح ہو۔ بہتر تو

یہ ہے کہ کام اور عبادت کا جوڑ ہو تا کہ ہماری عبادت سے کام میں برکت پیدا ہو۔ ہمیں ہر وقت اذان کی تعمیل کے لئے تیار رہنا چاہئیے۔ ہمیں اپنا آرام اور اپنے دُنیاوی کام کو رُوح کی ضروریات مُہیا کرنے کیلئے قربان کر دینا چاہئیے۔ یہ سچ ہے۔ کہ جب تک ہم اس دُنیا میں ہیں ہمیں اپنے کام میں غفلت نہ کرنی چاہئیے۔ لیکن رُوح کی طرف سے بھی ہمیں غافل نہ رہنا چاہئیے۔ اگر خُوراک پیدا کرنے کیلئے جس سے جسم کو قائم رکھا جائے۔ کام کی ضرورت ہے تو عبادت بھی رُوح کی غذا کے لئے ویسی ہی لازمی ہے۔ لہذا عبادت اور کام ہمارے روزانہ شغل ہونے چاہئیں دُعا و نماز ہمارے کام میں برکت ڈالتی اور ہمارے دل و زندگی کو پاک بناتی ہے۔ اور ہمیں ہمارے قول و فعل اور خیالات کو غلطی و لغزش سے بچاتی ہے +

اگر کسی شخص کا اللہ تعالٰے سے جو رحیم و رحمٰن ہے سچا تعلق ہو تو اسکی دُعا سے بیماری دُور ہو سکتی ہے۔ بہت سے طبیبوں کا تجربہ ہے۔ کہ بیمار کی قوت ارادی اور رُوح کی اندرُونی بیماری رفع کرنے میں بہت کچھ حصہ لیتی ہیں۔ سچی دُعا جس سے کہ ربّ الرّحیم کیطرف رُجوع کیا جائے قوت ارادی کے مضبوط کرنے کا ایک آلہ ہے۔ اور اس سے رُوح میں تازگی پیدا ہوتی ہے۔ جسقدر انسان کا اعتقاد دُعا پر مضبوط ہو گا۔ اُتنا ہی زیادہ اس کا اثر رُوح پر اور اسکے ذریعہ جسم پر ہو گا۔ دیکھا گیا ہے کہ بعض لوگ جن کے جسم بالکل صحیح و درست نظر آتے ہیں کبھی خوشی یا غم کی خبر اچانک سُننے سے فوت ہو جاتے ہیں۔ اور بعض وقت خوش کن خبر طبیعت کو اسقدر اُبھارتی ہے۔ کہ کوئی طاقت بخشنے والی دوائی بھی اس کا مقابلہ نہیں کرتی۔ لیکن دُعا خوشی کے پیغام کا کام دے سکتی ہے۔ اس سے مایُوس آدمی کی ڈھارس بندھتی ہے۔ اور اس کا صحت پر اثر ہوتا ہے۔ مختلف امراض کے علاج کے لئے اوّل اوّل تجربہ ہی سے انسان کو بوٹیوں کا علم ملا ہے۔ لیکن تجربہ سے یہ بھی دریافت ہُوا ہے۔

کہ عبادت سے اُن لوگوں کی طبیعت میں راحت و تازگی پیدا ہوتی ہے جو مذہبی رنگ میں رنگین ہیں عبادت کے ذریعہ انسان نہ صرف بیماریوں ہی کو رفع کر سکتے ہیں۔ بلکہ اور بھی بہت سی باتیں اس سے حاصل ہو سکتی ہیں بشرطیکہ انسان کا سچا تعلق خدا سے ہو۔ اور خدا خود انسان کو بذریعہ الہام بتا دیتا ہے کہ کس طرح وہ عبادت کے ذریعہ اس سے مل سکتا ہے۔ اسی لئے خدا کی طرف سے انبیاء کی ضرورت ہے۔ تاکہ وہ عبادت کی طرز بتلائیں لیکن اس ہماری مادی دُنیا میں یہ توقع کرنا کہ صرف عبادت ہی سے ٹوٹی ہُوئی ٹانگ جڑ سکتی ہے۔ دُرست معلوم نہیں ہوتا۔ انسان کو خدا نے علم و عقل دی ہے۔ تاکہ وہ جسمانی بیماریوں کے علاج کیلئے ادویہ دریافت کرے۔ اور اسے اپنی خداداد عقل و علم سے ضرور کام لینا چاہئے۔ خدا نے تو ہر ایک بیماری کا علاج رکھا ہے۔ لیکن انسان کمزور ہے۔ اس کا علم بھی نا مکمل و ناقص ہے۔ اسلئے خدا تعالےٰ کی مدد حاصل کرنے کیلئے دعا کی ضرورت ہے۔ تاکہ علم مکمل ہو۔ اور بیماریوں کی تشخیص میں رہنمائی کرے۔ اور ادویہ کا درست استعمال بتلائے +

باقی دارد

# اہلِ تناسخ کے استدلال

## اور اُن پر تنقید

از قلم حضرت خواجہ کمال الدین صاحب مبلغ اسلام و امام مسجد ووکنگ انگلستان

کائنات کی ہر ایک چیز اپنے کمال تک پہنچنے کیلئے ساعی ہے۔ اس کا قدم آگے کو ہے پیچھے کو نہیں۔ ربوبیت کی یہی شان ہے۔ لہذا جو شخص اللہ تعالےٰ کو رب العالمین مانتا ہے۔ وہ کس طرح کسی ایسے عقیدے کا قائل ہو سکتا ہے جو اشیاء عالم کے مضمرہ جوہر کے متعلق رجعت قہقری کی تعلیم کرے۔ اور یہ سمجھے کہ چیزیں آگے نہیں بلکہ پیچھے کو آجاتی ہیں۔ جیسے کہ مسئلہ تناسخ تعلیم کرتا ہے۔ کہا جاتا ہے کہ انسان جو سلالہ طین ہے۔ جس نے جمادات نباتات وغیرہ سے صعود کیا ہے۔ وہ اپنے اس دور ہستی کو پورا کر کے پھر واپس آجاتا ہے۔ اُسے آواگون کے چکر سے نجات نہیں ہوتی۔ وہ اس دور زندگی میں کچھ ترقی کر لیتا ہے۔ لیکن جب اس کی یہ ہستی ختم ہو جاتی ہے۔ تو پھر اسی دنیا میں واپس آجاتا ہے۔ الغرض اسکی ترقی یہیں تک محدود ہے۔ یہ قیاس ہر ذرہ کائنات کی روش کے خلاف ہے۔ ہر ایک چیز کا قدم تو آگے کو ہے۔ لیکن انسان جیسی اشرف المخلوقات ہستی پر یہ قاعدۂ ترقی حاوی نہیں۔ یہ امر صحیح ہے۔ کہ انسان میں جو لاتعداد جوہر مخفی ہیں وہ سب کے سب اسی ارضی ہستی میں ظاہر نہیں ہوتے۔ ہر ایک شخص مہندس۔ شاعر۔ حکیم فلسفی۔ مُدبر۔ مصور صناع وغیرہ وغیرہ نہیں ہو سکتا۔ ہر ایک شخص اخلاق فاضلہ اور رُوحانیات کا مالک نہیں ہوتا۔ حالانکہ یہ سب کی سب باتیں ہر ایک کی جوہر فطرت میں موجود ہیں۔ اور فطرت اُن کا نشوونما چاہتی ہے۔ لہذا

ان قوائے ودیعت کردہ کی بلوغت اور ان کا ظہور لازماً دو باتیں چاہتا ہے
یا تو انسان کی راہ ترقی میں ارضی ہستی کے بعد ایک اور عالم یا سلسلہ عالمین ہو
جنمیں موت کے بعد انسان داخل ہوکر اپنی استعداد ونکو کمال تک پہنچا وے
یا مرنے کے بعد اگر وہ یہاں سے نامکمل حالت میں جاسے۔ تو پھر اسی
دنیا میں واپس آکر اُن کمالات کو حاصل کرے جو بر وقت موت اسے حاصل
نہیں ہوئے۔ اہل تناسخ نے امر دوم کو اختیار کیا ہے لیکن اسلام نے
ان دو امور میں سے پہلی بات کو تعلیم کیا۔ قرآن کریم نے ہمیں تعلیم دی
کہ انسان کے اندر لاتعداد قوتیں ہیں جن کا ظہور بتدریج مختلف
منازل یا عالموں میں ہوتا ہے۔ وہ اس عالم ارضی میں بہت سی منزلیں طے
کرکے آیا ہے۔ مختلف قالبوں میں سے گزر کر اس نے یہ موجودہ انسانی
ہیئت اختیار کی ہے۔ ان منازل ترقی میں سے جب کبھی وہ کسی منزل
میں داخل ہوتا ہے۔ تو اس سے غرض یہی ہوتی ہے۔ کہ وہ اس منزل
میں آنیوالی منزل کی ترقیات حاصل کرنے کی استعداد اپنے میں پیدا کرے
مثلاً اس کی منازل ترقی میں سے ایک منزل عالم رحم ہے۔ اس عالم
میں وہ بشکل نطفہ داخل ہوتا ہے۔ وہاں وہ گوشت۔ پوست
ہڈیاں مختلف اعضا و جوارح اور پھر ابتدائی شکل میں قوتِ
مُدرکہ کو حاصل کرلیتا ہے۔ عالم رحم میں چند دن گزارنے کی غرض یہی
ہوتی ہے کہ جن ترقیات کو اُس نے اس ارضی زندگی میں حاصل کرنا ہے۔ انکے
ظہور کے ضروری سازوسامان وہ عالم رحم میں حاصل کرلے۔ نطفے کے
شکل میں استعداداً توسب کچھ موجود ہوتا ہے۔ حتّٰی کہ وہ کمالات بھی
مُضمر ہوتے ہیں جو اسے عالم بعد الموت میں حاصل کرنے ہیں لیکن
اُس قطرۂ پانی میں اِس زمین پر کی وابستہ ترقی کے ظہور کی استعداد اسی وقت
پیدا ہوتی ہے۔ جب اس نطفہ میں سے گوشت۔ پوست۔ مدرکہ وغیرہ باہر نکل آتے

ہیں۔ یہاں کے کمالات اپنے ظہور کے لئے ایک خاص جسم مدرکہ کو چاہتے ہیں۔ انہیں کے حصول کے لئے وہ رحمی عالم میں جاتا ہے۔ یہ دنیا بھی دراصل ایک رحم کبیر ہے۔ انسان ماں کے پیٹ سے نکلکر مادر دنیا کے رحم میں آجاتا ہے۔ رحم مادر میں بالخصوص جو نئی بات وہ حاصل کرتا ہے۔ وہ اسی کا مدرکہ یا نفس ناطقہ ہے۔ جسمیں ابتدائے کل حیوانی جذبات موجود ہوتے ہیں۔ اِس دنیا میں آکر ان جذباتِ ردیّہ کو اُس نے عمدہ اخلاق اور رُوحانیات میں متشکل کرنا ہوتا ہے۔ انہیں باتوں کے حصول پر اس پر ان ترقیات کا دروازہ کھلجاتا ہے۔ جسے اسلامی اصطلاح میں بہشت کہا گیا ہے +

اِنسان رحم دنیا میں صرف جسمانی ترقی کرنے نہیں آتا۔ یہ ترقی تو وہ عالم شباب تک پہنچنے پر حاصل کرلیتا ہے۔ کیونکہ اسکے بعد اس کی جسمانی ترقی ختم ہوجاتی ہے۔ اگر اس دنیا میں آنے کی غرض صرف جسمانی ترقی ہوتی تو ضرور تھا۔ کہ ہر بچہ جوان ہوکر مرجاتا۔ کیونکہ ہر ایک چیز اپنی مقررہ ترقی پاکر فنا ہوجاتی ہے۔ انسان تو مدرکۂ انسانی میں وہ استعدادیں پیدا کرنے آیا ہے۔ اور اُس ساز و سامان کو لینے آیا ہے۔ جو عالم بعد الموت میں اسکی آیندہ ترقیات کے لئے ضروری ہیں۔ خلاصہ مطلب یہ ہے۔ کہ انسان اپنے سفر ترقی میں جس منزل میں داخل ہوتا ہے۔ وہاں وہ آنیوالی منزل میں کامیاب ہونے کے لئے ضروری اسباب کو مُہیّا کرتا ہے ایک منزل کی انتہا ترقی آنیوالی منزل کی ابتدا ہوتی ہے۔ جس طرح لاتعداد منازل طے کرکے ہم نے اس دنیا کا جامہ پہنا۔ اسی طرح موت کے بعد جس سے مُراد دراصل ایک منزل سے دوسری منزل کو انتقال کرنا ہے۔ ہمارے آگے لاتعداد منازل ہیں +

ہر منزل میں ترقی کے سات مدارج ہی ہوتے ہیں۔ قرآنی سات جنتیں بھی ترقی

کی بہلت منازل میں لیکن قرآن انسان کی بعد الموت ترقیات کو ان سات جنتوں تک محدود نہیں رکھتا۔ بلکہ اس کے بعد بھی ترقیات کا دروازہ کھلا ہوا ہے۔ اس مضمون پر حسب ضرورت میں آگے چل کر کچھ لکھوں گا۔ یہاں مجھے صرف یہ لکھنا ہے۔ کہ جس طرح لاتعداد قالبوں میں سے گزرتے ہوئے ہم نے انسانی شکل اختیار کی۔ اسی طرح آگے بھی لاتعداد منزلوں میں سے ہمیں گزرنا ہے۔ لیکن ایک منزل کا دور ختم کرنے پر ہم پھر طے کردہ منزل کی طرف واپس نہیں آجاتے۔ بلکہ آگے ہی آگے جاتے ہیں۔ انہی سابقہ عالموں کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کسی نے یہ کہا ہے

ہمچو سبزہ بارہا روئیدہ ام ۔ نہ صد و ہفتاد قالب دیدہ ام

جناب کرشن نے اگر ارجن کو یہ کہا۔ کہ میں اپنے پچھلے جنموں سے واقف ہوں۔ تو اس سے یہ مراد نہیں کہ وہ بار بار اس دنیا میں پیدا ہوئے بلکہ اس صاحب عرفان نے اُن مختلف جنموں کا ذکر کیا جنہیں سے انہوں نے زمینی عالم سے پہلے کے صدہا عالموں میں سے گزر کیا۔ ایتھر کے ذرات جسے آج کائنات کی ابتدائی شکل تسلیم کیا گیا ہے۔ ایک خاص ہیولے میں جمع ہو کر تعداد منازل طے کرنیکے بعد آخر کار انسان بن جاتے ہیں۔ ایتھر کے ذرات انسانی ہستی تک پہنچنے میں لکھو کھا برس لے لیتے ہیں۔ کبھی وہ نبیولا کی شکل اختیار کرتے ہیں۔ کبھی وہ برقی ذرات بن جاتے ہیں۔ کبھی ان کا نام اٹم ہو جاتا ہے۔ کبھی عنصر ان کے بعد صدہا منظم اور غیر منظم صورتیں پیدا ہو جاتی ہیں۔ عالم منظم میں جوہر حیات پیدا ہوتا ہے۔ جو آخر کار عالم حیوانات میں خاتمہ اے دماغ پیدا کر کے انسان کے وجود کی تکمیل کرتا ہے۔ الغرض ایتھر کے ذرات مختلف عالموں میں جنم لیتے ہوئے آخر کار انسان ہو جاتے ہیں۔ یہی وہ قالب ہیں۔ جن کی تعداد ایک مسلم صوفی نوسو ستر گن رہا ہے یہی وہ گذشتہ جنم ہیں جن کی طرف عارف باللہ کرشن اشارہ کر رہا ہے۔ انہیں

جنموں اور قالبوں کو قرآن کریم نے لفظ عالم سے تعبیر کیا۔ اور اسلئے کتاب حمید کو خدا کی صفت رب العالمین سے شروع کیا۔ اور اسی ایک جملہ میں ضرورتِ قرآن کا بھی ذکر کر دیا۔ یعنی جس طرح ہمارے رب نے ہر عالم میں انسان کی ترقی اور نشو ونما کے اسباب ہر عالم کے حسب حال پیدا کئے وہی رب العلمین انسان کو اس عالم میں لاکر اسی ایک ایسی ترقی آئندہ کیلئے طیار کرنا چاہتا ہے جس کا تعلق قطعاً ذہنیات اور ادراک سے ہے۔ اسی لئے ضروری ہے کہ ادراک و ذہن کی ربوبیت کے لئے وہ کوئی ایسی چیز پیدا کرے جسکا ذہن اور ادراک سے تعلق ہو یعنی ہدایات۔ یعنی اس ذات پاک کا رب ہونا ہی اسبات کا مقتضی ہے۔ کہ جس طرح عالم جسمانیت کی پرورش اس نے جسمانی چیزوں سے کی۔ اسی طرح اب ذہنی اور ادراکی ترقی کے لئے وہ ہمیں ایسی ہی ہدایات دے۔ اسلئے قرآن کا نام ھدیً یعنے ہدایت رکھا گیا۔

## تکمیل نقص کیلئے اس دنیا میں واپس آنے کی ضرورت نہیں

یہ سچ ہے۔ کہ سارے کے سارے انسان اس دنیا میں آکر اس دنیا کی وابستہ ترقی کو حاصل نہیں کر سکتے۔ یا بالفاظ دیگر اس ساز و سامان کو اس دنیا سے لے کر نہیں جاتے۔ جو ان کی آیندہ ترقی کے لئے ضروری ہے یا جس توشہ کے لئے وہ یہاں آئے تھے بالفاظ دیگر اکثر ہم میں سے اس دنیا سے ناقص جاتے ہیں۔ اب یا تو ان نقصوں کی تکمیل کسی ذریعہ سے آیندہ عالم میں ہو جائے۔ جیسے کہ اسلام تعلیم کرتا ہے۔ اور اسی ذریعہ کا نام قرآنی اصطلاح جہنم رکھا گیا ہے۔ یا ان نقصوں کے دفعیہ کیلئے انسان یہاں پھر آئے۔ جیسے اہل تناسخ عقیدہ رکھتے ہیں اور اس امر کو تھیاسوفسٹ تناسخ کے ثبوت میں بطور دلیل بھی پیش کرتے ہیں۔ کہا جاتا ہے کہ جب اس دنیا کی ترقیات اس دنیا کی بعض چیزوں سے

وابستہ ہیں - اور وہ چیزیں اسی عالم میں میسر آسکتی ہیں - تو پھر وہ ترقیات عالم بعد الموت میں کس طرح حاصل ہو سکتی ہیں - اس سے لازم آتا ہے کہ ان چیزوں سے متمتع ہونے کیلئے پھر انسان یہیں واپس آئے - بات تو صاف ہے - لیکن جن مسلمات پر یہ نظریہ پیش کیا گیا ہے - وہ صحیح نہیں اگر تو اس دنیا کے اسباب کے علاوہ آنیوالی دنیا میں دفع نقص کے کوئی اور اسباب نہ ہوں تو ضروری ہے - کہ ناقص انسان مرنیکے بعد پھر واپس یہیں آئے - اور اگر آنے والی دنیا میں کوئی ایسے بھی نئے اسباب ہوں جو اس دنیا کے اسباب سے تو مختلف ہوں لیکن اس دنیا کے نقصوں کے دفعیہ کے لئے یہاں کے اسباب سے کہیں زیادہ موثر اور مفید ہوں - تو پھر اس دنیا میں آنے کی کیا ضرورت ہے - اس امر کے فیصلہ کرنے کے لئے کہ آنیوالی دنیا میں دفعیۂ نقص کے اسباب موجود ہیں - یا یہ کہ اس دنیا کے نقصوں کے دفعیہ کیلئے ہمیں لازماً اسی دُنیا میں واپس آنا ہے - مجھے ایک ہی راستہ سمجھ آتا ہے - وہ یہ ہے - کہ اس دنیا مشہودات میں بھی ترقی کا دور چل رہا ہے - اور اس دنیا میں مختلف عالم بھی موجود ہیں - جن میں سے اشیاء عالم یکے بعد دیگرے گزرتی ہوئی نظر آتی ہیں - اور ایک منزل میں سے نکلکر دوسری منزل میں بغرض نشو و نما چلی جاتی ہیں - اب دیکھنا یہ ہے - کہ اگر کوئی چیز ایک منزل سے دوسری منزل کو ناقص حالت میں چلی جاتی ہے تو کیا وہ چیز تکمیل نقص کے لئے چھوڑے ہوئے منزل کو واپس آجاتی ہے یا نئے عالم میں کسی اور طریق پر اسکے نقص درست کئے جاتے ہیں +

ایک درخت کا بیج کئی مختلف منازل میں سے گزر کر پھل بنتا ہے، اُسکے نئے درخت کا تنہ بطور ایک رحم مادر کے ...... ہے - پھلوں کی ایک غرض یہ بھی ہے - کہ وہ انسان کی خوراک یا دوا بنیں - درخت سیب کے تنہ میں سے

نکلے ہوئے یہ تسبیم کے سیب۔ اچھے۔ بُرے۔ پختہ۔ کچے بازار میں آکر خوراک انسانی بن جاتے ہیں۔کیا کسی ناقص دانہ سیب کو پھر نخل سیب کے تنہ میں اسلئے داخل کیا جاتا ہے کہ وہ ناقص ہے۔ اور خوراک انسانی کے قابل نہیں یا ایسے سیب کو باورچیخانہ میں بھیج کر آگ کے ذریعہ پختگی کی حالت تک پہنچا دیا جاتا ہے۔ جن سیب کے دانوں کو درخت کے تنے نے پختہ کر دیا۔ وہ تو پکائے نہیں جاتے۔ پختگی کیلئے جس حرارت کی انہیں ضرورت تھی وہ درخت پر بیٹھے ہوئے انہوں نے حاصل کرلی۔ لیکن جو دانے حرارت مطلوبہ کو حاصل نہ کر سکے۔ اور درخت سے کچے ہی اُتر آئے۔ اُنہیں ہمارے آتشدان وہ حرارت دیدیتے ہیں۔ خلاصہ یہ ہے کہ اگر کچے پھلوں کے پختہ ہونے کے لئے انہیں درخت کے تنہ میں داخل ہونا ضروری ہے۔ تو اہل تناسخ کا مذکورہ بالا نظریہ صحیح ہے۔ لیکن اگر یہ نقص عالم درخت کے بعد باورچیخانہ کے عالم میں یا کسی اور طریق پر رفع ہو سکتے ہیں تو بالبداہت یہ قیاس غلط ہے۔ بلکہ بعض پھل تو اپنی بہترین خوبیاں اس صورت میں ظاہر کرتے ہیں۔ کہ وہ کچا پن کی حالت میں درختوں سے اُتارے جاکر پال کے ذریعہ پختگی حاصل کریں۔ انگور۔ سیب ناشپاتی۔ آم وغیرہ کی یہی کیفیت ہوتی ہے۔ یہ وہ بچے ہیں جو کم عمری ہی میں فوت ہوکر دوسری دنیا کو چلے جاتے ہیں۔ چنانچہ اہل تناسخ کی طرف سے یہ بھی اعتراض ہوتا ہے۔ کہ جو بچے پیدا ہوتے ہی مر جاتے ہیں وہ کیوں یہاں آئے؟ اس بات کی تشریح تو میں آگے چل کر کروں گا۔ لیکن یہاں اسی قدر لکھ دینا کافی سمجھتا ہوں۔ کہ اگر پال کا انگور یا آم درخت پر کے پکے ہوئے آم اور انگور سے ذائقہ اور خواص میں کہیں بہتر ہوتا ہے۔ تو جو بچے پیدا ہوتے

موت کے آغوش میں چلے جاتے ہیں۔ وہ آیندہ دُنیا میں ہم سے بدرجہا بہتر ترقی کے اہل ہو سکتے ہیں +

اب کائنات کی اور چیزوں کو چھوڑ کر میں انسان کی پیدائش پر آجاتا ہوں ۔ یہی مختلف قسم کی خوراکیں جو ہمارے دستر خوان پر آجاتی ہیں ۔ معدے ۔ جگر ۔ دل کی منازل سے ہوتی ہوئی ہمارے جسم میں ایک عمدہ خون صالح بن جاتی ہیں ۔ اسی خون صالح میں سے نطفہ پیدا ہوتا ہے ۔ جو عورت کے رحم میں ایک خاص پرورش کے بعد انسانی بچہ کی شکل اختیار کرلیتا ہے ۔ اب سوال یہ ہے ۔ کہ آیا یہ اشیاء خوردنی ان مختلف عالموں میں غیر پختہ حالت میں جاسکتی ہیں یا نہیں ۔ اور اگر یہ اشیاء ایک عالم کی متعلقہ پختگی حاصل کرنے کے بغیر آیندہ عالم میں جاتی ہیں ۔ تو ان کا نقص اسی آیندہ عالم ہی میں دفع کیا جاتا ہے یا دفع نقص کے لئے وہ گذرے ہوئے عالم میں واپس آتی ہیں ۔ یہ تو ضروری ہے ۔ کہ معدے میں جو چیز جائے وہ پختہ حالت میں ہی جائے ۔ لیکن کچی خوراکیں بھی ہم کھا جاتے ہیں ۔ جو معدے کی تکلیف کا باعث ہوتی ہیں ۔ درد معدہ یا کوئی اور تکلیف اسہال کی طرف اشارہ کرتی ہے ۔ کہ خوراک ناقص حالت میں باورچیخانہ کے عالم سے نکلکر عالم معدہ میں پہنچی ہے ۔ لیکن ان نقصوں کو مختلف ادویات سے ہی دفع کردیا جاتا ہے ۔ اس کا یہ تو علاج نہیں کہ ہم ہر وقت قے کریں اور قے شدہ چیز کو درست کرکے پھر معدہ میں ڈالیں بعض وقت خوراک کی کچیگی ناقابل محسوس ہوتی ہے ۔ اور ہم اسی اصلاح کی پرواہ نہیں کرتے ۔ اسکے باعث اچھا قیلوس کیموس نہیں بنتا ۔ اسی سے امراض جگر پیدا ہوتے ہیں لیکن جگر کی اصلاح کی جو ادویات اطبا نے تجویز کی ہیں ۔ ان سے قیلوس کیموس صحیح حالت میں آجاتا ہے اس منزل کے بعد وہی اشیائے خوردنی خون کا قالب

اختیار کر لیتی ہیں جس کا پھیپھڑے اور دل سے تعلق ہوتا ہے۔ بعض کا خون صالح نہیں ہوتا کمزور ہوتا ہے۔ اس کا باعث بھی یہی ہوتا ہے۔ کہ اشیاء خوردنی مطلوبہ حالت میں عالم خون تک نہیں پہنچے۔ لیکن خون ناقص کو اصلاح کیلئے جگر کے عالم میں واپس نہیں بھیجا جاتا۔ بلکہ دل اور پھیپھڑوں میں ہی خون ناقص کا ہیر پھیر ہوتا رہتا ہے۔ ہاں اسکی اصلاح کے لئے فولاد کے بعض مرکبات معدے کے ذریعہ عالم خون میں بھیجدئے جاتے ہیں جس سے خون اصلاح پا لیتا ہے۔ اسی طرح نطفہ کی کمزوری کی اصلاح کیلئے نطفہ کو پھر عالم خون میں واپس نہیں کیا جاتا۔ بلکہ ثعلب مصری۔ موصلی۔ بہمنین شقاقل وغیرہ سے نطفہ کو حالت صحت میں لایا جاتا ہے۔ اور اگر ناقص حالت میں ہی نطفہ اپنی آخری منزل یعنے رحم میں چلا جائے تو وہاں کے نقص بھی ان ادویات سے دور ہوتے ہیں۔ جن کا براہ راست تعلق رحم سے ہوتا ہے۔ بعض کی اصلاح عالم رحم میں بھی نہیں ہوتی۔ بچے نقص لے کر رحم مادر سے باہر آتے ہیں۔ چنانچہ ایسے بچے بھی دیکھے گئے ہیں جن کے بعض سوراخ بند ہوتے ہیں۔ مثلاً فضلے کے اخراج کا راستہ مسدود ہوتا ہوتا ہے۔ سرجن کا چاقو اس نقص کی اصلاح کر دیتا ہے۔ اگر تو اطباء کے تجربے اور مشاہدے نے بچوں کی پیدائش پر ان کے بعض نقصوں کا علاج یہی تجویز کیا ہوا ہے۔ کہ یہ بچے رحم مادر میں واپس جائیں تو اہل تناسخ کا یہ نظریہ بالکل قابل عزت ہے۔ اور اگر صحیح اور مرعی طریق یہی ہے۔ کہ جس حالت میں بچے اس عالم میں آئیں ان کے نقصوں کا دفعیہ یہیں کیا جائے تو پھر جن نقصوں کو لے کر ہم اس عالم یا رحم دنیا سے نکلتے ہوئے آگے جائیں گے۔ ان کا دفعیہ بھی وہیں ہو جائیگا۔ اس میں شک نہیں کہ کسی گزشتہ عالم کے نقصوں کا دفعیہ جب اسکے بعد کے عالم میں ہوتا ہے۔ تو وہ بہت ساری تکلیف کا موجب ہوتا ہے۔

علاج کے لئے ادویات تلخ وغیر مرغوب ہی دی جاتی ہیں۔ سرجن کی نشتر اور جراحی عمل کوئی خوشگوار چیزیں نہیں۔ بلکہ بہت ہی تکلیف افزا ہیں لیکن نقص کے دور کرنے کیلئے ان تکالیف کو سہنا ہی ہوتا ہے۔ یہی وجہ ہے۔ کہ عذاب دوزخ بھی بہت تکلیف دہ ہوگا۔ لیکن یہ عذاب اصلاح نقص کے لئے ضروری ہے +

(باقی آیندہ)

# ناظرین رسالہ سے ضروری التماس

مضامین کی خوبی وظاہری شان ناظرین کرام کے سامنے ہے رسالہ کے ظاہری حسن کو بڑھانے میں ہمیں مزید اخراجات کا متحمل ہونا پڑا ہے۔ یعنی کاغذ اندرون رسالہ و بیرونی سرورق سابقہ سے بہت اعلےٰ استعمال کیا گیا ہے۔ ان مزید اخراجات کی تلافی اس صورت میں ہوسکتی ہے۔ اگر ناظرین رسالہ میں سے ہر ایک معزز خریدار رسالہ کم از کم ایک جدید خریدار پیدا کر کے مینجر رسالہ کے پاس بھیج دے۔ اسکے علاوہ اگر کاغذ فنڈ میں ہمارے ناظرین کرام میں سے کچھ احباب زر اعانت ارسال فرمائیں تو رسالہ اسی اعلےٰ کاغذ پر شائع ہوتا رہیگا + لیکن اگر ان ہر دو پیش کردہ صورت امداد میں سے کسی ایک پر بھی ہمارے ناظرین عظام نے توجہ مبذول نہ فرمائی۔ تو ہمیں مجبوراً کم قیمت کاغذ پر ہی سابقہ کی طرح رسالہ کو شائع کرنا پڑیگا۔ ناظرین کرام نے گذشتہ رسالہ میں یورپین اخبارات کی تعداد اشاعت ملاحظہ فرمائی ہوگی۔ اسکے بالمقابل ہمارے اس رسالہ کی اشاعت کروڑواں حصہ بھی نہیں۔ اسلئے

بہی خواہان مشن و رسالہ سے ہماری استدعا ہے۔ کہ ایک ایک جدید خریدار اپنے حلقہ اثر میں سے پیدا فرما کر ضرور ارسال فرمائیں۔ تاکہ رسالہ ہذا زیر باری سے بچ جاوے +

خادم
مینجر رسالہ اشاعت اسلام۔ عزیز منزل لاہور

# اسلام کی صداقت کا اظہار

مہاتما گاندھی جی کے قلم سے

مہاتما جی نے اپنے اخبار ینگ انڈیا میں ذیل کا اعلان شائع کیا ہے:۔

اسلام اپنے اوج و اقبال کے زمانہ میں تعصب اور تنگدل نہیں تھا۔ ساری دنیا اسکی عزت کرتی تھی۔ جب یورپ پر اندھیرا چھایا ہوا تھا۔ تو مشرق کے افق پر ایک روشن ستارہ طلوع ہوا۔ اور اسنے اس دنیا کو آرام اور روشنی سے آباد کر دیا۔ جو مصیبتوں سے تباہ اور گناہوں سے تاریک ہو رہی تھی +

## اسلام سچا مذہب ہے

ہندوؤں کو چاہئیے کہ وہ نیک نیتی سے اس کا مطالعہ کریں۔ انہیں بھی اسلام کے ساتھ ایسی ہی محبت پیدا ہو جائیگی جیسی کہ مجھے پیدا ہو گئی ہے۔ اگر یہاں (ہندوستان میں) اسلام کی حقیقی حالت پلٹ گئی ہے۔ تو ہمیں تسلیم کرنا چاہئیے کہ اس انقلاب میں ہندوؤں کا کچھ حصہ ہے۔ اگر ہندو اپنی حالت درست کر لیں یعنی (اسلام کی مخالفت بھی چھوڑ دیں) تو مجھے یقین ہے کہ اسلام ایسے مناظر پیش کرے گا۔ جو اسکی قدیم فراخ دلی کی روایات کے نمایاں نشان ہونگے +

کے۔ ایم۔ گاندھی

# گوشوارہ آمد و خرچ بابت ماہ جولائی سنہ ۱۹۲۴ء

## دفتر ووکنگ مسلم مشن درہندوستان

| تفصیل آمد | نمبر کھاتہ | رقم آمد ہندوستان پائی | آنہ | روپیہ | تفصیل خرچ | نمبر کھاتہ | رقم خرچ ہندوستان پائی | آنہ | روپیہ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| امداد مشن | ۱ | ۰ | ۲ | ۲۳۳ | خرچ مشن | ۳ | ۰ | ۸ | ۱۴۶ |
| قیمت رسالہ اسلامک ریویو | ۲ | ۰ | ۱۳ | ۳۶۰ | خرچ اسلامک ریویو | ۴ | ۰ | ۴ | ۴۷۳ |
| میزان | مشن و ریویو | ۰ | ۱۵ | ۵۹۳ | میزان | مشن و ریویو | ۰ | ۱۲ | ۶۱۹ |

دستخط۔ ڈاکٹر غلام محمد آنریری فنانشل سکرٹری ووکنگ مسلم مشن لاہور

# نقشہ تفصیل آمد مشن درہندوستان دفتر ووکنگ مسلم مشن بابت ماہ جولائی سنہ ۱۹۲۴ء

| اسمائے معطی صاحبان | پائی | آنہ | روپیہ | اسمائے معطی صاحبان | پائی | آنہ | روپیہ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| امداد مشن جناب منشی نواب الدین صاحب کشمیر | ۰ | ۰ | ۶ | امداد مشن جناب عبدالمعبود صاحب جیت پور | ۰ | ۰ | ۱ |
| " " سلطان علی صاحب پھلنڈاں سندھ | ۰ | ۰ | ۵ | " " محمد سلیمان خان صاحب مردان | ۰ | ۰ | ۵۰ |
| " " معرفت " مختلف احباب " | ۰ | ۰ | ۵ | " جناب مسیح الملک حکیم محمد اجمل خان صاحب دہلی | ۰ | ۰ | ۵ |
| " معرفت جناب فضل کریم صاحب ابازئی پشاور | ۰ | ۰ | ۳ | " " محمد شریف صاحب کشمیر | ۰ | ۰ | ۳ |
| " " کپتان محمد نصیر صاحب بنگلور | ۰ | ۰ | ۱۵ | " " فضل الدین صاحب جیت پور | ۰ | ۰ | ۵ |
| " " خود " " | ۰ | ۰ | ۵ | " " رحیم بیگ صاحب امراوتی | ۰ | ۰ | ۳ |
| " جناب عبدالرحیم صاحب میسور | ۰ | ۰ | ۱۲ | " " محمد محمود صاحب دہلی | ۰ | ۰ | ۱ |
| " " محمد ابراہیم صاحب صواتی | ۰ | ۰ | ۲ | " " قاضی عبدالصمد صاحب | ۰ | ۰ | ۱ |
| " مسیح الملک حکیم اجمل خان صاحب دہلی | ۰ | ۰ | ۵ | " " سید ذوالفقار احمد صاحب رہتک | ۰ | ۰ | ۱ |
| " " مسٹر انور علی صاحب نگر گنڈا | ۰ | ۰ | ۳ | " " منشی تاج الدین صاحب کالی کرچی | ۰ | ۰ | ۵ |
| " " مرزا غلام حسین صاحب فورٹ سنڈیمن | ۰ | ۰ | ۳ | " " فضل کریم صاحب ابازئی پشاور | ۰ | ۰ | ۳ |
| " " محمد رقیب صاحب " | ۰ | ۰ | ۳ | " " شیخ عبدالغنی صاحب تحصیل بھمبر | ۰ | ۰ | ۱ |
| " " شیخ یاور حسین صاحب " | ۰ | ۰ | ۱ | " " شیخ محمد یوسف صاحب قلات | ۰ | ۰ | ۱ |
| " " محمد یٰسین صاحب " | ۰ | ۰ | ۱ | " " محمد اشفاق صاحب کشمیر | ۰ | ۰ | ۱۰ |

| روپیہ | آنہ | پائی | اسمائے معطی صاحبان | روپیہ | آنہ | پائی | اسمائے معطی صاحبان |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| روپیہ ۵ | آنہ ۰ | پائی ۰ | امداد مشن جناب ایم۔ اے غنی صاحب بہاولپور | ۱ | ۰ | ۰ | امداد مشن جناب منشی محمد حسین صاحب کاکوری لکھنو |
| ۱۲ | ۰ | ۰ | " جناب ایم۔ اے غلام علی صاحب بشیرشاہ | ۱۷ | ۸ | ۰ | " جناب صاحبزادہ عبدالوحید خانصاحب اجمیر |
| ۱ | ۰ | ۰ | " " محمد امام صاحب ٹمکور میسور | ۳ | ۰ | ۰ | " " سید عظمت اللہ صاحب آدونی |
| ۲ | ۰ | ۰ | " " صنیعتہ اللہ صاحب کوٹارا جیوتانہ | ۱ | ۰ | ۰ | " " چودھری حشمت خانصاحب متاکر |
| ۱ | ۰ | ۰ | " " فاطمہ بی بی لاہور | ۱ | ۰ | ۰ | " " ظفر علی خانصاحب بھیرہ |
| ۲ | ۰ | ۰ | " " عبدالمعبود صاحب جیت پور | ۱ | ۰ | ۰ | " " ٹی کے غلام محمد صاحب پیٹ گبی |
| ۴ | ۲ | ۰ | " " از پوسٹل آڈٹ آفس مدراس | ۱ | ۰ | ۰ | " " شیخ محمد یوسف صاحب قلات |
| | | | " " عبدالحافظ صاحب بھاؤنگر | ۱ | ۸ | ۰ | " " آر سید سرمست حسین صاحب ٹمکور |
| ۱ | ۰ | ۰ | کاٹھیاوار | ۲۰ | ۰ | ۰ | " " میاں محمد خانصاحب اکاڑہ |
| ۲۳۳ | ۲ | ۰ | میزان کل | ۱ | ۰ | ۰ | " " فرایت اللہ صاحب بہاولپور |

## تفصیل نقشہ نمبر ۲ آمد اسلامک ریویو ہندوستان بابت ماہ جولائی سنہ ۱۹۲۴ء

| | پائی | آنہ | روپے |
|---|---|---|---|
| مفت تقسیم حضور حاجی میجر محمد حمید اللہ خان صاحب بہادر بھوپال | ۰ | ۰ | ۵۰ |
| قیمت رسالہ اسلامک ریویو | ۰ | ۱۳ | ۳۱۰ |
| میزان | | ۱۳ | ۳۶۰ |

## نقشہ نمبر ۳ تفصیل اخراجات مشن بابت ماہ جولائی سنہ ۱۹۲۴ء

| | پائی | آنہ | روپیہ |
|---|---|---|---|
| تنخواہ عملہ مشن بابت ماہ جون سنہ ۱۹۲۴ء | ۰ | ۸ | ۱۴۶ |
| میزان | | ۸ | ۱۴۶ |

## نقشہ نمبر ۴ تفصیل اخراجات اسلامک ریویو بابت ماہ جولائی سنہ ۱۹۲۴ء

| | پائی | آنہ | روپیہ |
|---|---|---|---|
| تنخواہ عملہ اسلامک ریویو بابت ماہ جون سنہ ۱۹۲۴ء | ۰ | ۸ | ۴۵۱ |
| یہ رقوم مشن و اشاعت اسلام کی تھیں جو کہ غلطی سے جمع ہوئیں۔ مبلغ ۔/۲۱ روپے غلام علیشاہ صاحب کے مشن میں منتقل کرائے اور ۔/۱۲ اشاعت اسلام کو بحساب چودھری غلام قدوس و عبدالعزیز صاحب جمع کرائے گئے۔ | ۰ | ۱۲ | ۲۱ |
| میزان | ۰ | ۴ | ۴۷۳ |

التماس ضروری :- خط و کتابت کے وقت چِٹ خریداری کا نمبر ضرور لکھنا چاہیئے ۔ مینیجر

---

نہایت قیمتی اسلامی لٹریچر کیلئے مژدہ جانفزا

# ضروری اعلان

مُسلم بُک سوسائٹی عزیز منزل لاہور کے نام سے ناظرین کرام آگاہ ہونگے ۔ سوسائٹی مذکور کا مقصد واحد ایسی کتب کی طباعت و اشاعت ہے ۔ جن سے اسلام کی حمایت ۔ حفاظت و اشاعت ہو ۔ اور دشمنان اسلام کے اعتراضات کا پورا پورا جواب ہو ۔ اور غیر مُسلم دین اسلام کی خوبیوں اور محاسن سے آگاہ ہوں ۔ حضرت نبی کریم صلعم کے حالات زندگی سے مسلم و غیر مسلم بہرہ ور ہوں ۔ ان مقاصد عالیہ کو سامنے رکھ کر سوسائٹی مذکور گذشتہ دس سال سے کام کر رہی ہے تقریباً ہر ماہ ایک کتاب شائع کرتی ہے جس کی طباعت و اشاعت زر کثیر چاہتی ہے سلسلۂ طباعت کتب مسلسل جاری رہ سکتا ہے ۔ اگر اسلامی لٹریچر سے دلچسپی رکھنے والے مسلم احباب سوسائٹی کے مقاصد عالیہ کو ملحوظ نظر رکھ کر سوسائٹی کی جدید مطبوعات کی مستقل خریداری قبول فرمالیں ۔ اور ہر ماہ جو کتاب سوسائٹی شائع کرے ۔ اس کی ایک کاپی کیلئے اپنا نام مستقل طور پر رجسٹرڈ کرالیں ۔ تاکہ ان کی خدمت اقدس میں شائع شدہ کتاب پوچھے بغیر ہی ہر ماہ وی ۔ پی کر دیجایا کرے ۔ کتاب ہر ماہ جو بھی شائع ہو گی ۔ اسکی قیمت ۳ روپے کے اندر اندر ہو گی مستقل خریداری قبول کرنے سے آپ کارکنان سوسائٹی کو اس قابل کرینگے ۔ کہ وہ ہر ماہ اسلامی کتب کی طباعت و اشاعت کو جاری رکھ سکیں ۔ سوسائٹی مذکور کی اکثر کتب ایسی ہیں جن کا کل کا کل منافع خالصتہً اشاعت اسلام مسلم مشن ووکنگ انگلستان پر صرف ہوتا ہے ۔ اسلئے ہماری استدعا ہے کہ اسلامی لٹریچر سے دلچسپی رکھنے والے احباب ازراہ کرم مستقل خریداری کتب کی قبول فرما کر ہماری حوصلہ افزائی فرمائیں ۔ اور مستقل خریداری کتب کے لئے اسم گرامی ہمیشہ کیلئے رجسٹر فرمالیں ۔ تاکہ ہر ماہ اسلامی کتب کا ان کی لائبریری میں اضافہ ہوتا رہے ۔ آجکل ذیل کی کتب سوسائٹی مذکور نے جدید چھپوائی ہیں جن کا مفصل اشتہار علیحدہ ارسال خدمت ہو سکتا ہے ؃

(۱) ینابیع المسیحیت ۔ قیمت عہ (۲) مقصد مذہب ۳ ر (۳) لمعات انوار محمدیہ ۶ ر (۴) راز حیات عہ (۵) مکالمات الٰہیہ ۱۳ ر (۶) ضرورت الہام ۲ ر (۷) مسلک مرداریہ عہ (۸) اُم الالسنہ ۱۲ ر (۹) اُسوہ حسنہ ۸ ر ؃

آجکل ”روحانیات نے الاسلام“ اور ”حیات بعد الموت“ زیر طبع ہے ۔ و نیز سوسائٹی مذکورہ کے پاس خصوصیت سے حضرت خواجہ کمال الدین صاحب مبلغ اسلام کی تصنیفات کا ذخیرہ کثیر ہے ۔ مندرجہ بالا کتب بھی حضرت ممدوح کی ہی تصنیفات ہیں ؃

ضروری نوٹ :- سوسائٹی کے مستقل خریداران کتب کو پچیس فیصدی کمیشن ملا کرے گی ؃

## درخواستیں بنام مینیجر مُسلم بُک سوسائٹی عزیز منزل لاہور آنی چاہئیں

---

اسلامیہ پریس بیرون دروازہ لاہور میں بااہتمام بابو عبدالرشید کے چھپوا کر خواجہ عبدالغنی مینیجر ادارہ اشاعت اسلام نے عزیز منزل لاہور سے شائع کیا

اپریل
نمبر ۸ ۹۰

وَلْتَكُن مِّنكُمْ أُمَّةٌ يَدْعُونَ إِلَى الْخَيْرِ وَيَأْمُرُونَ بِالْمَعْرُوفِ وَيَنْهَوْنَ عَنِ الْمُنكَرِ

وَأُولَٰئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُونَ

# اشاعت اسلام

اردو ترجمہ

## اسلامک ریویو انگریزی مجریہ مسجد ووکنگ انگلستان

زیر ادارت

## خواجہ کمال الدین مبلغ اسلام

درخواستہائے خریداری بنام منیجر اشاعت اسلام

قیمت سالانہ للعہ — عزیز منزل - لاہور — ممالک غیر کیلئے ہ ۶

# مطبوعات مسلم بک سوسائٹی ۔ عزیز منزل ۔ لاہور

## لمعات انوار محمدیہ ۱۹ (۲۰)

مجلد ۱۰/ ۔ بلا جلد ۶/

حضرت نبی کریم صلعم کے پاک حالات اور آپ کے خلق عظیم کا آئینہ ۔ حسن معاشرت کا فوٹو ۔ علمی ۔ ادبی ۔ اخلاقی و اصلاحی مضامین کا دلنواز مجموعہ ۔ آنحضرت صلعم کے مختلف شعبہائے زندگی کا دلکش مرقع ۔ جس میں زبردست مشرقی و مغربی اہل قلم نے مضامین لکھے ہیں +

## قرآن اور جنگ ۲۰

قیمت ۴/

مصنفہ حضرت مولوی صدر الدین صاحب مبلغ جرمن مشن

اس میں ثابت کیا گیا ہے کہ قرآن کریم ہی وہ شاندار صحیفہ ہے کہ جسمیں نہ صرف حالات جنگ کے مناسب حال تعلیم ہے بلکہ اسمیں ہر ایک وقتی ضرورت کا علاج موجود ہے +

## اسلام ۲۱

قیمت ۵/

یعنی

### ہمدردیٔ بنی نوع انسان کا مذہب

مصنفہ حضرت مولانا مولوی محمد علی صاحب مترجم ترجمۃ القرآن انگریزی

تفصیل مضامین :۔ امن کا مذہب ۔ اسلام کی امتیازی خصوصیات ۔ اسلام ایک تاریخی مذہب ہے ۔ اسلام کے بنیادی اصول ۔ اسلام میں خدا کا تصور ۔ الہام الٰہی ۔ حیات ثانیہ ۔ کیفیت بعد از موت ۔ فرشتوں پر ایمان ۔ ایمان کا اصل اصول ۔ نماز ۔ روزہ ۔ حج ۔ حقوق العباد ۔ اخوت اسلامی ۔ سخاوت +

## لنڈن میں ۲۲

۳/

### جلسۂ مولود النبی صلعم

اس کتاب میں اس جلسہ کی روئداد ہے ۔ جو سیل ہوٹل میں ۱۹۱۷ء میں آنحضرت صلعم کی مقدس تقریب ولادت پر ہوا ۔ اسمیں فاضل نومسلم مسٹر محمد مارمیڈیوک پکتھال کی زبردست تقریر آنحضرت صلعم کے "خلق عظیم" پر ہے ۔ جو قابل رشک ہے +

## تفسیر سورۂ فاتحہ ۲۳

۴/

مصنفہ حضرت مولوی محمد علی صاحب مترجم ترجمۃ القرآن انگریزی

سورۂ فاتحہ کی نہایت ہی دلچسپ تفسیر ۔ ہر ایک مسلم کے پاس اس کی ایک جلد ہونی از بس ضروری ہے +

## تصاویر نومسلمانان یورپ ۲۴

فی درجن ۱/ ۔ چار درجن مجلد ۳/

اسمیں نومسلم اخوان و خواتین کی تصویریں ہیں بعض بڑے بڑے فضلاء و اہل قلم کی تصاویر ہیں پھر ایڈیٹروں ۔ نوابوں ۔ امراء اور پروفیسروں کی تصاویر ہیں ۔ جو پور ربن شہرت کے مالک ہیں لفٹنٹ و اعلیٰ خاندانوں کی تصاویر ہیں ۔ اور ان مجاہدین اسلام کی بھی تصاویر ہیں جو اشاعت اسلام کیلئے انگلستان گئے +

## تصاویر نماز عیدین مسجد ووکنگ انگلستان ۲۵

آج تک جسقدر نماز عیدین مسجد ووکنگ انگلستان میں ہوئی ہیں ۔ ان سب کی تصاویر موجود ہیں ۔ ان نومسلموں کے مجمعے کو حالت نماز میں دیکھ کر ایک سرور پیدا ہوتا ہے +

قیمت فی درجن ۔ ۔ ۔ ۱۰/

## دنیا کے مشہور شہدائے ثلاثہ ۲۶

مصنفہ شیخ مشیر حسین صاحب قدوائی بیرسٹر

تفصیل مضامین

دنیا کے مشہور شہدائے ثلاثہ سقراط ۔ مسیح ۔ حسین ۔ دنیا پر شہادت کا اثر قیمت ۷/

## سیرت نبوی ۲۷

آنحضرت صلعم کی زندگی کا مختصر سا خاکہ ۔ آپ کے اخلاق فاضلہ کی سچی تصویر +

قیمت فی جلد ۔ ۔ ۔ ۵/

المشتہر ۔ مینیجر مسلم بک سوسائٹی عزیز منزل لاہور

۲۸ روحانیات فی الاسلام ۱۲/ زندگی بعد الموت ۲/ مصنفہ حضرت خواجہ صاحب ... زیر طبع ہیں۔

# فہرست مضامین رسالہ اشاعت اسلام لاہور

جلد (۱۰) بابت ماہ ربیع الاول ۱۳۴۳ھ مطابق اکتوبر ۱۹۲۴ء نمبر (۱۰)

بسم اللہ الرحمن الرحیم نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم

# اشاعت اسلام

## بابت اکتوبر سنہ ۱۹۲۴ء

# شذرات

**ایم محمد توفیق کلنجر** ایم محمد توفیق کلنجر جن کی تصویر اشاعت ہذا کی زینت کا موجب ہے ۔ ۱۴ نومبر سنہ ۱۸۷۰ء کو مقام ہاڈونی میں پیدا ہوئے تھے ۔ جو اس وقت ہنگری (آسٹریا) کی حکومت میں تھا ۔ مگر اب رومانیا میں شامل ہے ۔ وہ ایک اعلےٰ اور مشہور خاندان کی اولاد ہیں ۔ جو چارسو سال سے میدان جنگ میں جوہر شجاعت دکھانے کیلئے مشہور ہیں ۔ انہوں نے جمنیزیم واقعہ طاؤس میں تعلیم حاصل کی ۔ اور بعد ازاں ماہریش وبیسکرشن کے ملٹری کالج میں تعلیم پائی ۔ سنہ ۱۸۹۰ء میں ڈچ کونیل آرمی (ہالینڈ کے بیرونی مقبوضات کی فوج) میں شامل ہو گئے سنہ ۱۹۰۷ء میں اپنے مطالعہ کو وسیع کرنے کیلئے یورپ واپس آئے ۔ اور زیوریچ میں جنرل ویلی کے زیر تربیت رہنے کا فخر حاصل ہوا ۔ اس کے بعد وائنا ۔ برلن ۔ باسل ۔ برسلز ۔ پیرس اور لندن کی پولیس کے صدر مقامات میں علم جرائم کا مطالعہ کیا ۔ سنہ ۱۹۰۹ء میں پریسیڈنٹ کاسٹرو نے انہیں فوج کا جرنیل بنا دیا ۔ اور وینزویلا کی تمام افواج کی انہوں نے تنظیم کی ۔ اس کے بعد پھر ڈچ ایسٹ انڈیز (جزائر شرق الہند مقبوضہ ہالینڈ)

کو چلے گئے۔ اور وہاں چند سالوں تک ڈچ ملٹری پولیس (ہالینڈ کی فوجی پولیس) کے افسر رہے۔ اس دوسری مرتبہ مسلمانوں کے اندر رہنے کا یہ نتیجہ ہوا۔ کہ اسلام کی دلکش تعلیمات اور سادگی نے ان کے دل پر بہت گہرا اثر کیا۔ انہوں نے کھلے طور پر اپنے اسلام کا اعلان کیا۔ اور کچھ عرصہ تک مسیحی مظالم کا تختۂ مشق بنے رہے۔ گذشتہ جنگ یورپ میں انہوں نے دردانیال۔ شام۔ عراق اور قاف میں ترکوں کی طرف سے لڑائی کی۔ اللہ تعالیٰ ان کے ساتھ ہو۔ اور بیش از بیش خدمات اسلام کی توفیق عطا فرمائے۔

---

**آدم اور حوّا ایک مسیحی کی نظر میں**:۔ جوہانز برگ (جنوبی افریقہ) کے اخبار رینڈ ڈیلی میل کی ایک تازہ اشاعت میں یہ اعلان کیا گیا ہے کہ ڈاکٹر ٹالبوٹ بشپ آف پریٹوریا نے آدم اور حوّا کے قصہ سے متعلق بعض زباں درازانہ ریمارک کئے" بظاہر اس کے اندر کوئی ایسی بات نہیں جو ناگوار سمجھی جائے۔ لیکن بشپ کے بیانات کو اگر غور کی نظر سے دیکھا جائے۔ تو اسبات کا جو ایک حد تک مخول کے رنگ میں بیان ہوئی ہے کچھ اصل مطلب بھی معلوم ہو سکتا ہے۔ بشپ نے دوران تقریر میں کہا۔ کہ "جنتِ عدن کا قصہ لکھنے والا معلوم نہیں کون ہے" یہ طرزِ تقریر مذاقیہ رنگ کے لیکچر کا بہترین طریق ہے۔ لیکن مقرر نے آگے چلکر عہد حاضرہ کی اس سے زیادہ پختہ صداقتوں کو آشکارا کیا۔ انہوں نے بتایا کہ یہ قصہ بائیبل کے اندر کوئی عجیب شے نہیں۔ یہ عہد سلف کی کہانیاں ہیں۔ کبھی کوئی آدم دنیا میں نہیں ہوا نہ کوئی حوّا پیدا ہوئی ہے۔ یہ سامی اقوام کی کہانیاں ہیں۔ ان کہانیوں کے بیان کرنے والے بڑی بڑی پہیلیاں اور فرضی اور تعجب انگیز حکایات وضع کرنے کے عادی تھے۔ ابتدائے نسل انسانی میں لوگوں کے پاس غور و فکر کے لئے کافی وقت ہوتا تھا۔ اور وہ اپنے آپ سے ہی یہ سوال کرتے اور اسکے

جواب بناتے تھے۔ کہ "جوڑے دنیا میں کیوں ہیں"؟ "قدرت اسقدر دل لگی کو کیوں پسند کرتی ہے؟" وغیرہ وغیرہ +

دنیا کے ناقابل حل معاملات کو جوشیلے اور دلپسند طریق سے بیان کرنا ایک عمدہ بات ہے۔ اس سے زیادہ آسانی کے ساتھ ہم اس قسم کے معاملات کو حل نہیں کر سکتے۔ ہاں ہم ان سے بہت زیادہ واقف ہوجاتے اور بلا سوچے سمجھے انکے پاس سے گذر جاتے ہیں۔ یہی وجہ ہے۔ کہ ان لوگوں کی جن کو مسٹر گلیڈسٹون "عوام کالانعام" کہکر پکارتے تھے عقل و خرد حالت جمود میں رہتی ہے۔ اس نقص کو دُور کرنا چاہئے۔ لیکن جب تک ہمارے پاس ایسے سستے ذرائع اشاعت ہیں۔ جن کے ذریعہ ہم سستے داموں لکھ سکتے اور غور وفکر سے کام لے سکتے ہیں۔ اس وقت تک عامہ جذبات کو بہت آسانی سے مائل کیا جاسکتا ہے اور اراکین کلیسیا اگر انہیں یہ خواہش ہے۔ کہ حاضرین کی ایک معقول تعداد ان کے ہاں آئے۔ اغلباً اسی طریق پر عمل پیرا ہونگے۔ لیکن یہ امر کہ بشپ آف پریٹوریا کی بھی خواہش تھی۔ اور کہ اس نے آدم اور حوا کے قصہ کے متعلق بعض آزادانہ ریمارک کیئے۔ بجائے خود اپنے اندر کچھ معنے رکھتا ہے، وہ پہلے آدمی نہیں جنہوں نے اس قسم کی دل لگی کی باتوں میں اپنے آپ کو مشغول کیا ہے۔ اس قسم کی باتیں کلیسیائے انگلستان کے پادریوں کا عام دستورالعمل کچھ سالوں سے ہورہا ہے۔ لیکن یہ وہ امور ہیں جن سے مسیحی مذہب کے بنیادی اصول یعنے کفارہ کا انکار ہوجاتا ہے۔ اس صورت حالات سے آخر کار روا فضیلت حاصل ہوجانے کے بعد ایک متلاشی صداقت یہ سوال کرتا ہے۔ کہ "اگر کفارہ کا کوئی ثبوت تاریخی طور پر نہیں ملتا! ورنہ وہ کچھ ضروری معلوم ہوتا ہے۔ تو اسکی جگہ کوئی امر دریافت ہونا چاہئے۔ جو اس سے زیادہ منطقیانہ یا بالفاظ دیگر معقول ہو۔ اور جو خداوند کے بیٹے کے زمین پر آنے اور صلیب پر فوت ہونے اور انسان کے نجات پانے کا اصل موجب

ہو۔ وہ کونسی چیز ہے۔ جو اسبارہ میں دریافت ہوئی ہے"۔ اس کا جواب اسی نقطۂ نگاہ سے نفی کے سوائے اور کچھ نہیں۔ یہ وہ مشکلات ہیں جن کو کلیسیا کے بڑے بڑے دل لگی باز بشپ اور چھوٹے درجہ کے اراکین (ڈین یا کینن) حل کرنے سے قاصر ہیں۔ لیکن یہ امر عیاں ہے۔ کہ اس قسم کے اعلانات کئی سالوں سے ہو رہے ہیں۔ اور اس وقت بھی کلیسیائے انگلستان کے ہزار ہا ایسے جوشیلے عیسائی ہیں۔ جو اسکی قطعی پروا نہیں رکھتے۔ اور متضاد و متفرق عناصر کا مجموعہ اور تمام مسیحی جماعتوں سے بڑھ کر غیر منضبط حالت میں ہے۔ بالفاظ دیگر مذہبیات کے میدان کی وہ ایک عمدہ شکارگاہ بنی ہوئی ہے۔ کہ اسکے چھپ چھپ کر جنگ کرنے والوں کے توہمات اس قابل نہیں کہ بیرونی دنیا ان کو زیادہ اہمیت دے۔ اور صدق و اخلاص پر انہیں مبنی سمجھے مسلمانوں کو ایسے بیانات جیسے بشپ آف پریٹوریا نے کئے ہیں مسیحیت کے اندر کسی خطرناک تشکک و افتراق پر مبنی نہیں خیال کرنے چاہئیں۔ اگر مسیحیت تمہارے مذہب کی دشمن ہے۔ تو اسکو ہرگز کمزور دشمن خیال مت کرو۔ اور اس کا ایسا اندازہ نہ لگاؤ۔ جو اسکی حیثیت سے کم ہو۔ لیکن اگر وہ دشمن نہیں۔ اور اُسے ہرگز ایسا نہیں ہونا چاہئے۔ تو ہمارے ہمدردانہ جذبات ان لوگوں کے لئے مشتعل ہونے چاہئیں۔ جن کے رہنماؤں نے انکے ساتھ غیر وفادارانہ سلوک کیا ہے اور انہیں اسلام کے اندر لانے کی کوشش کرنی چاہئے ٭

---

**مسیحیت ہندوستان میں**:۔ ریورنڈ ڈبلیو ای ایس ہالینڈ نے جو جنوبی ہند کے کوٹایام کالج کے پرنسپل رہ چکے ہیں۔ مانچسٹر کے ٹریڈ ہال میں چرچ مشنری سوسائٹی کے سالانہ اجلاس کے موقعہ پر تقریر کرتے ہوئے یہ اعلان کیا کہ بائیس برس تک ہندوستانی طلباء کے اندر کام کرنے سے میں اس نتیجہ پر پہنچا ہوں کہ ہماری مسیحیت

ہندوستانیوں کے لئے موزوں نہیں"۔ مقرر نے اسکی وجوہات کا ذکر کرتے ہوئے بتایا کہ "مغربی یورپ کے مسیحیوں کی زندگیوں کو مد نظر رکھتے ہوئے ہندوستانی اس فیصلہ پر آ جاتے ہیں۔ کہ ان کیلئے بہتر ہے کہ وہ اپنے ہی مذہب پر پختہ اور مستحکم رہیں"۔

یہ ایک فیصلہ کن بیان ہے۔ جو پرلے درجہ کے غور و فکر اور پختہ خیالی پر مبنی ہے۔ یہ سمجھنا بڑا ہی مشکل امر ہے کہ ایک زبردست مشنری کیوں اسقدر صفائی کے ساتھ ہتھیار ڈال دے۔ اسکی ایک معقول وجہ جو سمجھ آتی ہے۔ کہ وہ اس حقیقت نفس الامری سے بذات خود واقف ہو چکا ہے۔ کہ اہل مغرب کا طرز زندگی اس انجیل کے قطعاً خلاف ہے۔ جس کی تعلیم دینا انہوں نے اپنا فرض منصبی بنا رکھا ہے۔

بہت سے اصحاب دانش و بینش اس بات کو خوب جانتے ہیں۔ کہ جہانتک مذہبی معاملات کا تعلق ہے۔ اصول اور عمل کے اندر بہت بڑا اختلاف ہے۔ اور ایسا ہونا ضروری تھا۔ لیکن دیگر مذاہب کے بہت ہی تھوڑے پیرو ایسے ہونگے جو اس مایوس کن خیال کے قائل ہوں۔ اور یہ امر قابل تعجب ہے۔ کہ مسیحیت پر یہ زد اگر مشنری اصحاب کی اس آزادانہ رائے کو ظاہر کرتی ہے۔ جو وہ اپنے اور اپنی کوششوں کے متعلق رکھتے ہیں۔ تو مشنری سپرٹ کیوں ابھی تک اسی پرانے جارحانہ رنگ میں موجود ہے۔

## گوشوارہ آمد و خرچ بابت ماہ اگست سنہ ۱۹۲۴ء دفتر ووکنگ مسلم مشن در ہندوستان

| تفصیل آمد | نمبر تفصیل | قسم آمد ہندوستان پائی | آنہ | روپیہ | تفصیل خرچ | نمبر تفصیل | قسم خرچ ہندوستان پائی | آنہ | روپیہ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| امداد مشن | بمد ۱ | ۰ | ۹ | ۱۰۳۳ | خرچ مشن | بمد ۳ | ۶ | ۱۰ | ۲۱۵ |
| قیمت رسالہ ریویو | بمد ۲ | ۰ | ۳ | ۱۶۵۴ | خرچ اسلامک ریویو | بمد ۴ | ۳ | ۰ | ۲۳۴۸ |
| میزان | | ۰ | ۱۱ | ۲۶۸۷ | میزان | | ۹ | ۱۰ | ۲۵۶۳ |

دستخط۔ ڈاکٹر غلام محمد فنانشل سکرٹری مسلم مشن ووکنگ عزیز منزل لاہور

# نقشہ تفصیل آمدنی مشن در ہندوستان بابت ماہ اگست سنہ ۱۹۲۴ء

| اسمائے معطی صاحبان | پائی | آنہ | روپیہ | اسمائے معطی صاحبان | پائی | آنہ | روپیہ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| امداد مشن جناب عبد الوسیع صاحب ٹمکور | ۰ | ۰ | ۱ | امداد مشن جناب محمد صفدر علی صاحب امرکو | ۰ | ۰ | ۳ |
| " قاضی محمد غوث صاحب ٹمکور | ۰ | ۰ | ۱ | " حکیم اجمل خان صاحب مسیح الملک دہلی | ۰ | ۰ | ۵ |
| " ایم دو محمد صاحب ملتان | ۰ | ۰ | ۸ | " سید احمد شاہ صاحب چارسدہ | ۰ | ۰ | ۱ |
| " ولی الرحمن صاحب اجمیر | ۰ | ۰ | ۸ | " بابو فضل کریم صاحب آبازئی پشاور | ۰ | ۰ | ۳ |
| " غلام جیلانی صاحب بہرائچ | ۰ | ۰ | ۵ | " سید مقبول احمد صاحب مظفر نگر | ۰ | ۱۴ | ۴ |
| " قاضی عبد الصمد صاحب دہلی | ۰ | ۰ | ۱ | " مسعود الظفر صاحب بریلی | ۰ | ۰ | ۱۰ |
| " محمد سلطان علی صاحب پشاور | ۰ | ۰ | ۴ | " عبد العظیم صاحب انجن گاؤں | ۰ | ۲ | ۳ |
| " خانصاحب ظفریاب خانصاحب گجرات | - | ۰ | ۱ | " عبد الحافظ صاحب بہاؤنگر | ۰ | ۰ | ۱ |
| " فتح محمد صاحب راجمندری | ۰ | ۰ | ۲۰ | " عبد القیوم صاحب کراچی | ۰ | ۰ | ۲ |
| " صاحبزادہ مسعود الظفر صاحب بریلی | ۰ | ۰ | ۵ | " محمد عبد الجبار صاحب | ۰ | ۰ | ۴ |
| " نواب نعمت یار جنگ بہادر صاحب حیدرآباد دکن | ۰ | ۰ | ۱۵ | معلوم الاسم | ۰ | ۰ | ۲ |
| " میاں محمد خان صاحب اکارہ | ۰ | ۰ | ۲۰ | " عبد الحافظ صاحب باعکنلہ بہاؤنگر | ۰ | ۰ | ۴ |
| " ایم - تاج الدین صاحب کالی کرچی | ۰ | ۰ | ۵ | " عبد الصمد صاحب دہلی | ۰ | ۰ | ۵ |
| " سید صغیر حسن صاحب | ۰ | ۰ | ۲ | " اسد اللہ صاحب گورداسپور | ۰ | ۰ | ۲ |
| " سید ذوالفقار احمد صاحب روہتک | ۰ | ۰ | ۱ | " محمد فاروق صاحب | ۰ | ۰ | ۲ |
| " بابو فضل الدین صاحب جیت پور | ۰ | ۰ | ۵ | " بابو محمد ابراہیم صاحب بھوانی | ۰ | ۰ | ۱ |
| " احسان الحق صاحب ڈیرہ غازیخان | ۰ | ۰ | ۱۵ | " چوہدری حمت خان صاحب موضع ٹبہ گال | ۰ | ۰ | ۱ |
| " ایم سلطان علی صاحب بھیڈماں | ۰ | ۰ | ۵ | " محمد ابراہیم صاحب بھوانی | ۰ | ۰ | ۱ |
| " از مختلف احباب معرفت سلطان علی صاحب پھلیدیاں | ۰ | ۰ | ۵ | " عبد الکریم صاحب ٹملو میسو | ۰ | ۰ | ۵ |
| | | | | " عبد العزیز صاحب بحرین | ۰ | ۸ | ۳ |
| | | | | " محمد امیر حسن صاحب کاکوری | ۰ | - | ۱ |
| " رحیم بیگ صاحب امراوتی | ۰ | ۰ | ۳ | " منہاج الدین صاحب بھٹنڈا | ۰ | ۰ | ۱۰ |
| " ایم - نور علی صاحب امراوکہ | ۰ | ۰ | ۵ | ماہواری چندہ از احمدیہ انجمن اشاعت اسلام لاہور ذخیرہ ابتداء سنہ ۱۹۲۳ء تک کل وصول ہوگیا | ۰ | ۰ | ۸۲۰ |
| " عنایت اللہ صاحب امراوکہ معرفت جناب ایم - نور غنی صاحب | ۰ | ۰ | ۱/ | محمد یوسف بلوچستان | ۰ | ۰ | ۱ |
| " محمود صاحب | ۰ | ۰ | ۱ | میزان کل | ۰ | ۸ | ۱۰۳۲ |

## نقشہ نمبر ۲ آمد اسلامک ریویو درہندوستان بابت ماہ اگست سنہ ۱۹۲۴ء

| تفصیل | پائی | آنہ | روپیہ |
| --- | --- | --- | --- |
| ٭واپسی پیشگی از مسلم بک سوسائٹی لاہور ... | | ۵ | ۸۲۴ |
| از عالیجناب میجر منصور حاجی حمید اللہ خان صاحب بھوپال | ۰ | ۰ | ۵۰ |
| قیمت رسالہ ... | | ۱۴ | ۷۷۹ |
| میزان | ۰ | ۳ | ۱۶۵۴ |

٭مسلم بک سوسائٹی لاہور کو لٹریچر لائبریری اسلامک ریویو نے جو پانچہزار روپے کی رقم طباعت کتب کیلئے دی ہوئی تھی اسمیں یہ رقم واپس ہوئی ہے۔ فقط سوسائٹی کے ذمہ اس پانچہزار میں سے اب ۷۔۶۔۱۷۵۰ روپیہ باقی ہے + سیکرٹری

## نقشہ نمبر ۳ تفصیل اخراجات مشن درہندوستان بابت ماہ اگست سنہ ۱۹۲۴ء

| تفصیل | پائی | آنہ | روپیہ |
| --- | --- | --- | --- |
| تنخواہ عملہ مشن بابت ماہ جولائی سنہ ۱۹۲۴ء ... | ۰ | ۸ | ۱۴۶ |
| پتا ۹/ - تب و اسٹیمپ ۱۱۰/ - کاغذ نوٹ پیپر عہ/ - بوتل سیاہی نصف قیمت ۶/ لفافہ سادہ ۱۴/ - ٹکٹ ۹۶۳/۱۰ | ۰ | ۲ | ۶۹ |
| میزان عملہ سائر ... | ۰۰ | ۱۰ | ۲۱۵ |

## نقشہ نمبر ۴ خرچ اسلامک ریویو بابت ماہ اگست سنہ ۱۹۲۴ء

| تفصیل | پائی | آنہ | روپیہ |
| --- | --- | --- | --- |
| تنخواہ عملہ ریویو درہندوستان بابت جولائی سنہ ۱۹۲۴ء ... | ۰ | ۸ | ۴۵۱ |
| یہ رقم مشن کی ریویو میں جمع ہو گئی تھی مشن میں منتقل کی گئی ... | ۰ | ۲ | ۳ |
| طباعت کتاب اردو ینابیع المسیحیت تعداد دو ہزار - اس کتاب کی طباعت وغیرہ کا تمام خرچ مسلم بک سوسائٹی لاہور نے اس پانچہزار روپیہ کی رقم میں سے ادا کیا جو اسکو طباعت کتب لٹریچر لائبریری کیلئے دی گئی تھی | ۰ | ۵ | ۸۲۴ |
| مبلغ ۸۲۰ روپے کا قرآن کریم انگریزی ووکنگ انگلستان میں فروخت ہوا - یہ رقم انگلستان میں آمد اسلامک ریویو میں جمع ہو چکی ہے - اسلئے یہاں اسلامک ریویو کے خرچ میں ڈال کر ترجمۃ القرآن انگریزی کی مد میں یہ رقم منتقل کی گئی اسطرح ماہ مارچ سنہ ۱۹۲۴ء تک اسلامک ریویو و قرآن کریم کا آپس میں حساب پاک ہو گیا + | ۰ | ۰ | ۸۲۰ |
| خرچ سائر ٹکٹ ماہ ۵/ - چھپائی اطلاعی کارڈ ۵/ دستی پریس کیلئے ۲ عدد سنسل پیپر اور ایک ٹیوب سیاہی بلتے (بابت اجرت جلد بندی جسٹر خریداری ماہ ۱۳/ اسلامک ریویو آٹھ عدد جلد فی جلد ۱/ تب و اسٹیمپ ۱۱۰/ ریویو مستغرق ۱۱/ رسی ۸/ فیتا ۹/ تردو عدد رجسٹر پیپر ۲۲×۳۴ منشی بابت اجرت کام تجارتی نوادای قرعہ سیاہی لفافہ لیبل ۱/ تنخواہ مہترانی و ممبر بابت جولائی ۸/ مالی - ایک عدد ٹیوب بل اکبر ویلیکر لفافہ سادہ پانصد سنسل ایک درجن ... | ۴ | ۱ | ۲۴۹ |
| | ۳ | ۰ | ۲۳۴۸ |

# اہل تناسخ کے استدلال

## اور اُن پر تنقید

از قلم حضرت خواجہ کمال الدین صاحب مبلغ اسلام امام مسجد ووکنگ (انگلستان)

بسلسلہ صفحہ ۴۳۷ جلد ۱۰ نمبر ۹

## بچّوں کا پیدا ہوتے ہی مرجانا ضرورتِ تناسخ پر دلالت نہیں کرتا

یہاں میں اِس اعتراض کا کسی قدر وضاحت سے جواب دیتا ہوں۔ کہا جاتا ہے۔ کہ جو بچے پیدا ہوتے ہی یا صغیرسنی یا حالتِ شیرخواری میں فوت ہو جاتے ہیں۔ اُنکے یہاں آنے سے کیا فائدہ ہے۔ قرآن کریم کی بعض آیات پر غور کرنے سے معلوم ہوتا ہے۔ کہ انسان کی اس دُنیا میں آنے کی غرض پیدائشِ نفس ناطقہ اور اسکی بلوغت ہے۔ یُوں تو عالم نطفہ میں ہی انسان کی کُل کی کُل ترقّیات بالقوہ موجود ہوتی ہیں۔ لیکن اس دنیا کی ترقی کا ظہور گوشت پوست وادراک کو چاہتا ہے۔ ان چیزوں کے حصُول کے لئے نطفہ رحم مادر میں جاتا ہے۔ جسم کی تکمیل پر اسمیں ایک چیز نئی پیدا ہوتی ہے جسے مُدرکہ کہتے ہیں۔ قرآن نے اُسے "خلق الاخر" کہا ہے۔ اس مُدرکہ کے ظہور کے بغیر آیندہ کی ترقی ناممکن ہے۔

یہ جو حیوانات اور نباتات کے جسموں میں ایک قسم کی تنظیم واقع ہوتی ہے یعنی وہ ہمیشہ ایک ہی شکل پر واقع ہوتی ہے۔ یہ دراصل اس جوہر حیات کا نتیجہ ہے جو سب سے پہلے عالمِ نباتات میں پیدا ہوتا ہے۔ لیکن جہاں نباتات ایک ہی مقام پر کھڑے رہکر اپنی ضروریات کو اپنی ماحول سے حاصل کر لیتے ہیں وہاں حیوانات میں ایک اور چیز ہے۔ جو انہیں ان کی احتیاجوں کے دفعیہ

کے لئے ایک جگہ سے دوسری جگہ لے آتی ہیں۔ حیوانوں میں بھوک پیاس اور بعض دیگر خواہشات کا احساس اس قدر تیز کر دیا گیا ہے۔ کہ ان شہوتوں کے مشتعل ہونے پر وہ ایک جگہ ٹھیر نہیں سکتے۔ اور ان کے دفعیہ کیلئے ایک جگہ سے دوسری جگہ جاتے ہیں۔ ان اشتہاؤں کا احساس ہی ان کی گوناگوں حرکات کا موجب ہوتا ہے۔ ان اشتہاؤں کے احساس اور انکے دفعیہ کی ضرورت کے احساس کا نام عربی زبان نے مدرکہ تجویز کیا ہے۔ جسے ہم اس بحث میں مُدرکہ حیوانی سے تعبیر کرینگے۔ مُدرکہ دراصل کُل کا کُل حیوانی جذبات کے مجموعہ کا نام ہے۔ انسان میں بھی یہ مُدرکہ ہے۔ اسکی حرکات و سکنات کا موجب بھی یہی مُدرکۂ حیوانی ہے۔ لیکن مُدرکۂ حیوانی اور مُدرکۂ انسانی میں زمین و آسمان کا فرق ہے۔ حیوانی مُدرکہ جس رنگ میں واقع ہؤا ہمیں کمی بیشی واقع نہیں ہوتی۔ لیکن انسانی مُدرکہ تہذیب و تعدیل میں آسکتا ہے مثلاً۔ حیوان کے جذبات مشتعل ہونے پر صبر و سکون کو نہیں جانتے وہ بلا تمیز و لحاظ حقیقت ہر ایک چیز پر مُنہ مارتے ہیں جو انکے سامنے آئے۔ اور جس سے انکے مشتعل شدہ جذبات تسکین پائیں بالمقابل انسانی جذبات مشتعل ہونے پر بدلگام نہیں ہوجاتے۔ ایک مہذب انسان صبر و استقامت سے ان پر قبضہ پاسکتا ہے۔ مُدرکہ انسانی میں خدا تعالیٰ نے یہ اہلیت رکھی ہے۔ کہ اس کے کل کے کل جذبات فاسدہ تہذیب پاکر معمولی اخلاق یا اخلاق فاضلہ اور رُوحانیت بن سکیں انسانی اور حیوانی مُدرکات میں ایک اور فرق بھی ہے۔ جہاں حیوانات میں ایک نہ ایک جذبہ کسی حیوان میں نہایت تیز ہوتا ہے۔ اور اسمیں کمی بیشی نہیں ہوسکتی۔ وہاں انسان میں کل حیوانی جذبات تو موجود ہوتے ہیں۔ لیکن وہ اعتدال پر آسکتے ہیں۔ مثلاً گائے میں حلم۔ اُونٹ میں کینہ۔ چیتے میں مکاری۔ شیر میں تہوّر۔ مُرغ میں شجاعت۔ سُؤر میں دیّوثی۔ بےغیرتی۔ شہوت اور گندہ خوری۔ بچھڑے میں منکسر المزاجی بلی میں صفائی۔ گدھے میں بُردباری۔ ان حیوانوں میں یہ جذبات بصورتِ اتم

الگ الگ ہوتے ہیں۔ بعض میں بعض جذبات کا نام و نشان بھی نہیں ہوتا لیکن انسان میں یہ ساری باتیں ہوتی ہیں۔ جو گھٹ بڑھ سکتی ہیں۔ اور اعتدال بھی پا لیتی ہیں۔ یہی دراصل انسانی حیوانی مُدرکہ کے اجزا ہیں حیوانوں میں الگ الگ ایک آدھ جذبہ تو بحد کمال ہوتا ہے۔ جو آنًا فانًا ظاہر ہو جاتا ہے۔ لیکن باقی جذبات بہت کم ہوتے ہیں۔ اور ان کا اظہار بھی سخت ضرورت پر ہی ہوتا ہے۔ اور بعض جذبات بالکل معدوم ہوتے ہیں لیکن انسان میں یہ سب جذبات ایک ہی استعداد کے ہوتے ہیں۔ وہ گھٹ بڑھ سکتے ہیں کوئی جذبہ انتہائی شکل بھی اختیار کر سکتا ہے لیکن دوسرا مقابل کا جذبہ بھی قطعاً معدوم نہیں ہو جاتا۔ انسان کامل وہی ہوتا ہے جس میں یہ کل کے کل جذبات تعدیل و تہذیب میں آکر حسب ضرورت ظاہر ہوں۔ ان کی تعدیل کا نام ہی اخلاق اور روحانیت ہے۔ بعض انسانوں میں بھی بعض جذبات بے اعتدالیوں سے اس حد تک پہنچ جاتے ہیں۔ جو حد کسی خاص حیوان سے مختص ہوتی ہے۔ مثلاً غصہ میں ایسے لوگ شتر کینہ ہو جاتے ہیں۔ یا اپنی بے غیرتی اور گندہ خوری میں اپنے اندر سؤر کی عادات پیدا کر لیتے ہیں۔ یا اسی طرح ان میں کوئی اور جذبہ اتنا تیز ہوتا ہے۔ کہ اس سے ملتا جلتا رنگ کسی حیوان میں ہی پایا جاتا ہے۔ ایسے اشخاص گو بظاہر انسانی جامے میں ہوتے ہیں لیکن دراصل وہ حیوان بشکل انسان ہوتے ہیں مثلاً جو غصہ کو دبانا نہیں جانتا یا جس کا غصہ مہینوں تک ٹھنڈا نہیں ہوتا وہ دراصل شتر ہے جو انسانی جامہ میں پھر رہا ہے۔ یہ جو بعض صوفی کہتے ہیں۔ کہ انہیں کشفی نگاہ میں بعض انسان مختلف جانوروں کی صورت اختیار کئے نظر آتے ہیں اسکی حقیقت یہی ہے۔ کہ جس حیوان کا مدرکہ خاصہ کسی انسان میں پیدا ہو گیا۔ اور اعتدال پر نہ رہ سکا۔ وہ اہل کشف کو اسی حیوان کی شکل میں نظر آجاتا ہے۔ حدیث میں وارد ہے۔ کہ انسان جس قسم کے

مدرکہ کو لیکر اس دنیا سے رخصت ہوتا ہے۔ اس کا حشر بھی اسی مدرکہ کے ساتھ ہوتا ہے یعنی حشر کے دن بعض انسان سؤر بعض کتے بعض کسی اور حیوان کا مدرکہ لئے اٹھیں گے۔ اس سے یہ مراد نہیں کہ وہ فی الحقیقت مرنے کے بعد وہی جانور بن جائیں گے۔ بلکہ اس عالم میں جن اشیاء سے جسم نے تیار ہونا ہے اس کے اندر اس حیوان کا مدرکہ ہوگا۔ اور یہ کوئی عجیب بات نہیں جب اس دنیا میں بھی بعض انسانوں کے اندر بعض حیوانات کا مدرکہ غالب ہوتا ہے تو آیندہ بھی ہوسکتا ہے۔ یہی حقیقت ہندوستان کے کسی بزرگ رشی پر کھلی ہوگی جس کی اصلیت سے ناآشنائی نے اہل تناسخ کی کتابوں میں یہ لکھا دیا کہ بعض انسان دوسرے جنم میں بعض حیوانات کی شکل میں پیدا ہوتے ہیں۔ ہمنے تو اسی دنیا میں ایسے انسان دیکھے ہیں۔ جن کے تقمص نفس میں تین چار جانور نظر آتے ہیں۔ مثلاً بلی کی طرح اگر وہ نہایت صفائی پسند ہیں تو سؤر کی طرح بلا نوش شہوت ران اور بےغیرت بھی ہوتے ہیں ایسا ہی کتے کی طرح جو چیز ان کے قبضے میں آجائے اُسے نہیں چھوڑ سکتے۔ اب کیا یہ مختلف جانور ایک شکل انسانی میں جمع نہیں ہوگئے یہی حالت عالم اُخروی کی ہو۔ ایسے لوگ جن جذبات کو لے کر جسم اختیار کرینگے۔ ان کا مدرکہ تو بیشک اسی حیوان کا ہوگا۔ جس سے یہ جذبات تعلق رکھتے ہیں لیکن شکل انکی انسانوں کی ہی ہوگی +

حیوانی اور انسانی جسم کی کیمیاوی تحلیل اور تفریدنے ثابت کردیا ہے۔ کہ انسانوں اور حیوانوں کے جسم کے اجزا درصل ایک ہی ہوتے ہیں لیکن یہی اجزا مختلف مقداروں میں ترکیب پاکر مختلف حیوان پیدا کردیتے ہیں۔ ان جانوروں کی مختلف شکلیں ان کے مختلف اطوار ان کے مختلف اعضاء انہی اجزا کے مختلف مقداروں میں ترکیب پانے کا نتیجہ ہوتا ہے، سؤر کے جسم کے اعضا۔ ایسا ہی کتے مرغی اور انسان کے جسم کے اجزا تو ایک ہی

ہیں لیکن بعض میں بعض اجزا کم ہوتے ہیں۔ بعض میں وہی اجزا زیادہ ہوتے ہیں۔ اسی کمی بیشی نے ہی مختلف گوشت پوست مختلف شکلیں مختلف جذبات مختلف وضعیں اور اخلاق پیدا کردی ہیں۔ انسان میں یہ سب کے سب اجزا ایک خاص تناسب میں موجود ہوتے ہیں۔ انہیں مناسب اجزا سے اس کا جسم ایک خاص وضع میں پیدا ہوا ہے۔ اور اسی خاص وضع جسم نے انسان میں جذبات کی خاص کیفیتیں پیدا کردی ہیں۔ اب اگر مختلف حیوانات کے جذبات انہی اجزا کے مختلف مقدار و ترکیب کا نتیجہ ہے جن سے ان کا گوشت پوست پیدا ہوکر ان میں مختلف مدرکات پیدا کردیتا ہے۔ تو جس جانور کا ہم گوشت کھائینگے۔ ہمارے جسم میں اسی جانور کی اجزا کی زیادتی ہو جائیگی۔ اب اگر اس زیادتی کا نتیجہ ہی اس حیوان کا مدرکہ خاصہ ہوتا ہے تو یہ عجب نہیں کہ اُس جانور کے اخلاق اسکے گوشت کھانے پر کسی انسان میں پیدا ہو جائیں۔ اگر اُونٹ کا گوشت رات دن کھانے والے خطرناک غصیلے ہو جاتے ہیں۔ اور یہ ایک عام مشاہدہ ہے۔ تو سُؤر کا گوشت کھانیوالے کیوں بیحیا اور دیوث نہ ہوں۔ اسلئے ربانی شریعت نے بعض جانوروں کے گوشت قطعاً بند کردیئے اور بعض جانوروں کے گوشت احتیاط سے کھانے کی ہدایت فرمائی۔ اور ساتھ ہی بقولات وغیرہ پر بھی زور دیا جس سے گوشت کے نقص اصلاح پالیں نفس انسانی دراصل ایک چڑیا خانہ ہے۔ اس میں سب کے سب جانور موجود ہیں۔ صحیح المزاج یا مہذب انسان تو چڑیا گھر کے ایک داروغہ کی طرح ہوتا ہے۔ جو سب جانوروں کو محفوظ اور محدود کرکے جس جانور سے چاہے اس کے وقت پر خدمت لے لیتا ہے وہ ان خدمات کے محل اور موقع کو جانتا ہے لیکن ایک غیر مہذب انسان کسی نہ کسی جذبات کا شکار ہوکر خود چڑیا خانہ کا کوئی جانور بن جاتا ہے +

الغرض مُدرکۂ حیوانی اور مُدرکہ انسانی میں فرق اسی قدر ہے۔ کہ مُدرکۂ

حیوانی تہذیب و تعدیل نہیں پاسکتا۔ لیکن مُدرکۂ انسانی تہذیب و تعدیل پاسکتا ہے۔ اس مُدرکہ کا ظہور رحم مادر میں قرار حمل سے چار ماہ کے بعد ہی ہوجاتا ہے۔ جس وقت کوئی بچہ رحم مادر سے نکلتا ہے۔ وہ اسی مُدرکہ کو لیکر نکلتا ہے۔ اب اسمیں ترقی کی استعداد پیدا ہوچکتی ہے۔ اسی عالم دنیا میں اسی مُدرکۂ انسانی نے تعدیل و تہذیب پاکر اپنے آپ کو اس قابل بنالینا ہے۔ کہ موت کے بعد وہ عالم بالا میں اور ترقی کر سکے۔ اگر کوئی بچّہ پیدا ہوتے ہی مرجائے تو اسمیں ترقی کرنے کی استعداد تو پیدا ہوچکی ہے۔ وہ اسی چیز کو یہاں سے لے کر چلا ہے۔ کہ جسکے بغیر عالم بعد الموت میں ترقی ناممکن تھی اور وہ چیز اسی عالم رحم میں سے گزر کر یہاں آنے پر ہی حاصل ہوتی تھی اب خواہ وہ یہاں آکر ایک دن کیلئے بھی نہ جیئے۔ مقصد اصل کو ہی ابتدائی شکل میں اسنے حاصل کرلیا ہے۔ یہ سچ ہے کہ اس کے مدرکہ نے تہذیب و تعدیل نہیں پائی۔ لیکن بہت سے دوسرے انسان کی طرح اس کا مدرکہ کسی حیوان کا مدرکہ بھی نہیں بنا۔ نہ اسمیں افراط تفریط آئی۔ مُدرکۂ انسانی مرنے کے بعد تین حالتوں سے خالی نہیں ہوتا۔ ایک تو وہ ہے۔ جسکے جذبات تہذیب و تعدیل پاچکے ہیں۔ دوسرے وہ جنہیں افراط تفریط کا رنگ پیدا ہوگیا۔ اور وہ اپنی موت پر حیوان بشکل انسان ہے۔ تیسرے وہ جنمیں نہ ترقی ہوئی نہ تنزل چھوٹی عمر میں مرا ہوا بچہ اگر تعدیل شدہ حالت میں اپنے جذبات نہیں لیگیا تو افراط و تفریط کی حالت سے بھی بچا رہا۔ اسلئے ایک ایسے عالم میں جہاں افراط و تفریط کی تحریکات ہونگی۔ اس کا بہت جلدی جادۂ اعتدال پر آجانا اُن مُدرکات انسانی سے آسان تر ہے۔ جو افراط و تفریط کا شکار ہوگئے ہیں۔ مثال کے طور پر جب ہم اس دنیا میں آتے ہیں تو ہمیں ایک سفید چادر دی جاتی ہے۔ جس پر یہاں ہمیں صرف پنسل کے کچھ نقش کردینے ہیں۔ اور تصویر کا ایک خاکہ سا طیار کرنا ہے۔ جس پر رنگ و

روغن حیات بعد الموت میں چڑھایا جائیگا۔ اور تصویر کی کامل شکل وہاں ہی پیدا ہوتی ہے۔ بہت تھوڑے انسان ہیں جن کی چادر پر صحیح پنسلی نقش ڈالے گئے ہوں۔ کثرت سے جو چادریں یہاں سے جاتی ہیں۔ ان کی ہیئت یہاں کے غلط نقش و نگار سے بالکل بگڑی ہوتی ہے۔ انہیں یہاں اس قدر گندہ اور چرک کر دیا جاتا ہے کہ نہ صرف نقشِ اول ہی بگڑا ہوتا ہے۔ بلکہ اسکی گندہ حالت اس قابل ہی نہیں کہ اس پر نقشِ نو پیدا ہو سکیں۔ یا ان پر وہاں کا رنگ و روغن چڑھ سکے۔ اس چادر کو دھویا ہی جائیگا۔ اور چادر کو پھر اس حالت میں لایا جائیگا۔ کہ اس پر پنسلی نشان تک بھی نہ ہو۔ اس پر پنسل کے نشان دوبارہ دیکر اس پر رنگ و روغن چڑھایا جائیگا۔ اب وہ بچہ جو سفید چادر کو ہی لیکر دنیا سے رخصت ہو گیا۔ وہ بدرجہا بہتر ان انسانوں سے ہے۔ جو چادر کو چرک شدہ حالتیں لیگئے ہیں۔ دوزخ دراصل وہی سوڈا یا تیزاب۔ یا دھوبی کی بھٹی یا دھوبی کے ہاتھ سے کپڑے کا کسی پتھر پر مارا جانا یا نچوڑ کے پیچ میں آنا یا استری کے تلے جلنا یہ مختلف کیفیات عذاب ہیں۔ جن کے ذریعہ انسانی مدرکہ کی چادر نے از سر نو پاکیزہ ہونا ہے۔ ان مصائب کے بعد جب ایک گنہگار کی چادر نے اسی حالت کو پھر اختیار کرنا ہے۔ جو اسی بچے کی چادر کی ہے۔ جو پیدا ہوتے ہی مر گیا۔ تو پھر کیوں کہا جاتا ہے۔ کہ اس بچے کا پیدا ہونا بیکار گیا۔

ایک ہم ہیں کہ دیا اپنی ہی صورت کو بگاڑ
ایک وہ ہیں جنہیں تصویر بنا آتی ہے

حیات بعد الموت کی ترقیات کے لئے دو چیزوں کا ہونا ضروری ہے ایک یہ کہ مدرکہ انسانی وہ جسم اختیار کرے۔ جو نیچر نے اسی زمین پر اسکے لئے

وضع کیا ہے۔ دوسرا یہ کہ وہ مُدرکہ بذریعۂ موت اس جسم سے الگ کیا جائے
یہ دونوں حالتیں اس نتیجے پر وارد ہو جاتی ہیں۔ جو پیدا ہوتے ہی یا
رحم میں ہی یا دنیا میں آکر وہ چار گھنٹے یا دن یا ماہ یا سال جی کر
مرجاتا ہے۔ ایک بڑا مقصد جس کے لئے انسان دنیا میں آتا ہے
یعنی مُدرکۂ انسانی کو پیدا کرنا وہ بچہ بھی حاصل کرلیتا ہے +

## ترقی رُوح کے لئے ضروری نہیں کہ انسان پھر یہاں آئے

اسمیں شک نہیں کہ ربانی اقتصاد نے مُدرکۂ انسانی کی تہذیب و تعدیل کیلئے اس دنیا کو مقرر کیا۔ اس دنیا کی چیزیں اور اسی دنیا کا ماحول انسان کے اخلاق و آداب پر ایک گہرا اثر ڈال دیتا ہے۔ بہت سی باتیں اس کے تجربے اور مشاہدے میں آتی ہیں۔ اس علم و تجربے سے اس کے اخلاق اچھے یا بُرے ہوتے ہیں۔ لیکن یہ خیال کرنا کہ نفس یا مُدرکہ کی مقررہ تہذیب و تعدیل جو اس دُنیا میں ہوتی ہے۔ اسکے لئے اسی دُنیا کا ہونا ہی ضروری ہے۔ یہ بات غلط ہے۔ وہ انسان جو لمبی عمر پاتے ہیں اور ضعیف ہو جاتے ہیں۔ آہستہ آہستہ اسی حالت ارذل پر پہنچ جاتے ہیں۔ جہاں کُل کا کُل حاصل کردہ علم و تجربہ ضائع ہو جاتا ہے۔

قرآن کریم اسکی طرف آیت ذیل میں اشارہ کیا ہے +

وَاللّٰهُ خَلَقَكُمْ ثُمَّ يَتَوَفّٰكُمْ وَمِنْكُمْ مَّنْ يُّرَدُّ اِلٰۤى اَرْذَلِ الْعُمُرِ لِكَيْ لَا يَعْلَمَ بَعْدَ عِلْمٍ شَيْئًا (سورہ نحل آیت ۷۰) (اللہ تعالے نے تمہیں پیدا کیا پھر تمہاری قبض رُوح کریگا۔ اور بعض تم میں ایسے بھی ہیں۔ کہ وہ ایسی ارذل عمر پر پہنچ جاتے ہیں کہ جو کچھ بھی انہوں نے علم حاصل کیا ہوتا ہے۔ وہ سب کا سب چلا جاتا ہے) اسی حالت میں سینکڑوں آدمی نظر آتے ہیں۔ ان میں سے بہت سے ایسے ہوتے ہیں جنہوں نے

کوئی لمبا چوڑا علم و تجربہ بھی حاصل نہیں کیا ہوتا۔ انہیں حمیدہ اخلاق بھی پیدا نہیں ہوئے ہوتے۔ اب مدرکہ النساق بھی موجود ہے۔ وہ اسی دنیا میں جس میں کمی علم یا نقص روح کے دفعیہ کے لئے واپس آنا تجویز کیا جاتا ہے۔ جب اس دنیا میں ہوتے ہوئے انہیں کچھ حاصل نہیں ہوتا۔ بلکہ حاصل کردہ علم بھی گنوا بیٹھتے ہیں تو اس سے کم از کم یہ تو ثابت ہوگیا کہ روح کی ترقی کے لئے یہ ضروری نہیں کہ یہی دنیا ہو +

---

# عورت

## اس کی مغلوبیت مظلومیت اور آزادی

(بسلسلہ صفحہ ۳۱۹ جلد ۱۰ نمبر ۷)

(خواجہ نذیر احمد صاحب امام مسجد ووکنگ کے قلم سے)

## مسیحیت اور اسلام میں عورت کی حالت

إِنَّ الْمُسْلِمِينَ وَالْمُسْلِمَاتِ وَالْمُؤْمِنِينَ وَالْمُؤْمِنَاتِ وَالْقَانِتِينَ وَالْقَانِتَاتِ وَالصَّادِقِينَ وَالصَّادِقَاتِ وَالصَّابِرِينَ وَالصَّابِرَاتِ وَالْخَاشِعِينَ وَالْخَاشِعَاتِ وَالْمُتَصَدِّقِينَ وَالْمُتَصَدِّقَاتِ وَالصَّائِمِينَ وَالصَّائِمَاتِ وَالْحَافِظِينَ فُرُوجَهُمْ وَالْحَافِظَاتِ وَالذَّاكِرِينَ اللَّهَ كَثِيرًا وَالذَّاكِرَاتِ أَعَدَّ اللَّهُ لَهُم مَّغْفِرَةً وَأَجْرًا عَظِيمًا ۝

بیشک مسلمان مرد اور مسلمان عورتیں۔ اور مومن مرد اور مومن عورتیں اور فرمانبردار مرد اور فرمانبردار عورتیں۔ اور صدق دکھانیوالے مرد اور صدق دکھانیوالی عورتیں۔ اور صبر کرنیوالے مرد اور صبر کرنیوالی عورتیں اور فروتنی کرنیوالے مرد اور فروتنی کرنیوالی عورتیں اور خیرات کرنیوالے مرد اور خیرات کرنیوالی عورتیں اور روزہ رکھنے والے مرد اور روزہ رکھنے والی عورتیں۔ اور اپنی شرمگاہوں کی حفاظت کرنیوالے مرد اور حفاظت کرنیوالی عورتیں۔ اور اللہ کا بہت ذکر کرنے والے مرد اور بہت ذکر کرنیوالی عورتیں انکے لئے اللہ نے مغفرت اور بہت بڑا اجر تیار کیا ہے (قرآن سورہ احزاب آیت ۳)

الجنۃ تحت اقدام امہاتکم (الحدیث) جنت تمہاری ماؤں کے قدموں کے نیچے ہے۔

---

عورت کو چپ چاپ کمال تابعداری کے ساتھ سیکھنا چاہئے۔ اور میں اجازت نہیں دیتا۔ کہ عورت سکھائے۔ یا مرد پر حکم چلائے۔ بلکہ چپ چاپ رہے۔ کیونکہ پہلے آدم بنایا گیا۔ اس کے بعد حوّا۔ اور آدم نے فریب نہیں کھایا۔ بلکہ عورت فریب کھا کر گناہ میں پڑ گئی + ۱ تیمتھیس ۲: ۱۱-۱۴

---

عورت کے مسئلہ کے متعلق ایک تازہ خیال جو کھلے طور پر ایک جدید خیال ہے اس وقت کل دنیا میں پھیل رہا ہے اور آہستہ آہستہ پرانے نقطۂ نگاہ کو جو اس قدر عرصہ دراز سے لوگوں نے قائم کر رکھا تھا۔ زائل کرنے کے درپے ہے۔ اس تبدیلی کے لئے کوئی خاص کوشش نہیں کی گئی۔ نہ کوئی خاص تجاویز اس کے لئے ہوئیں۔ بلکہ یہ محض اس علم کا نتیجہ ہے۔ جو اس وقت دنیا میں عام طور پر پھیل رہا ہے۔ اور کوئی شخص اسے روک نہیں سکتا۔ ہمارے ان مقالات کا مقصد اس موجودہ نقطۂ نگاہ کو پوری صفائی کے ساتھ ٹھیک اور مشرح طور پر واضح کرنا۔ اور پوری سچائی اور دیانتداری کے ساتھ اس پر روشنی ڈالتا اور یہ بتاتا ہے۔ کہ اس نقطۂ نگاہ کے اسباب و وجوہات کیا ہیں۔ اور اس کے نتائج کو جس حد تک ان کی لوہ لگائی جاسکتی ہے پیش کرتا ہے۔ اس اجمال کی میں تشریح کر دینا چاہتا ہوں۔ اس وقت دنیا کے سامنے عورت کے مسئلہ سے بڑھ کر غالباً کوئی مسئلہ زیادہ دلچسپی اور مباحث حاضرہ میں زیادہ اہمیت نہیں رکھتا۔ یہ مسئلہ کیا ہے؟ کیا یہ وہی بات ہے۔ جو کچھ صدیوں تک مسیحی اقوام کے ایمانیات میں داخل رہی ہے؟ یا یہ اس سے کوئی مختلف چیز ہے؟ ایک دیانتدار اور آزاد شخص جو اس بارہ میں پوری قابلیت رکھتا ہے۔ ایک ایسا طالب علم جو حقیقت حال کو معلوم کرنے کے لئے

گہری تفتیش و تحقیق سے کام لیتا ہے۔ اور پھر کسی خاص قوم یا ملک کے فائدہ کیلئے نہیں نہ ہی کسی خاص مذہبی عقیدہ کی تائید کے لئے بلکہ محض صداقت کو ظاہر کرنے کے لئے وہ اپنی زبان کو کھولتا ہے۔ عورت کے بارہ میں کیا کہہ سکتا ہے۔ کیا اس کی رائے ہے۔ بارہ میں کہ عورت کی ابتدا کیونکر ہوئی۔ اس نے ہر وقت کس طرح ترقی کی۔ وہ کیسے حالات تھے۔ جن کے ماتحت اس نے شاہراہ ترقی کی طرف اپنے قدم کو بڑھایا۔ اسکی غلامی اور ماتحتی کے اسباب و وجوہات کیا تھے؟ وہ کون سی تغیرات ہیں۔ جو اس کے حالات پر وارد ہوئے۔ اس کا قابل اعتبار ہوتا۔ اسکی مختلف حیثیتیں۔ اسکی قدر و قیمت۔ انسان اور خدا کے ساتھ اس کا تعلق کیا کچھ کیفیت رکھتا ہے؟

آئندہ صفحات میں اس بات کی کوشش کی گئی ہے۔ کہ ان تمام سوالات کا جواب حسب گنجائش صفائی کے ساتھ دیا جائے۔ اور کسی قسم کا اخفا اسمیں نہ رہنے دیا جائے۔ اس مضمون پر بہت غور اور تامل کے بعد میں نے قلم اٹھانے کی جرات کی ہے۔ کیونکہ صفائی کے ساتھ اور غیر طرفدارانہ طریق پر بحث کرنے کے لئے اس سے مشکل تر مضمون اور کوئی نہیں ہے۔ ساتھ میری یہ بھی کوشش ہے کہ کسی قسم کی ناگوار بات اسمیں نہ آئے نہ ہی کسی قوم کو کسی قسم کی تکلیف پہنچائی جائے۔ یہ ایک بدیہی بات ہے۔ کہ مختلف سنتنائی حالات اور نظام کی وجہ سے اور بالخصوص آب وہوا اور قومی تاثرات کے باعث مختلف اقوام کی پاکدامنی پر جو اثر پڑتا ہے۔ اور ان معاملات کی جو اس اخلاقیات کے شعبہ سے متعلق ہیں نزاکت اس مسئلہ کو بہت کچھ الجھا دیتی ہے۔ تاہم ایک مصنف کا فرض ہے۔ کہ وہ صداقت کو پیش کرے۔ اور یہ ایک بالکل ناممکن امر ہے کہ اخلاقیات کے شعبہ کی طرف جس نے بہت سی تبدیلیاں پیدا کی ہیں۔ اور تعالیٰ اپنا بہت کچھ اثر بھی دکھایا ہے رُخ کئے بغیر مختلف زمانوں کے معمولی حالات کی صحیح تصویر کھینچی جائے۔ تاکہ مختلف مذاہب کے پیدا کردہ

اخلاق یا مختلف اقوام کے اخلاق رجحان کا صحیح اندازہ لگایا جا سکے + دوسرے ممالک اور ازمنہ سابقہ کی برائیوں کو بیان کرنا اور ان پر نفرین بھیجنا بہت آسان اور پسندیدہ کام ہے لیکن میرا موجودہ کام اس سے زیادہ مشکل ہے +

ان مشکلات کا مجھے کبھی اندازہ نہ تھا یہی وجہ ہے کہ میری کمر ہمت لبا اوقات ٹوٹ ٹوٹ گئی ہے۔ ان لوگوں کو جو ہمارے خیالات سے اختلاف رکھتے ہیں قابل ملامت ٹھیرانا بہت آسان ہے لیکن ایسے معاملات کے متعلق جن پر آزادانہ بحث کرنا بہت سے ہمارے عزا واقربا کی رنجیدگی کا موجب ہو جاتا ہے۔ آواز بلند کرنا اور ان پر قلم اٹھانا نہ صرف ناخوشگوار اور ناقابل ستائش ہے۔ بلکہ ایک نہایت نازک کام بھی ہے۔ میں نہ تو پیروان مسیح کو خوش کرنا چاہتا ہوں۔ اور نہ ہی جوشیلے مسلمانوں کو جو اپنے آبا و اجداد کے خیالات پر یقین و ایمان رکھتے ہیں ہر ایک کو ان کا حق پہنچانا میرا اصل مقصد ہے۔ خواہ کوئی شیطان ہو یا فرشتہ روما کی مجردانہ زندگی بھی میرے نزدیک ناپسندیدہ ہے۔ اور مسلمان نوابوں اور بادشاہوں کے حرم بھی قابل نفرت ہیں۔ ایسا ہی مغرب کا آزادانہ میل جول اور مشرق کا قید کر دینے والا پردہ ہر دو میری نظروں کے سامنے ہیں۔ اور ان میں سے کسی ایک کو بھی میں جائز نہیں قرار دے سکتا +

یہ متخالف و متضاد طریق جن کی طرف میں نے اشارہ کیا ہے۔ اور جن پر میں آگے چلکر بحث کرونگا۔ میرے کام کی مشکلات اور اہمیت کو ظاہر کرنے کے لئے کافی ہیں + پیشتر اس کے کہ میں اصل مضمون کی طرف رخ کروں دو اور ضروری امور ہیں جنکو میں صاف کر دینا چاہتا ہوں۔ میرے نزدیک جناب مسیح کی دو حیثیتیں ہیں یا یوں کہنا چاہیئے کہ مسیح دو شخصیتوں کا نام ہے۔ اور یہ دونوں ایک دوسرے سے بالکل مختلف اور جداگانہ ہیں۔ جیسے قطبین کا حال ہے۔ ان میں سے ایک تو مسیح ناصری ہے۔ جو خدا کا ایک نبی اور انسان تھا۔ اور دوسری شخصیت بائبل کے فرضی مسیح کی ہے۔ میں آیندہ صفحات میں جب مسیح کا نام لونگا۔ وہ پہلا نہیں بلکہ بائبل کا مسیح ہے "وہ مسیح" نہیں بلکہ "یسوع" ہے۔ اگرچہ میں اس کے لئے مسیح کا لفظ ہی باربار استعمال

کرونگا۔ دوسری بات جو میں کہنا چاہتا ہوں یہ ہے۔ کہ اس مضمون میں (عیسویت) (کرسچینٹی) کا لفظ مجھے زیادہ تر استعمال کرنا ہوگا۔ لیکن اس سے یہ سمجھنا غلطی ہے کہ یہ لفظ ہمیشہ ایک ہی معنوں میں استعمال ہوتا ہے۔ جناب مسیح کے مذہب کا نام بھی عیسویت ہے۔ پولوس کا مذہب بھی عیسویت ہے پھر پہلی صدی عیسوی اور قسطنطین کا مذہب بھی عیسویت ہے۔ ہلدبرانڈ۔ لوتھر۔ کالون کے مذاہب اور پھر ہمارے اس زمانہ کی مسیحیت بھی عیسویت ہی کے نام سے موسوم ہے مگر باوجود اس کے مختلف زمانوں اور مختلف اشخاص کی عیسویت بالکل مختلف شکل وصورت رکھتی ہے اسلئے جب کبھی میں کسی مسیحی مصنف کا حوالہ پیش کروں گا۔ تو وہ صرف اپنے ہی ملک اور زمانہ کی مسیحیت کے عقائد اور عمل کا ذمہ وار سمجھا جائیگا دوسرے ممالک اور زمانوں کی مسیحیت کے متعلق اس کے خیالات اس قدر اہمیت نہیں رکھتے تاہم مسیح کے حواریوں اور قرون اولے کے مسیحی آبا کے خیالات اور آراے خاص اہمیت رکھتے ہیں۔ کیونکہ کلیسیا کی بنیادیں انہوں نے ہی اپنے ہاتھ سے رکھی ہیں اور مسیحیت کی مسخ شدہ شکل وصورت کو ہم تک پہنچایا ہے +

اس زمانہ میں جب مسیحیت کا ستارہ افق عالم پر طلوع ہوا۔ عورت کو جیسا کہ میں اس سے پیشتر دکھا آیا ہوں۔ قدیم یونان اور رومی سلطنت میں بہت بڑی آزادی۔ بہت زیادہ طاقت اور خاصہ اثر حاصل تھا۔ روایات اس آزادی کے خلاف موجود تھیں۔ لیکن حالات کے اجتماع اور اعلےٰ درجہ کے سٹوئک[۱] فلسفہ کے رائج ہونے سے عورتیں قدیم قانونی پابندیوں سے آزاد ہوگئیں۔ ان کو مجلسی میل جول کی کامل آزادی حاصل تھی۔ عامہ گذرگاہوں میں وہ آزادی کے ساتھ چل پھر سکتی تھیں۔ لٹریچر اور فلسفہ کو وہ مطالعہ کرتی تھیں سیاسی تحریکات میں حصہ لیتی تھیں۔ عدالتوں میں اپنے مقدمات کی خود پیروی کرنے کی مجاز تھیں۔ اور صوبجات کی حکومتوں کے نظم ونسق اور کتابوں کی تصنیف میں اپنے خاوندوں کی امداد کرتی تھیں +

---

[۱] ایک خاص فلسفہ کا نام ہے جو فلاسفر زینو نے قدیم یونان میں تعلیم کیا تھا اور جسمیں جذبات سے آزادی اور ہر ایک قسم کے حالات اور رنج وراحت میں صابر وشاکر رہنے کی تلقین تھی +

ایک شخص خیال کر سکتا ہے۔ کہ مسیحیت نے عورت کی آزادی میں اور زیادہ اضافہ کیا ہوگا لیکن بدقسمتی کی بات ہے۔ کہ جناب مسیح شریعت اور نبیوں کو منسوخ کرنے کے لئے نہیں آئے۔ بلکہ انکو پورا کرنے کے لئے آئے ہیں۔ انہی شرائع اور قوانین کی روشنی میں جن کی تنسیخ جناب مسیح کے اختیار سے باہر تھی ہمیں ان اسباب و وجوہ کو تلاش کرنا چاہیئے۔ جو مسیحیت کی فتوحات اور کامیابیوں کے باوجود عورت کو تمدنی اور سیاسی پہلوؤں میں علو مرتبت سے گرا کر قعر ذلت کیطرف لیجانے کا موجب ہوئیں +

قدیم بنی اسرائیل میں عورت کی جو کچھ حالت تھی۔ اسکو جاننے کے لئے اس زمانہ کے تمدنی حالات کو معلوم کرنا چاہیئے منجملہ اور باتوں کے خاندانی زندگی اس وقت خاص اہمیت رکھتی تھی۔ اور اس کا اثر دن بدن بڑھتا جاتا تھا عبرانیوں کے اندر شعب اور قبائل کو صرف ایک کنبہ یا خاندان کی وسعت کا نتیجہ سمجھا جاتا تھا۔ اور اسلئے ایک کنبہ یا خاندان کو خاص اہمیت دیجاتی تھی۔ اسی ذریعہ سے صحیح اور غلط باتوں میں فرق کیا جاتا تھا۔ قوانین اس سے بنتے اور عبادت الٰہی کو اس ذریعہ سے قائم رکھا گیا۔ عامہ دلچسپی کے کل امور ایک حد تک خاندانی معاملات تھے۔ خاندان کے بڑے آدمی جن کو سردار سمجھا جاتا تھا انکو سرانجام دیتے تھے +

خاندان کے اخلاق عورت کی حالت اور حیثیت سے بنتے تھے اس بارہ میں صرف اس طریق گفتگو کا ذکر کر دینا ہی کافی ہے۔ جو عورت اور مرد میں رائج تھا۔ خاوند کو اس وقت بعل کے نام سے پکارا جاتا تھا۔ اور بیوی کو بیولا۔ بالفاظ دیگر مرد کو مالک سمجھا جاتا تھا اور عورت کو مملوکہ۔ جتنا بھی ہم پیچھے چلے جائیں کم از کم اس وقت تک جہانتک کہ تاریخ ہمیں لیجاتی ہے۔ یہ رسم ہمیں موجود نظر آتی ہے۔ رابرٹس سمتھ نے مختلف رواجات اور شادیوں کی جو تقسیم کی ہے۔ اس کے مطابق شادی کا یہ طریق اور اس قسم کے خاندان کو بعل میرج (بعل کا طریق ازدواج) کہا جاتا ہے۔ ایک شادی شدہ عورت کامل طور پر

اپنے خاوند کے قبضہ و تصرف میں ہوتی تھی - اور خاوند کو اس پر ایسے ہی اختیارات حاصل تھے - جیسے اپنی مملوکہ جائداد پر - یہ حقوق اور اختیارات اُسے خرید سے اُسے حاصل ہوتے تھے - قدیم عبرانی لوگ منگنی کے وقت مہر کی جو رقم پیش کرتے تھے - وہ صرف عورت کی قیمت خرید ہوتی تھی - جو اس کے سابقہ مالک یعنے والد یا سرپرست کو دی جاتی تھی - اس قیمت خرید کے ادا ہونے پر شادی قانونا جائز ہو جاتی تھی - اور دلہن پر تمام اختیارات اس کے خریدار کو ملجاتے تھے - مثال کے طور پر ایک منگنی شدہ کنواری کی (یعنے وہ جسکو اس کے آئندہ خاوند نے خرید لیا ہوا ہے) عصمت پر اگر داغ آ جاتا تو اس کا تاوان جو ادا کیا جاتا تھا - وہ اسی شرح کے مطابق ہوتا تھا - جو ایک شادی شدہ عورت کے لئے مقرر[1] ہے - بالفاظ دیگر اس کا قطعاً کوئی لحاظ نہ تھا کہ شادی آیا ہوئی ہے یا نہیں - دونوں حالتوں میں انکو ایک پرائیویٹ جائداد سمجھ کر اس کے حقوق پر تصرف یکساں اہمیت رکھتا تھا - اس کو ایسا سمجھا جاتا تھا - کہ گویا کسی کی مملوکہ جائداد کو نقصان پہنچایا گیا ہے - ایک کنواری عورت کی عزت بیوہ یا مُطلّقہ سے بہت بڑھ کر ہوتی تھی - اس شخص کو جو کسی کنواری کی عصمت پر داغ لگانے کا موجب ہوتا تھا - اس کے والد کو وہ رقم تاوان ادا کرنی پڑتی تھی - جو وہ بصورت دیگر اس عورت کی شادی کے وقت وصول کرنے کا مجاز تھا[2] ایک منگنی شدہ عورت پر اگر ایک مرتبہ حرف آ جائے - تو پھر اس کا خاوند اسے اپنے گھر لے جاسکتا اور جس وقت چاہتا شادی کی رسم کو ادا کرسکتا تھا - اس بارہ میں لڑکی کی رضامندی کی کوئی ضرورت نہ تھی - نہ ہی شریعت میں کہیں اس ضرورت کا اظہار کیا گیا ہے +

شروع شروع میں جیسا کہ رابرٹسن سمتھ نے بتایا ہے - یہ دلیل میرج عورتوں کو پکڑ لانے سے ہوتی تھی - بیرونجات میں لوٹ مار کرکے بیویاں حاصل کیجاتی تھیں یا انہیں بطور اسیران جنگ حاصل کیا جاتا تھا - ایسی عورتیں بیشک اپنے خاوندوں کی جائداد اور اپنے آقاؤں کی غلام ہوتی تھیں - اسی طرح سے ہمیں بتایا گیا ہے - کہ

---

[1] استثنا ۲۲ : ۲۳ [2] خروج ۲۲ : ۱۷ +

بن یمین کے قبیلہ کے ان لوگوں کو جو تب ہی سے بچ رہے بیویاں میسّر آئیں۔
اگرچہ شادی کے وقت عورت اپنے خاوند کے قبضہ و تصرف میں چلی جاتی تھی تاہم دوسرے پہلوؤں میں اسکی پوزیشن ویسی کی ویسی ہی رہتی تھی۔ ایک غیر شادی شدہ عورت اپنے والدین کے گھر میں انکی حفاظت میں ہوتی تھی اور اپنے والدین یا سرپرست کی مملوکہ جائداد سمجھی جاتی تھی۔ اس کا سرپرست اُسے اپنی بیوی بنا سکتا یا اپنے سے اسکو بیاہ سکتا تھا۔ اور اس صورت میں کوئی مہر اسے ادا کرنے کی ضرورت نہ تھی۔ ایسا ہی دو باپ اپنی بیٹیوں کا تبادلہ اس غرض سے کر سکتے تھے کہ انہیں وہ اپنے بیٹوں کی بیویاں بنائیں[۱]۔

باوجودیکہ عورتوں کو اس طرح سے ایک قیمتی املاک سمجھا جاتا تھا۔ ابتدائً اسکا کوئی خیال نہ ہوتا تھا۔ کہ اس سے کوئی کام کاج وغیرہ لیا جائے۔ قدیم اسرائیلی لوگ انہیں آئندہ نسلوں کی مائیں سمجھتے تھے۔ جس کا یہ کام تھا۔ کہ وہ اُن کے لئے سب سے زیادہ قیمتی چیز یعنے بیٹے پیدا کریں۔ قدیم اسرائیلیوں میں ہر شخص اسبات کا خواہشمند تھا۔ کہ اسکے ہاں بہت سی اولاد ہو۔ راخل کے بارہ میں بتایا گیا ہے۔ کہ اسکی بیوی کی دلی التجا جو اس نے یعقوب کے آگے پیش کی یہ تھی۔ کہ "مجھے بچے عنایت کیجئے ورنہ میں مرجاؤں گی[۲]"۔ کسی لڑکی کو رخصت کرتے وقت والدین کی دعا یہی ہوتی تھی۔ کہ "خدا تمہیں ہزارہا بچوں کی ماں بنائے[۳]"۔ جیسے ربکاہ کے بارہ میں ہوا۔ بے اولاد ہونا بہت بڑی بدقسمتی بلکہ اللہ تعالیٰ کا قہر سمجھا جاتا تھا[۴]۔ کیونکہ جب تک کوئی عورت بیٹے کی ماں نہیں ہو جاتی تھی۔ اسے گھر کے پورے اختیارات نہیں ملتے تھے[۵]۔ اولاد میں سے بھی صرف لڑکوں ہی کی خواہش ہوتی۔ کیونکہ انہی کے ذریعہ سے خاندان آگے چل سکتا تھا۔ لڑکیوں کو شادی کے بعد دوسری جگہ جانا ہوتا تھا۔ اور اسلئے صرف لڑکے ہی خاندان کی عبادت کا کام سرانجام دے سکتے۔ اور اپنے والدین کے وارث ہو سکتے تھے۔ ازدواجی تعلقات کا یکسر خاتمہ تین مواقع پر بالخصوص خاص اہمیت کے ساتھ نمایاں ہوتا ہے۔ چونکہ خاوند کو بیوی کا مالک سمجھا جاتا تھا۔ اسلئے اسکے اختیارات

---

۱؎ قاضیوں ۲۱: ۱۰-۱۷۔ ۲؎ پیدائش ۳۰: ۱۔ ۳؎ پیدائش ۲۴: ۶۰۔ ۴؎ ۱ سموئیل ۱: ۵۔ ۵؎ پیدائش ۱۶: ۴ - ۳۰: ۱۔ ۱ سموئیل ۱: ۶-۷۔

کو محدود کرنا طبعاً محال تھا۔ وہ اپنے ذرائع اور وسعت کے مطابق جس قدر چاہے بیویاں خرید کر اپنے قبضہ و تصرف میں لا سکتا۔ اور انہیں گھر میں رکھ سکتا تھا۔ وہ شادی کے علاوہ دوسری عورتوں کو بھی بیویوں کے طور پر رکھ سکتا۔ اور اگر جی چاہے تو اپنی لونڈیوں سے بھی تعلقات زناشوئی قائم کر سکتا تھا۔ ایک لونڈی اکثر اوقات اپنے مالک کی آشنا ہوتی تھی۔ لیکن اس کا مالک یکلخت اس سے ایسے تعلقات قائم کرنے کا مجاز نہ تھا۔ جب کہ اسکے گھر میں آنے کے بعد وہ اپنے سر کو نہ منڈا دے۔ اور اپنے ناخنوں کو نہ کٹوا دے اور پورے ایک مہینہ تک اپنے ماں باپ کا ماتم نہ کرے +

ایسا ہی طلاق کا حق بھی مرد ہی کو ہوتا تھا۔ یہ ہمیشہ اس کے اختیار میں تھا۔ کہ وہ عورت پر اپنے حق ملکیت سے دست بردار ہو جائے۔ اور اپنی بیوی کو اس کے گھر واپس بھیجدے۔ بشرطیکہ اس کے ساتھ ہی اس کا والد یا سرپرست مہر کی رقم واپس بھیجنے کے لئے تیار ہو۔ اس کے برخلاف بیوی کو اپنے خاوند سے علیحدگی حاصل کرنے یا جبراً طلاق لینے کا کوئی اختیار نہ تھا جہاں تک ورثہ کا تعلق ہے۔ شادی شدہ یا غیر شادی شدہ کوئی بھی عورت ورثہ نہ لے سکتی تھی۔ جب کوئی مرد فوت ہو جاتا۔ تو اس کے گھر کی عورتیں اسکے ورثاء کے قبضہ میں اسیطرح سے چلی جاتی تھیں جیسے باقی جائداد +

کسی مشکوک جرم کے متعلق جو یقین کے درجہ تک نہ پہنچ سکے یا وہ نہایت خطرناک ہو عموماً خدا تعالےٰ سے براہِ راست فیصلہ حاصل کرنے کا طریق اختیار کیا جاتا تھا۔ یہ رسم زیادہ عرصہ نہیں ہوا انگلستان میں بھی رائج تھی۔ اور "شک کی آزمائش" اس کا نام تھا۔ اس آزمائش کا طریق یہ تھا۔ کہ گرم پتھروں کے اُوپر مجرم کو چلایا جاتا تھا۔ یا اسکے بازو دونکو پگھلے ہوئے سیسہ میں ڈال دیا جاتا تھا۔ اور ان دونوں قسم کے طریقوں میں یہ اعتقاد پنہاں تھا۔ کہ معصوم کو اللہ تعالیٰ ان کے ضرر سے بچا لیگا۔ اور مجرم ہونے کی حالت

میں وہ نہ بچ سکیگا۔ آزمائش کا یہ طریق عام طور پر اس وقت استعمال کیا جاتا تھا جب کسی شخص کو اپنی بیوی پر کوئی شبہ ہو۔ لیکن وہ معمولی قانونی کارروائی میں یا تو گواہوں کے پیش کرنے یا جرم کو ثابت کرنے کے نا قابل تھا۔ آزمائش کا ایک اور طریق جو عام طور پر اس وقت استعمال ہوتا تھا۔ جب کسی عورت کی عصمت کے متعلق شک ہو۔ یہ تھا کہ ضرررسان ادویات اسے پلائی جاتی تھیں۔ ایک خاص طور پر تیار شدہ دوائی پلائی جاتی تھی۔ اور خیال یہ کیا جاتا تھا۔ کہ اگر وہ عورت معصوم ہے۔ تو دوائی اسے کوئی ضرر نہ پہنچا سکیگی اور اگر وہ مجرمہ ہے۔ تو اس دوائی سے اسکی رانوں اور پیٹ میں تکلیف ہوگی۔ کیونکہ انہی دونوں اعضا کے ذریعہ وہ گناہ کی مرتکب ہوئی ہے۔ اس دوائی کے اندر مقدس پانی ملا ہوا ہوتا تھا۔ یعنے وہ پانی جسکو نہانے کے برتن میں کھڑے ہو کر مقدس بنایا جاتا تھا۔ اور اسکے اندر ہیکل کی خاک ملائی جاتی تھی۔ اور ایک کاغذ کے اوپر لعنت کے الفاظ لکھ کر اس کے اندر اسے دھویا جاتا تھا ؁

سب سے آخر میں یہ بات بھی قابل ذکر ہے۔ کہ عورتیں عدالت سے اپنے حق میں فیصلہ لینے کے بالکل نا قابل تھیں۔ اس حد درجہ کے قعر مذلت اور حالت تنزل میں عورتوں کو دھکیل دیا گیا۔ جناب مسیح نے اس مصیبت زدہ بدقسمت صنف کے فائدہ اور اسکو اس حالت سے نکالنے کیلئے کیا کام کیا۔ مجھے ضرورت نہیں۔ کہ میں جناب مسیح کے ان ارشادات یا لعنتوں یا معجزات پر بحث کروں جو اسبارہ میں ان سے صادر ہوتے ہیں (کیونکہ یہی ایک کام ہے جو انھوں نے کیا) علاوہ ازیں عہد نامہ جدید کی موجودہ تنقید کی روشنی میں جناب مسیح کے کام کے متعلق کوئی رائے قائم کرنا بڑا ہی بہادری کا کام ہے۔ اسقدر بات یقینی ہے۔ کہ اناجیل کے مسیح نے اسبارہ میں یا کسی اور اجتماعی مسئلہ کے متعلق ایک لفظ بھی ایسا نہیں کہا۔ جو کھلی ہدایت پر مشتمل ہو[1]۔ تہ ہی

[1] ایک ہی قانون جو جناب مسیح نے وضع کیا ہے طلاق کے متعلق ہے۔ اور وہ بدترین نتائج جو اس سے پیدا ہوئے آئندہ بیان کئے جائیں گے ؁

یہودیوں کے اس سلوک کے خلاف جو عورتوں کے ساتھ انہوں نے روا رکھا کوئی صدائے احتجاج بلند کی +

لیکن اس امر پر بحث کرنا میرے اصل مقصد کے خلاف معلوم ہو گا۔ یہ بھی مسیحی بزرگوں کی تعلیم کا صدقہ ہے کہ یورپ میں عورت کی ترقی کا رستہ بند ہو گیا۔ اور وہ تعلیم پولوس کے بیانات او پرانے عہد نامہ پر مبنی ہے پولوس کے بیشمار بیانات اور خیالات جو عورت کے متعلق اس نے ظاہر کئے ہیں سب پر روشن ہیں۔ کلیسیاؤں میں اُسے اپنے سر کو ننگا نہ کرنے کا حکم ہے ہے۔ اور بات سے بھی منع کیا گیا ہے۔ کہ وہ کوئی سوال وہاں کرے۔ جیسے اس کا خاوند وہاں سوال کر سکتا ہے۔ اُسے اپنے خاوند کی رعیت قرار دیا گیا ہے۔ مرد کو عورت کے لئے پیدا نہیں کیا گیا۔ بلکہ عورت کو مرد کے لئے پیدا کیا گیا ہے[1] وہ مرد کو سکھانے کی مجاز نہیں۔ کیونکہ وہ دنیا کے لئے تباہی کا موجب ہوئی ہے۔ اگر اس کی نجات ہو سکتی ہے۔ تو صرف بچے پیدا کرنے سے۔ اس سے زیادہ ہم آگے چلکر بیان کرینگے۔ جہانتک بائبل کی تعلیمات کا تعلق ہے۔ اس کے اصل رجحان کے متعلق غلطی کا کوئی احتمال نہیں ہر جگہ عورت کو مرد سے کم حیثیت میں رکھا گیا ہے۔ پیدائش عالم کی جو کہانی بائبل میں بیان کی گئی ہے۔ اس میں اس کا مرد کی پسلی سے پیدا ہونا بتایا گیا ہے۔ اس کی پیدائش مرد کے تنزل کا موجب ہوئی۔ کیونکہ وہ بدی کا مخرج تھی تمام بائبل کے اندر اس کو کم حیثیت اور ماتحت بتایا گیا ہے۔ موسےٰ کے دس احکام میں اسے اپنے خاوند کے املاک اور جائداد میں شامل کیا گیا ہے +

اپنے ہمسایہ کے گھر کی خواہش نہ کر۔ نہ اپنے ہمسایہ کی بیوی کی خواہش کر نہ اسکے نوکر کی۔ نہ اسکی نوکرانی کی۔ نہ اس کے بیل کی نہ اسکے گدھے کی۔ اور نہ اس کی کسی اور چیز کی +

رومی قانون میں عورت کے متعلق یہ خیال تھا۔ کہ وہ مرد کی تحریک اور اغوا کے بغیر مجرا رستہ اختیار نہیں کر سکتی۔ لیکن اس کے خلاف کلیسیائی اور مسیحی

[1] ۱۔ کرنتھیوں ۱۱: ۹ +

ملکی قوانین اس اعتقاد کے ماتحت وضع کئے جاتے تھے۔ اور اب تک کئے جاتے ہیں۔ کہ عورت ہی دراصل بُرے رستہ کی تحریک کرنیوالی ہے۔ مرد جیسا کہ بائبل میں بتایا گیا ہے۔ اسکی خواہشات اور ارادوں کا شکار ہوتا ہے۔ مسز ای کیڈی سٹینٹن نے ان واقعات پر تبصرہ کرتے ہوئے یہ لکھا ہے۔ کہ مذہبی اور ملکی قانون کلیسیا اور سلطنت۔ پادری اور مقننین۔ تمام سیاسی فریق اور مذہبی فرقے یکساں طور پر یہ تلقین کرتے ہیں۔ کہ عورت کو مرد کے بعد پیدا کیا گیا۔ مرد میں سے پیدا کیا گیا اور مرد کیلئے پیدا کیا گیا۔ اسے مرد کی رعایا کے طور پر ایک ماتحت ہستی بنایا گیا[1]

عہد نامہ جدید میں تمام پرانی تعلیمات کی جو سختی اور غلط خیالات پر مبنی ہیں۔ تصدیق کی گئی ہے۔ عہد نامہ عتیق کو کلیسیائی قوانین میں بحال رکھا گیا ہے جس سے عورت کے ساتھ وہ سختی جو عبرانیوں کی طرف سے روا رکھی جاتی تھی لازمی طور پر برقرار رہی۔ اس کے خلاف کوئی بات نہ ہو سکتی تھی۔ کیونکہ مسیحیت کوئی بڑا علمی اور دماغی مذہب نہ تھا۔ اجتماعی مسائل کی اس نے قطعً کوئی پرواہ نہیں کی۔ نہ ان کے لئے کچھ کیا۔ اس طرح ہی جیسا کہ قدیم اسرائیلیوں میں قائم تھا مسیحیت کے اندر بھی کچھ عرصہ تک عہد نامہ عتیق کو بنائے دین ٹھیرایا گیا۔ اور جو کچھ عہد نامۂ عتیق کے اندر ہمیں نظر آتا ہے۔ وہ یہ ہے کہ عورت مذہبی رسوم میں حصہ لینے کی مجاز نہیں۔ مرد اپنی عورت کا ویسا ہی مالک ہے۔ جیسے دیگر جائداد و املاک اسکی ملکیت ہے۔ تعدد ازدواج کی اسے اجازت ہے۔ اور لونڈیوں کے ساتھ ناجائز تعلقات جائز ہیں۔ وہاں اس قسم کے افسانے ہمارے پڑھنے میں آتے ہیں جنہیں گائیڈین کے ستر لڑکوں۔ داؤد کی بیشمار بیویوں اور سلیمان کی بہت سی حرموں کا تذکرہ ہے عورتیں خریدنے کی شہادت بھی یعقوب اور ... کے افسانہ اور روتھ کی کتاب سے ہمیں ملتی ہے۔ طلاق ایک نہایت آسان کام ہے۔ اور صرف یکطرفہ صرف خاوند کی مرضی پر موقوف ہے۔ اسبارہ میں بائبل کا ارشاد حسب ذیل ہے:۔

---

[1] ملاحظہ ہو مسز ای سٹینٹن کی کتاب The women Bible

جب کوئی شخص کسی عورت کو اپنی بیوی بنا لے - اور اتفاقاً وہ اسکی نظروں میں محبوب نہو کیونکہ اس عورت کے اندر اسے کوئی ناپاکی نظر آئی ہو - تو اسے چاہیئے کہ طلاق کا کاغذ لکھ کر اس عورت کے ہاتھ میں دیدے - اور اسے گھر سے باہر نکالدے +

بائیبل کی اس عورت کے متعلق پیٹر و چیو کا یہ بیان لائق تعجب نہیں کہ

" میں اس چیز کا مالک ہونگا - جو میری اپنی ہو - وہ عورت میرا مال و اسباب ہے، میرا املاک ہے - وہ میرا گھر ہو - وہ میرے گھر کی چیزوں میں سے ہے - میری کھیتی کی جگہ ہے - میرا گدام ہو - میرا گھوڑا ہے - میرا بیل ہے - میرا گدھا ہے - اور میری ہر ایک چیز ہے " +

بچہ کو پاک کرنے کی رسم جو گناہ کفارے سے متعلق ہے - ایک وحشیانہ طریق عمل ہے لیکن بائیبل ایک عجیب وغریب پاکیزگی کا ذکر کرتے ہوئے یہ ہدایت کرتی ہے - کہ لڑکی کی پیدائش کے بعد اس کی ماں کے پاک ہونے میں اس سے دُگنا وقت لگتا ہے - جو لڑکے کی پیدائش کے بعد درکار ہے عام طور پر عہد نامہ عتیق میں عورت کے متعلق بہت ہی ادنیٰ خیال مدنظر رکھا گیا ہے - جو اس سے نہایت کم درجہ کا ہے - جو یونانی اور لاطینی لٹریچر میں پایا جاتا ہے - اور جوں جوں از منۂ جہالت و کفر کے اعلےٰ خیالات بائیبل کے اثرات کے سامنے مٹتے گئے - توں توں عورت کی مجلسی حیثیت کم ہوتی گئی عہد نامہ جدید کے اندر عورت کے متعلق جو خیال ظاہر کیا گیا ہے - وہ پرانے عہد نامہ سے بڑھ کر نہیں - بلکہ بعض پہلوؤں میں اس سے کم درجہ کا اور تنزل کی طرف لیجانیوالا ہے - تجرد کے مسئلہ پر میں آگے چلکر بحث کرونگا فی الحال اسی قدر بتا دینا کافی ہے - کہ یہ وہ نقطۂ نگاہ ہے جو عہد نامہ جدید میں قائم کیا گیا ہے - جناب مسیح مجرد تھے - پولوس کے نزدیک بھی تجرد ایک اعلیٰ درجہ کی حالت ہے - اسمیں شک نہیں کہ بہت تھوڑے معلم ایسے ہیں جنہوں نے شادی کے متعلق پولوس سے زیادہ کم درجہ کا اور اس سے زیادہ بدتر خیال قائم کیا ہو - بالکل شادی نہ کرنا ایک بہتر بات ہے لیکن اس سے زیادہ بہتر یہ ہے کہ جہنم کی آگ میں جلنے کے بجائے

لہ ۵ احبار ۱۲: ۲ و ۵ +

شادی کرلی جائے"۔ شادی فطرت انسانی کی کمزوری کو مدنظر رکھکر ایک رعایت دیگئی ہے شادی کے متعلق اس سی تربہ کر اعلٰے درجہ کے خیال کا شائبہ بھی نہیں پایا جاتا اور نہ ہی اس کا اجتماعی اثر نظر آتا ہے۔ ایک ایسے شخص کو عہد نامہ جدید کو کسی سابقہ خیال کے بغیر مطالعہ کرے۔ یہ دیکھ کر از حد حیرت ہوتی ہے کہ اس کے اندر خاندان اور خاندانی زندگی کے نقشہ کے متعلق کوئی تعلیم موجود نہیں ہیں آگے چلکر بتاؤں گا۔ کہ اس کے کیا کچھ بداثرات مغربی تہذیب پر وارد ہوئے +

جناب مسیح کے منتخب حواریوں میں عورت کوئی نہ تھی۔ کنعان کی عورت کو جوان سے ملتجی تھی۔ کہ اسکی بیٹی کو اچھا کر دیا جائے۔ یہ جواب انہوں نے دیا۔ یہ مناسب نہیں کہ بچوں کی روٹی کتوں کے آگے ڈالی جائے"۔ اپنی ماں کو جس لہجہ میں انہوں نے خطاب کیا۔ اور یہ لفظ کہے کہ عورت! مجھے تجھ سے کیا کام"؟ وہ ایک عیاں بات ہے۔ اور انکے خیالات پر اس سے خوب روشنی پڑتی ہے۔ دوبارہ جی اُٹھنے کے بعد مریم مگدلینی کو جو کچھ انہوں نے فرمایا۔ وہ اس پُرانے وحشیانہ خیال کے عین مطابق تھا۔ جس میں عورت کو ناپاک بتایا گیا ہے۔ چنانچہ انہوں نے یہ لفظ کہے "عورت! تو مجھے نہ چھو" یہ سچ ہے۔ کہ تھوما نے ان کے زخموں پر ہاتھ رکھا۔ لیکن تھوما آخر کار مرد ہی تھا۔ عورت نہ تھی + باقی آیندہ

# خلافت اور اتحادِ اسلام

ازقلم حضرت مولانا مولوی محمد علی صاحب ایم ۔ اے ۔ ایل ایل بی مترجم ترجمۃ القرآن انگریزی و اردو

مجلس انگورہ کے فیصلہ نے تمام دنیائے اسلام کو محوِ حیرت کر دیا ہے ۔ اور مسلمانوں میں ہر جگہ عموماً اور ہندوستان میں خصوصاً عجیب قسم کا جوش برپا ہے ۔ دُنیا کے مقتدر مسلمانوں میں ہندوستان کے مسلمانوں کو بہترین مقام مُیسّر ہے ۔ تا کہ وہ اس عُقدہ کو حل کر سکیں +

ہندوستان کے مسلمانوں کو اس مسئلہ سے دلچسپی ہے ۔ اور پانچ سال سے اس پر غور کر رہے ہیں ۔ اور اہل عرب اور دیگر اسلامی ممالک کی طرح جو اپنے ذاتی مفاد کے لئے طرح طرح کی دقتیں اور پیچیدگیاں اس معاملہ میں حائل کر رہے ہیں ۔ انہیں کوئی ذاتی مقصد مد نظر نہیں ہے +پس ہندوستان کے مسلمان مستحق ہیں ۔ کہ اسلامی دُنیا میں ان کی رائے کو سب پر ترجیح دی جائے لیکن انہیں اپنی ذمہ داری محسوس کرنی چاہئے اور شر پذیر تقریروں سے اجتناب لازم ہے ۔ ورنہ مزید مصیبتوں کا سامنا ہو گا ۔ یہ مسئلہ نہایت اہم ہے ۔ اور ہمیں نہایت متانت سے اس پر قرآن حمید اور رسول پاک کے فرمان کے بموجب غور کرنا ہے +

سب سے مقدم امر جس کا خیال ہر ایک کے دل میں ضروری ہے یہ ہے کہ اس بحث میں اتحاد اور اخوت اسلام کو گزند نہ پہنچے ۔ خلافت کی بڑی بھاری خدمت جو اسلام کے لئے لابد ہے ۔ یہ ہے ۔ کہ رشتۂ اخوت اور اتحاد کو مستحکم کرے ۔ خلافت کی حمایت میں ہم جوش میں آکر اگر اتحاد اور اخوت اسلام کے گلے پر چھری پھیر دیں تو ہم اس مدعا سے رُوگردانی کرینگے جس کے لئے بنیاد خلافت رکھی گئی تھی +

کل تک ہم ترکوں کو دنیاوی معاملات اسلام میں شہسواران روزگار
کہ رہے تھے۔ آج ان کو مرتد یا دشمنان اسلام کہنا خلافت سے عداوت
نہیں تو اور کیا ہے۔ اگر مجلس انگورہ کے فیصلہ کے یہ معنے لئے
جائیں۔ کہ انہوں نے خلافت کا خاتمہ کر دیا ہے۔ تو ترکوں کے برخلاف
زیادہ سے زیادہ یہ کہا جاسکتا ہے۔ کہ وہ مقاصد اسلام کے لئے اسے
مفید باور نہیں کرتے۔ یاد رہے کہ اسلام کے رشتے بہت وسیع ہیں۔ اور
ان کی بنیادیں خلافت سے زیادہ عمیق ہیں۔ میرا مطلب ہرگز یہ نہیں ہے
کہ میں خلافت کی ضرورت کو صدمہ پہنچاؤں۔ بلکہ یہ ہے کہ اسلامی دنیا کے
اتحاد کی بنیاد اگر ہے تو وہ اصول اسلام ہے جس نے مسلمانوں کو یکجان بنا دیا
ہے۔ مبالغہ توسیع کی طرف ہو یا تخصیص کی طرف ہر حالت میں نادرست ہے
اگر ہم خلافت کو اسلام کی روح رواں کہیں تو اسکے یہ معنے ہونگے۔ کہ شیعہ
مسلمان ہم سے علیحدہ ہو جائیں گے۔ اور انکے ساتھ کئی اور فرقے بھی یہ بھی
ہوگا۔ بلکہ ہمیں ترکوں سے بحیثیت قوم بھی قطع تعلق کرنا ہوگا۔ اور
عرب تو علیحدہ ہو ہی چکے ہیں۔ جب تک اسلام کے اصولوں میں اتحاد ہے
تب تک ہمیں اختلاف آراء کو بردباری سے برداشت کرنا اپنا فرض سمجھنا
چاہئے۔ ترکوں کو صرف اسلئے کہ انہوں نے خلافت کا خاتمہ کر دیا ہے دشمنان
اسلام سمجھنا ایک ایسی عظیم غلطی ہے جس سے بنیاد اتحاد اسلام کا تہ و بالا ہو جانا کچھ دور نہیں ہے۔
میں اس مختصر بیان میں مسئلہ خلافت پر بحث کرنا نہیں چاہتا
انشاء اللہ میں بہت جلد ایک رسالہ شائع کرنیوالا ہوں جسمیں اس پر ہر پہلو سے
بحث کی ہے۔ یہاں صرف چند امور میں جتائے دیتا ہوں +
خلافت کے معنے رسول پاک کی جانشینی ہے اور تاریخ اسلام سے
واضح ہوتا ہے۔ کہ ہمیشہ وہ بادشاہ خلیفہ سمجھا گیا ہے۔ جو جزیرہ نما عرب پر حکمران
رہا ہے جسکی قلمرو میں مکہ اور مدینہ مقدس شہر آباد ہیں۔ اسکے یہ معنے ہیں کہ جب ترکوں کے

قبضہ سے عرب نکل گیا تو شریف کی بیوفائی اور اہل یورپ کی کارستانی سے خلافت بھی ترکوں کے ہاتھ سے جاتی رہی ہیں یہ ہرگز نہیں کہتا کہ شاہ حجاز کی دغا بازی اور بیوفائی کے بعد ترک خلافت کے نام سے محروم ہو گئے ہیں۔ اور آئندہ اسکے استعمال کے مستحق نہیں رہے۔ خلافت اُن کا میراث ہے۔ اور اگر وہ صبر سے کام لیتے تو حق حقدار کو ضرور پہنچ جاتا۔ بہر حال جو کچھ ہوا ہے اس سے خلافت کا خاتمہ نہیں ہوا۔ بلکہ ترکوں نے ایک ایسے لفظ استعمال کا چھوڑ دیا ہے۔ جو موجودہ حالات اور صورت میں اُن کے لئے سمجھنے تھا میں اُن کے فعل کو پسند نہیں کرتا۔ بہتر تھا کہ وہ صبر سے انتظار کرتے اور اس وقت تک خاموش رہتے جب خدا پھر انہیں وہ شئے دیدیتا جسکے وہ وارث ہیں۔ اور پھر دُنیا میں اُن کی پہلی شان وشوکت سرسبز ہو جاتی۔ پھر بھی جو کچھ کہ انھوں نے کیا ہے۔ باوجود اس کے وہ اسلام کے بہترین دوست اور حامی ہیں +

اب یہ دُنیائے اسلام کا فرض ہے کہ متانت اور صبر اور انصاف سے فیصلہ کرے۔ پھر خلافت کا انعقاد کیسے کیا جائے۔ مایوسی کا ہرگز کوئی مقام نہیں۔ اس سے بھی زیادہ بلائیں خلافت پر نازل ہو چکی ہیں۔ لیکن وہ ہمیشہ پھر مزید اور نئے جاہ و جلال کے ساتھ رُونما ہو جاتی رہی ہے۔ لیکن شاہِ حجاز کا یہ فعل کہ اُس نے خُود بخود اپنے آپ کو خلیفہ قرار دے لیا ہے۔ حالانکہ وہ خلافت کا مستحق نہیں ہے ہر نظر سے قابل حقارت ہے +

# مکالمات ملیہ

یعنی وہ گفتگوئیں اور بحثیں جو انگلستان۔ فرانس اور دیگر مقامات پر مختلف لشپوں پادریوں اور عیسائی مذہب کے بڑے بڑے علماء سے حضرت خواجہ کمال الدین صاحب مبلغ اسلام نے کیں انہیں جمع کی گئی ہیں۔ کتاب قابل دید ہے۔ قیمت ۱۲

مینیجر مسلم بک سوسائٹی عزیز منزل لاہور

# حضرت امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ
# روح کی حقیقت پر

(کے ایس خواجہ خان صاحب کے قلم سے)

فاذا سویتہ ونفخت فیہ من روحی ۔ ترجمہ ۔ اور جب میں نے اسکا یعنی آدم کا تسویہ کیا ۔ اور اپنی روح اسمیں پھونکی (قرآن کریم)

## جسم انسانی کا تسویہ

وہ عمل جو روح میں اعلےٰ درجہ کی صفائی اور اعتدال پیدا کرتا ہے تسویہ کہلاتا ہے ۔ آدم کی روح کیلئے جو جسم بنایا گیا ۔ وہ گیلی مٹی کا تھا ۔ آدم کی اولاد کا جسم زندگی کے اس کیڑے سے بنا جو انسان کے اندر ہے ۔ دنیا میں سو ٹھوس چیزیں ہیں جیسے کیچڑ اور پتھر وغیرہ یا سیال چیزیں جیسے پانی وغیرہ ۔ یہ کہ ان میں سے کسی ایک چیز سے یا ان کے مرکبات سے بنتی ہے آگ کا کیچڑ پر کوئی اثر نہیں ۔ جب تک اسکی شکل تبدیل نہ ہو جائے ۔ اور قدرتی طریق سے باقاعدہ طور پر وہ نباتات نہ بن جائے ۔ پھر وہ انسان کا خون بن کر اسکے رگ وریشہ میں سرایت کر جاتا ہے ۔ ایک خاص قدرتی طریق سے اس کا عطر نکالا جاتا ۔ اور وہ انسان کے اندر نطفہ بنتا ہے ۔ یہ نطفہ آئندہ بننے والی ماں کے رحم میں جا کر مزید شکلیں تبدیل کرتا ہے ۔ یہاں تک کہ وہ روح کی جائے رہائش بننے کے قابل ہو جاتا ہے یہ طریق عمل بالکل ایسا ہی ہے ۔ جیسے ایک لیمپ کی بتی کو تیل میں ڈبو لیا جائے ۔ تو وہ آگ کو پکڑنے کے قابل ہو جاتی ہے ۔ غرض جب نطفہ کمال کو پہنچ جاتا ہے ۔ اور اسکے مزاج کا تسویہ ہو جاتا ہے ۔ تو وہ اسبات کا مستحق

ہوتا ہے۔ کہ رُوح اس پر اپنا قبضہ اور تصرف جمائے تب وہ رحیم و کریم خدا جو سب کا رازق ہے۔ اور ہر چیز کو اس کا حق عطا کرتا ہے اِس نطفہ کے بنے ہوئے جسم کو وہ رُوح عطا کرتا ہے۔ جسکو وہ سنبھالنے کے قابل ہے۔ اسلئے تسویہ سے وہ طریق عمل مراد ہے۔ جو نطفہ پر وارد ہوتا ہے اور جس سے وہ رُوح کو اپنے اندر لینے کے قابل ہو جاتا ہے +

## نفخ رُوح

تسویہ کے بعد دوسرا مرحلہ نفخ رُوح کا ہے۔ نفخ وہ ذریعہ ہے جس سے اِنسانی جسم کی یہ بتی جو ماں کے پیٹ میں بنتی ہے۔ رُوح کے شعلہ سے جل اٹھتی ہے۔ ایک جلتی ہوئی لکڑی کو جب پھونک ماری جائے تو اس سے شعلے نکلنے لگتے ہیں۔ اسلئے شعلہ کو پیدا کرنیوالی چیز پھونک ہے۔ اللہ تعالے کے متعلق اسکو بطور سبب بیان کرنا غیر موزون ہے۔ اسلئے یہاں نتیجہ اور اثر کو سبب قرار دیا گیا ہے۔ قرآن کریم فرماتا ہے۔ کہ اللہ تعالیٰ ان سے غضبناک ہُوا اور ان سے انتقام لیا۔ لیکن غُصّہ ایک ایسا جذبہ ہے۔ جو غُصّہ ور انسان کے مزاج پر اثر کرتا ہے یہانتک کہ وہ غُصّہ سے دُکھ اور تکلیف محسُوس کرتا ہے۔ اللہ تعالیٰ کے متعلق ایسا ہونا بالکل ناممکن ہے۔ اسلئے اِس آیت میں غُصّہ سے مُراد وہ نتیجہ ہے۔ جو اس سے پیدا ہوتا ہے۔ وہ شخص جس پر اللہ تعالے کے غیظ و غضب کی آگ بھڑکتی ہے۔ صفحہ ہستی سے اس کو نیست و نابود کر دیا جاتا ہے۔ اسلئے غُصّہ نے نتیجہ کو بطور سبب قرار دیا گیا۔ اسی طرح سے وہ ذریعہ جس سے نفخ رُوح ہوتا ہے اُسے خود نفخ کے نام سے تعبیر کیا۔ ورنہ حقیقی طور پر نفخ کوئی نہیں ہُوا +

بتی اور شعلہ یعنے جسم اور رُوح دو صفات کے ملنے سے پیدا ہوتے ہیں

پہلی صفت اُن کی قوت فاعل ہے۔ اور دوسرے یہ کہ اُن کے اندر ایک ایسی مزاج اور قابلیت پیدا ہو جاتی ہے۔ جس سے جسم کے اندر رُوح پیدا ہو جاتی ہے۔ وہ ہستی جو اسکی فاعل ہے۔ وہ رب العلمین ہے۔ جو لوگوں کو اپنی جناب سے وہ کچھ عطا کرتا ہے۔ جسکے وہ حقیقی طور پر مستحق ہیں۔ اس طرح سے اللہ تعالیٰ ان لوگوں کو نیست سے ہست کرتا ہے۔ جو اسکے اہل ہیں پھر اسکی ایک اور صفت ہے۔ جو قدرت کے نام سے موسوم ہے۔ اللہ تعالیٰ کی مثال اس قسم کی ہے۔ جیسے سُورج۔ جو ان اشیاء کو روشن کرتا ہے۔ جن کے اندر یہ استعداد ہوتی ہے۔ کہ جب ان کے اور سورج کے درمیان کوئی چیز حائل نہ ہو۔ تو وہ چیز اس سے روشن ہو جاتی ہے اسلئے روشنی کے حصول کی صُورت یہ ہے۔ کہ خود وہ چیز اس قدر شفاف ہو۔ کہ روشنی اسمیں سے منعکس ہو جائے۔ بطور مثال یوں سمجھنا چاہیئے کہ ایک شیشہ پر میلا پن آگیا ہے۔ ایسی حالت میں ممکن ہے۔ کہ کوئی چہرے اسکے سامنے ہوں۔ لیکن ان کا انعکاس اسمیں نہ پڑے لیکن جس وقت ایک صاف کرنیوالا اس شیشہ کو صاف کرتا ہے۔ تو جوں جوں اس کی سیاہی دُور ہوتی ہے۔ وہی چہرے اسمیں منعکس ہونے لگتے ہیں۔ اور ایسا معلوم ہوتا ہے۔ گویا وہ درحقیقت شیشہ کے اندر ہی پیدا ہوتے ہیں۔ اسی طرح نطفہ جب ماں کے رحم میں بڑھتا اور امتزاج اور تکمیل کے لحاظ سے اس کا نسو یہ ہو جاتا ہے۔ تو روح بھی اپنے خالق کی طرف سے اسمیں ظاہر ہوتی ہے۔ خالق کے اندر کوئی تبدیلی نہیں ہوتی جیسے اس چہرہ میں تبدیلی یا اختلاف نہیں ہوتا۔ جو شیشہ میں اس کے صاف ہونے کے معاً بعد منعکس ہوا۔ یہ کہنا کہ رُوح اسی وقت پیدا ہوئی۔ اور پہلے موجود نہ تھی۔ ایک غلطی ہے۔ ایک شیشہ میں کسی چہرہ کا عدم انعکاس اسبابت کی دلیل نہیں۔ کہ شیشہ کے روشن ہونے سے پہلے وہ چہرہ موجود ہی نہ تھا۔

اس عظیم الشان رحمت آلہی کا خیال کیجئے۔ پانی کی مثال جب وہ کسی برتن سے ہاتھ کے اوپر گرتا ہے۔ اور اسکے اجزا اس برتن سے علیحدہ ہوتے ہیں۔ رحمت آلہی کے اظہار کے لئے مناسب اور شایاں نہیں۔ رحمت آلہی کا مقابلہ سورج سے ہوسکتا ہے۔ جو ایک گھر کی دیواروں کو روشن کردیتا ہے۔ سورج کی روشنی سے وہ چیزیں ظاہر ہوجاتی ہیں جو اسکی کرنوں کی زد میں ہوں اگرچہ اگر دیوار پر سورج کی روشنی منعکس نہیں ہوسکتی۔ رحمت آلہی کی مثال ایسی ہے جیسی کہ شیشہ کے اندر چہرہ منعکس ہوتا ہے۔ وہ چہرہ انسان سے جدا ہوکر شیشہ کے اندر نہیں چلا جاتا۔ انسان کا چہرہ شیشہ کے اندر کے چہرہ کی موجودگی کا باعث ہے۔ کیونکہ شیشہ ان کا انعکاس اپنے اندر رکھتا ہے۔ یہ ہرگز نہیں۔ کہ ایک سے چہرہ جدا ہوکر دوسرے سے جاملے۔ وہ چیزیں جو ہست ہونے کے قابل ہیں۔ ان کی ہستی کا اصل موجب رحمت آلہی ہے+

## روح کیا ہے؟

روح کیا ہے؟ حضرت نبی کریم صلے اللہ علیہ وسلم کو اس سے منع کیا گیا کہ وہ ان لوگوں کو اس سوال کا جواب دیں۔ جو اسکو سمجھنے کی قابلیت اور استعداد نہیں رکھتے۔ روح کوئی مادی چیز نہیں جسکو جسم کے اندر ڈالا گیا ہو۔ جیسے پانی کو برتن کے اندر ڈالا جاتا ہے۔ یہ عرض نہیں جو انسان کے دل اور دماغ میں موجود ہو۔ جیسے کسی سیاہ چیز میں سیاہی اور عالم کے اندر علم پایا جاتا ہے۔ روح فے الحقیقت جوہر ہے۔ جو اپنے آپ کو اور اپنے خالق کو پہچانتا ہے۔ اور اسباب اور ان کے نتائج کو معلوم کرتا ہے+

علم عرض ہے۔ اگر روح بھی ہوتی۔ تو ایک عرض چیز پر دوسری عرض شے کا ہونا ممکنات میں سے ہے۔ مگر فلسفیوں کی نگاہ میں یہ ایک ناممکن امر ہے۔

روح کے جوہر ہونے کا ایک اور ثبوت بھی ہے۔ جو شے جوہر ہو۔ اسکے اندر صرف ایک ہی صفت پائی جاتی ہے۔ جو کسی چیز کی ایک ہی جہت ہوتی ہے۔ لیکن روح کے اندر دو صفات پائی جاتی ہیں۔ وہ جہاں اپنے آپ سے واقف ہے۔ وہیں اپنے خالق و مالک کو بھی جانتا ہے وہ کوئی جسم نہیں۔ کیونکہ جسم تقسیم ہو سکتا ہے۔ اگر روح بھی تقسیم یا توڑ پھوڑ کے قابل ہوتی۔ تو اس کے ایک حصہ میں علم اور دوسرے میں جہالت پائی جاتی۔ ایسی حالت میں علم اور جہالت کی دو متضاد صفات یکلخت اس کے اندر موجود ہوتیں۔ حالانکہ ایک ہی چیز کا ایک ہی وقت میں علم ہونا اور پھر اس سے جاہل ہونا ایک ناممکن امر ہے + اسلئے روح ایک ہی عنصر ہے۔ جس کے کوئی اجزا یا حصے نہیں۔ اور نہ وہ تقسیم ہو سکتی ہے۔ "جزو" یا "حصہ" کے الفاظ روح کے لئے ناموزوں ہیں۔ کیونکہ اس سے معلوم ہوتا ہے۔ کہ اس کے بالمقابل کوئی کامل چیز ہے۔ اور کامل ہونا روح کے اندر نہیں پایا جاتا۔ ہاں جس مفہوم میں ایک کے عدد کو دس کا حصہ قرار دیا جا سکتا ہے۔ اس مفہوم کے لحاظ سے اسے ایک حصہ کہہ سکتے ہیں۔ کیونکہ ان تمام حصص کا جب دس کے عدد میں پائے جاتے ہیں۔ ذکر کیا جائیگا۔ تو اس وقت ایک کا عدد دس حصوں میں سے ایک حصہ سمجھا جائیگا۔ تمام کائنات کو لے لیجئے یا ان چیزوں کو لیجئے جو انسان کی ہستی کا موجب ہیں۔ انہی میں سے ایک ان کی روح ہوگی +

روح نہ انسانی جسم کے اندر ہے اور نہ باہر۔ نہ وہ اس سے جدا ہے اور نہ اسکے ساتھ ملی ہوئی۔ یہ ثابت شدہ امر ہے۔ کہ روح نہ تو جسمانی چیز ہے اور نہ محیط۔ پس جب ان میں سے کوئی بھی بات نہیں۔ تو اسکے اتصال یا علیحدگی کا سوال اس سے ایسا ہی غیر متعلق ہے۔ جیسے جمادات کے متعلق علم

اور جہالت کا سوال ہے۔ جمادات میں سے کوئی چیز نہ علم رکھتی ہو نہ جاہل ہے۔ کیونکہ جہالت اور علم کے لئے زندگی درکار ہے۔ اور جب ایک جمادی چیز کے اندر زندگی کا انکار کیا جاتا ہے۔ تو جس چیز کے لئے زندگی کا ہونا ضروری ہے۔ اسکے جمادات کے اندر ہونے کا خود بخود انکار ہو جائے گا +

رُوح جگہ اور جسم کی تمام قیود سے آزاد ہے۔ اور کسی خاص جہت سے بھی اُس کا تعلق نہیں ایسی صفات جسم کے لئے بیکار ہوتی ہیں۔ اور جب یہ ثابت ہو چکا۔ کہ روح نہ تو جسم ہے۔ اور نہ کسی جسم کا عرض۔ تو ایک جسمانی چیز کی تمام صفات سے اسکو آزاد سمجھا جائیگا + (باقی دارد)

# محمد مارما ڈیوک پکتھال کا لیکچر

## بمبئی میں

حضرات! آج ہم ایک نہایت مہتم بالشان مقصد کے لئے جمع ہوئے ہیں یعنے انسان کی حیثیت سے اپنی نجات کے لئے۔ آپ صاحبان نے کبھی غور کیا ہے۔ کہ فی الحقیقت مسلمان کون ہوتا ہے۔ کیا آپ خیال کرتے ہیں۔ کہ مسلمان وہ ہوتا ہے۔ جو اشہد ان لا الہ الا اللہ و اشہد انّ محمداً رسول اللہ پڑھتا ہو؟ لفظ اشہد (یعنے میں شہادت دیتا ہوں) کو بغور ملاحظہ کرو۔ اس کا منشاء محض یہ نہیں کہ کس کس وقت آپ کلمۂ شریف کا ورد کریں۔ اس کا مقصد یہ ہے۔ کہ ہم اپنی تمام زندگی اور اپنی موت سے اللہ تعالیٰ کے احکام کی فرمانبرداری کی شہادت دیں۔ ہر ایک مسلمان کا فرض ہے۔ کہ انفرادی اور مجموعی حیثیت سے اپنے اعمال میں اسلام کا روشن نمونہ دنیا کے رُوبرو پیش کرے۔ ورنہ ہم اس صداقت کے جو ہمیں دی گئی

ہے۔ شاہدان صادق نہیں ہونگے۔ صداقت ہمیں اس واسطے نہیں دی گئی تھی کہ وہ اسے چھاتی سے لگا کر اپنے پاس احتیاط سے محفوظ رکھیں۔ بلکہ اس واسطے کہ اسے تمام بنی نوع انسان تک پہنچائیں۔ یہ عظیم الشان صداقت کہ اللہ تعالےٰ تمام نوع انسان کا ایک ہی ہے۔ اور خدا اس دنیا اور آخرت ہردو کا شہنشاہ ہے۔ اور تمام بنی نوع انسان مخلوق ہے۔ اور اسی کی رعایا ہے۔ یہی ایک بنیادی اصول ہے۔ جس پر دنیا میں عالمگیر انسانی اخوت کی عمارت کھڑی کی جاسکتی ہے۔ یہی بنی نوع انسان کی ترقی اور فلاح کا راستہ ہے۔

ہم اس آخری پیغام کے شاہد ہیں کس قسم کے شاہد؟ اس کے جواب کے لئے آپ اس شہر پر ایک نظر دوڑائیں جس میں کثرت سے ایسے لوگ ہیں جو منہ سے تو نور اسلام کا دعویٰ کرتے ہیں۔ لیکن رات دن شراب خوری۔ جوابازی۔ سود خواری۔ مردم آزاری اور دیگر بدیوں میں مبتلا ہیں۔ اور ستم یہ ہے۔ کہ جو لوگ قانون الٰہی کو اس طرح پاؤں میں روندتے ہیں۔ کس دیدہ دلیری سے اپنے آپ کو مسلمان کہتے ہیں۔ وہ کلمہ پڑھنے کی وجہ سے اپنے آپ کو دوسروں سے بہتر سمجھتے ہیں۔ یہی غلطی تھی جو یہود و نصاریٰ کو لگی تھی۔ حضرت ابراہیمؑ اول المسلمین کو اللہ تعالےٰ نے خود ارشاد فرمادیا تھا کہ میرا عہد تمہاری اولاد میں سے بدکاروں کے ساتھ نہیں ہے۔

مگر میں صرف ایسے بدکاروں کو مخاطب نہیں کرنا چاہتا۔ میرے سامنے ہزارہا ایسے مسلمان بھی ہیں جو چاہتے ہیں۔ کہ قانون الٰہی کی فرمانبرداری کریں مگر نہ وہ قرآن جانتے ہیں۔ نہ اقوال نبی کریمؐ سے واقف ہیں۔ یہ عجیب شاہد ہیں۔ ہندوستان میں ایسے بھی معلم ہیں جو قرآن کے عربی الفاظ بلا معنے پڑھانے پر فخر کرتے ہیں۔ العجب! ہماری ناکامی کی وجہ ایک ہی ہے یعنی معارف قرآنی سے جہالت۔ ہم نے قرآنی موتی پھینک دیئے ہیں۔ اور انکی جگہ کھوٹی چیزنے رکھی ہے۔ ہم میں بہت سے ایسے ہیں۔ جو توہم کے رنگ

میں قرآن کریم کی عزت بھی کرتے ہیں۔ لیکن عمل ہماری اپنی حسب خواہشات یا او نئے تعلیمات پر ہوتا ہے۔ یاد رکھو اسلام صرف قرآن کریم اور نبی کریم کے نمونہ پر مشتمل ہے۔ اس پر اپنی نظر رکھو خدا بلا توسل غیرے ہر ایک کو مل سکتا ہے۔ قرآن ہر ایک مرد و عورت کو وہ راستہ دکھاتا ہے۔ جو خدا تک لیجاتا ہے۔ قرآن ہی دنیا کا نور ہے ہمارا کام یہ ہے۔ کہ ہم اس نور کو پھیلائیں *

# یورپ کا خلافِ اسلام پروپگنڈا

(۱)

(حضرت امیر مولانا مولوی محمد علی صاحب ایدہ اللہ کے قلم سے)

## مشنری تحریک

یورپ کا خلافِ اسلام پروپیگنڈا دو قسم پر ہے۔ ایک وہ جس کا اکثر لوگوں کو علم ہے یعنی مشنری تحریک۔ یہ علے الاعلان اسلام کے خلاف ہے تمام اسلامی ممالک کے اندر اس کا جال پھیلا ہوا ہے۔ لاکھوں کی تعداد میں کتابیں اور ہزاروں کی تعداد میں آدمی نکلتے ہیں۔ اور اسلام کو علے الاعلان برا کہتے ہیں۔ مسلمانوں کو عیسائی بنانا اور آہستہ آہستہ اسلام کا نام دنیا سے مٹانا یہ انکی کھلی کھلی غرض ہے۔ ہسپتالوں اور سکولوں۔ کالجوں کے قائم کرنے کی بھی یہی غرض ہے گو بظاہر یہ عام کے کام ہیں۔ مگر عیسائی مشنری ان کو بھی تبلیغ مذہب کا آلہ بنا رہے ہیں۔ ان ہسپتالوں کے ذریعہ سے بعض اوقات ناواقف عورتیں اور سکولوں۔ کالجوں کے ذریعہ سے حاجتمند یا ناواقف طلباء ان کا شکار ہو جاتے ہیں۔ مگر عیسائی مشنری تحریک کا اثر زیادہ تر ان اسلامی ممالک میں ہے۔ جہاں مسلمانوں میں تعلیم کی کمی ہے تعلیم کی کمی کی وجہ سے عموماً وہ اپنے مذہب سے بیخبر ہیں۔ اور جو کچھ پادری صاحبان اسلام کے

متعلق غلط بیانیاں کرتے ہیں۔ اُن پر اثر کر جاتی ہیں۔ یہی وجہ ہے۔ کہ ایسے ممالک میں جیسے جاوا کی بعض اور جزائر جیسے ٹرینڈاڈ و فلپائن وغیرہ اسلام کو پادریصاحبان کے ہاتھ سے بہت نقصان پہنچا ہے۔ اور بعض مقامات پر ہزارہا فرزندانِ اسلام خدائے واحد کی عبادت کو چھوڑ کر پرستارانِ صلیب ہو چکے ہیں۔ ان ممالک میں تھوڑی سی بیداری پیدا کر دینا اور اسلام کی صحیح تعلیم سے انکو آگاہ کر دینا کافی ہے۔

## مذہب کو سیاست کا غلام بنایا گیا ہے۔

یورپ میں سیاست اور مذہب ایکدوسرے کی اعانت کیلئے ہیں کبھی سیاسی خیالات کے اظہار کے نیچے مذہبی خیالات کی اشاعت ہوتی ہے۔ اور کبھی مذہب کے نام کے نیچے سیاسی اغراض پوری ہوتی ہیں۔ سیاسی خیالات کا آج مُہذب ممالک میں اس قدر غلبہ ہے۔ کہ اگر غور کیا جائے تو مذہب کو بھی سیاسیات کا غلام بنالیا گیا ہے۔ اور خالص مذہبی کام میں بھی سیاسی غرض مدّنظر ہوتی ہے۔ یہاں تک کہ مشنری تحریک بھی بہت کچھ سیاسی اغراض کیلئے ہے۔ ہر ایک پادری کو خدا کی بادشاہت کی اس قدر فکر نہیں ہوتی جس قدر اپنی قوم کی بادشاہت کی فکر ہوتی ہے۔ جرمن پادری جرمنی کے ملکی اغراض کے معاون ہیں۔ تو انگریز پادری انگریزی ملکی اغراض کو پورا کر رہے ہیں۔ اور فرانسیسی پادری فرانسیسی اغراض کو۔ یہی وجہ ہے کہ ایک ہی مذہب کی تبلیغ کرنے کے باوجود ایکدوسرے پر بدظن بھی رہتے ہیں۔ اور خود جو کچھ کرتے ہیں جانتے ہیں کہ دوسرے بھی وہی کر رہے ہیں مشرقی افریقہ کے پادری تشانے نہایت صفائی سے یہ بات کہدی ہے۔ کہ ایشیا اور افریقہ کے لوگونکو پولیٹیکل حقوق میں یورپ کے ساتھ مساوات کا نام نہ لینا چاہیئے جب تک کہ وہ مسیح کی غلامی اختیار نہیں کرتے۔ تو گویا جہاں بظاہر صرف تبلیغ مذہب ہے، اسکی غرض بھی ملکی اغراض کو پورا کرنا ہے۔

## یورپ کی سیاست میں مذہب کا رنگ

لیکن اس کے بالمقابل اگر یورپ کی سیاسی چالونکو دیکھا جائے تو اسکے نیچے بھی

مذہبی اغراض پوشیدہ ہیں۔ ان سب چالوں میں اسلام کی قوت کو توڑنا مدنظر ہے۔ تاکہ اسلام کمزور ہو اور عیسائیت غالب آئے۔ ایک طرف اگر اسلام کی ملکی شوکت کے جاتے رہنے پر پادریوں نے خوشی منائی ہے۔ اور یہ اُمید ظاہر کی ہے۔ کہ اب مسلمان ملکی طور پر مغلوب ہو کر عیسائیت کے اثر کے نیچے آکر عیسائی ہو جائیں گے۔ تو دوسری طرف انگلستان جیسے ملک کے وزراء جسے کبھی فریب خوردہ مسلمان بھی سب سے بڑی اسلامی سلطنت کہہ لیتے ہیں۔ کیونکہ اس میں مسلمانوں کی آبادی زیادہ ہے مسیحیت کے لئے اپنے خیالات کو دبا نہیں سکتے۔ اگر ایسکوئتھ سالونیکا کی فتح پر علی الاعلان خوشی کا اظہار کرتا ہے۔ کہ باب مسیحیت مسلمانوں کے ہاتھ سے نکل گیا تو جنگ عظیم کے اختتام پر لائڈ جارج ساری دنیا کو سُناتا ہے۔ کہ امن صرف عیسائیت کے پھیلنے سے قائم ہو سکتا ہے۔ گویا یورپ کو متنبہ کرتا ہے۔ کہ اپنی اس فتح سے فائدہ اُٹھا کر عیسائیت کی تبلیغ پر زور دیا جائے۔ گو بالآخر یہی نظر آتا ہے۔ کہ یہ لوگ بھی مذہب کو سیاست کا غلام بنانا چاہتے ہیں۔ کیونکہ وہ جانتے ہیں۔ کہ عیسائیت کی ترویج سے یورپ کا اقتدار قائم ہوتا ہے۔

## یورپ کا سیاسی اسلامی لٹریچر

علاوہ وزراء اور مدبرینِ ملکی کے یورپ کے تاریخ نویس اور مصنف بھی مذہبی یا قومی تاریخوں کے نام کے نیچے سیاسی اغراض کو پورا کر رہے ہیں اور یہی وہ دوسری قسم کا خلاف اسلام پروپیگنڈا ہے۔ جو اس مضمون کا اصل مقصد ہے۔ یورپ میں ایک گروہ مستشرقین کا پیدا ہو گیا ہے۔ جو بعض اوقات تو واقعی تاریخ اسلامی سے کچھ واقفیت رکھتے ہیں۔ اور بعض اوقات ادھر اُدھر کی چند کتابوں سے کچھ خیالات لے کر ایک نیا نظریہ بنا کر پبلک کے سامنے رکھ دیتے ہیں۔ اور غرض ان کی اسلام کے خلاف کچھ زہر پھیلانا

ہوتا ہے۔ اس قسم کے لٹریچر سے یورپ بھرا پڑا ہے۔ اور ہر سال ہر ملک میں دو تین نئی کتابیں اس قسم کی نکل آتی ہیں۔ جن کی غرض اسلام کو ایک بدنما رنگ میں پیش کرنا ہوتا ہے۔ بعض اُن میں ایسے بھی ہوتے ہیں جو اسلام اور مسلمانوں کے خیرخواہ بن کر ایک آدھ اچھی بات لکھ دیتے ہیں۔ تو بیسیوں زہر آلود خیالات کو بھی انصاف اور تحقیقات کا جامہ پہنانے کی کوشش کرتے ہیں۔ پہلے اپنے دل میں ایک خیال قائم کر لیتے ہیں اور پھر ادھر اُدھر سے جو کوئی کمزور سے کمزور بات بھی اس خیال کی مؤید ملجاتی ہے اُسے خوب سجا کر اپنے خیال کی تقویت میں ایک عمارت بنا کھڑی کرتے ہیں۔ اس میں ان کی غرض یہ بھی ہوتی ہے۔ کہ یہ نیا نظریہ پبلک کو اپنی طرف کھینچ لے۔ اور اُن کی کتاب کی فروخت زیادہ ہو۔ اکثر حصہ اس لٹریچر کا جو آج یورپ میں اسلام کے متعلق تیار ہو رہا ہے اسی قسم کا ہے۔ ہاں بعض واقعی نیک نیت بھی ہیں۔ مگر اُن کی تعداد بہت قلیل ہے اور ان کے خیالات کو یورپ کے سیاسی تاریخی طبقے میں دبانے کی کوشش کی جاتی ہے۔ اصل میں یورپ کا مذہب ہو۔ یا یورپ کی تحقیقات ہو یا یورپ کی تاریخ نویسی ہو۔ اس سب میں اگر نظر تعمق سے دیکھا جائے تو کچھ سیاسی اغراض ہوتی ہیں۔ اور اسلام کے خلاف یورپ کی سب سے بڑی سیاسی غرض صرف اس کو بدنما رنگ میں پیش کرنا ہے +

## مشنری تحریک اور سیاسی لٹریچر کا مقابلہ

گو یورپ کی مشنری تحریک اسلام کیلئے بظاہر زیادہ خطرناک معلوم ہوتی ہے۔ لیکن جہانتک میں سمجھتا ہوں۔ بالآخر اس سے اسقدر نقصان مسلمانونکو نہیں پہنچ سکتا۔ جس قدر نقصان یورپ کے سیاسی لٹریچر سے پہنچ رہا ہے۔ اسمیں شک نہیں کہ مشنری تحریک کی بدولت ہزارہا فرزندان اسلام اسلام سے نکل گئے اس تحریک سے مسلمانوں کو فائدہ بھی پہنچا ہے۔ کیونکہ جہاں

انہیں دشمن اُن کے مذہب پر کُھلا حملہ کرتا ہُوا نظر آتا ہے۔ خواہ انکی قوت مدافعت کتنی بھی کمزور کیوں نہ ہوگئی ہو۔ پھر بھی اس مقابلہ میں وہ قوت جوش مارتی ہے۔ اور اگر کچھ دیر تک مقابلہ جاری رکھا جائے تو وہ قوت زور پکڑتی ہے۔ اور بالآخر مخالف قوت کو دبا لینے کے قابل ہوجاتی ہے۔ اسلام تو اصل میں ایک ایسا مشنری مذہب ہے کہ اسکے برابر دنیا میں کوئی مشنری مذہب نہیں۔ کیونکہ گو عیسائیت میں نظام تبلیغ اعلےٰ درجہ کا اور زیادہ مکمل ہے۔ اور روپیہ انکے پاس بہت ہے۔ مگر اسکے بالمقابل اسلام نے ہر ایک مسلمان کو اپنے مذہب کا مبلغ بھی بنایا ہے۔ اور قرآن کریم نے صاف طور پر مسلمانوں کو بتا دیا ہے۔ کہ وہی انسان خسران سے بچ سکتا ہے۔ جو اس حق کو جو اس نے پالیا ہے دوسروں کو پہنچائے۔ اور ابتدائی مسلمان ایسے ہی تھے کہ انمیں ہر تاجر اور ہر زمیندار اور ہر پیشہ ور اپنے مذہب کا مبلغ بھی تھا۔ اور اسلام جسقدر آج تک دُنیا میں پھیلا ہے۔ اسی اپنی اندرونی طاقت کی وجہ سے پھیلا ہے۔ ورنہ کوئی تبلیغی نظام اس کے اندر کبھی کسی اعلےٰ پیمانہ پر نہیں ہؤا۔ پس ایک طرف اگر ہمیں اپنے ان بھائیوں کی وجہ سے جو غلطی سے اسلام کے پاک اصُول توحید اور وحدت نسل انسانی کو چھوڑکر تثلیث کفارہ اور قومی و نسلی امتیازات کی بیماریوں میں مبتلا ہوگئے ہیں۔ افسوس ہے۔ تو اس کے ساتھ ہی ہم اس سے بھی انکار نہیں کرسکتے کہ مسلمان جو اپنے فرض تبلیغ اسلام کو بالکل بھول گئے تھے۔ مشنری تحریک نے انہیں بیدار کردیا ہے۔ اور ان کے اس فرض کا احساس ان کے اندر پیدا کردیا ہے۔ اس کی ایک اور مثال بھی ہماری آنکھوں کے سامنے ہے۔ کہ جو مسلمان طالبعلم مشن کالجوں میں پڑھتے ہیں۔ ان کے اندر عموماً دوسروں کی نسبت زیادہ اسلامی جوش پایا جاتا ہے۔ اور مجھے یقین ہے۔ کہ جس طرح ہندوستان میں ابتدائی کامیابیوں کے بعد جو عیسائی مشنریوں کو اسلام کے خلاف حاصل ہوئیں۔ اسلام نے

مسیحیت کی طرف نکلنے والوں کی رَو رُک گئی ہے۔ اور اب بہت سے عیسائی خواہ وہ اسلام سے گئے ہوں یا دوسرے مذاہب سے اسلام کی طرف آ رہے ہیں اسیطرح اس مشنری تحریک سے دوسرے اسلامی ممالک میں بھی آہستہ آہستہ یہی رنگ پیدا ہو جائیگا۔ اور وقت آجائیگا۔ کہ اسلام سے نکلنے کی بجائے اسلام میں لوگ داخل ہونے لگیں +

لیکن یورپ کا تاریخی سیاسی لٹریچر میرے نزدیک مشنری تحریک سے بھی زیادہ خطرناک ہے۔ ایکطرف تو یہ لٹریچر یورپ کے دلوں کو زہر آلود کرتا جا رہا ہے اور کچھ رو جو صحیح اسلامی حالات کے معلوم کرنے کے لئے پیدا ہوئی تھی وہ دبتی جا رہی ہے۔ اور دوسری طرف ان تاریخ نویسوں اور مستشرقین کے اثر کے نیچے مسلمان بھی بہت زیادہ ہیں۔ کیونکہ نئی علمی بیداری ہیں جو پیدا ہوئی ہے اُنکی تمام توجہ نئے فلسفہ اور سائنس کی طرف ہے۔ اور شب و روز یورپین مصنفوں کی تحریریں پڑھنے کا اتفاق ہوتا ہے۔ اور اپنے مذہب اور اپنی تاریخ سے عموماً یہ لوگ ناواقف ہوتے ہیں۔ اسلئے جب ایک طرف وہ یورپ کی علمی تحقیقات کے اثر کے نیچے ہوتے ہیں تو دوسری طرف یہ بھی خیال کر لیتے ہیں۔ کہ یورپ سے جو کچھ نکلتا ہے۔ وہ صحیح تحقیقات کا نتیجہ ہوتا ہے۔ اور اسبات کو بھلا دیتے ہیں۔ کہ قومی اور مذہبی خیالات کے رنگ نے تاریخ اسلام کے مطالعہ میں ان لوگوں کی آنکھوں پر ایسی رنگدار عینک لگا دی ہے۔ کہ وہ کسی چیز کو اپنی صحیح حالت پر نہیں دیکھ سکتے۔ اور پھر بہتیرے ایسے بھی ہیں کہ وہ اسلام کو بدنما کر کے دکھانا ہی اپنی زندگی کی غرض سمجھتے ہیں۔ اس لحاظ سے یورپ کا سیاسی اسلامی لٹریچر نہ صرف یورپ کے دلوں کو ہی اسلام کے خلاف کرتا جا رہا ہے بلکہ خود نا معلوم طور پر مسلمانوں کے دلوں پر بھی ایک زہر یلا اثر پھیلاتا چلا جا رہا ہے۔ اور اس کا ازالہ مسلمانوں کا اولین فرض ہے +

(باقی آیندہ)

# کل من علیہا فان

# عالیجناب نواب محمد نصر اللہ خان صاحب کی

## وفات حسرت آیات

ابھی چند ہی ماہ ہوئے ہیں۔ کہ ناظرین کرام رسالہ اشاعت اسلام بابت مئی سنہ ۱۹۲۴ء میں علیا حضرت ہر ہائنس بیگم صاحبہ بھوپال خلد اللہ ملکہا کے منجھلے صاحبزادے جنرل عبید اللہ خاں مرحوم و مغفور کی وفات حسرت آیات کی خبر سن چکے ہیں۔ ان کو رحلت کئے ہوئے ابھی چند ہی ماہ گذرے ہونگے۔ کہ ہر ہائنس بیگم صاحبہ کو اس کبر سنی میں ایک اور صدمۂ جانکاہ پہنچا ہے۔ یعنی یہ کہ عالیجناب نواب محمد نصر اللہ خان صاحب وارث ریاست بھی اس جہان فانی سے رحلت فرما گئے ہیں اور ایک تازہ داغ مفارقت دائمی اپنی والدہ ماجدہ کو دے گئے ہیں۔ عالیجاہ نواب محمد نصر اللہ خان مرحوم و مغفور علیا حضرت بیگم صاحبہ ادام اللہ ملکہا کے فرزند اکبر تھے۔ اور سلطنت بھوپال کے وارث تھے۔ مرحوم کی عمر ۵۰ سال کے لگ بھگ تھی۔ آپ بہت سی خوبیوں و اخلاق کے مالک تھے۔ آپ کی طبیعت نہایت سادہ واقع ہوئی تھی۔ اور سیدھی سادی زندگی بسر کرتے تھے۔ ریاست کی اصلاح و بہبودی میں آپ ہمیشہ گہری دلچسپی لیتے اور مکرمہ محترمہ والدہ ماجدہ کا امور سلطنت میں اکثر ہاتھ بٹاتے تھے۔ آپ حکومت ہند میں بھی قابل عزت اور ہر دلعزیز شہزادے تھے۔ آج سے چار سال پیشتر آپ کو کے۔ سی۔ آئی۔ ای کا خطاب عنایت ہوا تھا۔ حضور بیگم صاحبہ کیلئے اس کبر سنی میں یہ صدمہ عظیم واقعی ناقابل برداشت ہے۔ علیا حضرت بیگم صاحبہ کے ساتھ اس جانکاہ صدمہ میں ہم کو دلی ہمدردی و رنج و ملال ہے۔ اس قحط الرجال زمانہ میں ایسے قیمتی بزرگوں کا ہم سے جدا ہو جانا واقعی قابل رنج ہے۔ اور ایک قومی نقصان ہے۔ لیکن

سوائے صبر کے کوئی چارہ نہیں۔ خداوند تعالےٰ کی درگاہ میں دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ مرحوم کو اپنی جوار رحمت میں جگہ دے۔ اور علیا حضرت بیگم صاحبہ اور دیگر شاہی متعلقین کو اس صدمہ کے برداشت کرنے کیلئے صبر و استقامت عطا فرمائے۔ اور چھوٹے صاحبزادہ کی عمر میں اللہ تعالےٰ برکت ڈالے۔ کیونکہ وہی اب غمخوردہ معظمہ والدہ کی آنکھوں کی ٹھنڈک کا موجب ہیں +

# فریاد اہل اسلام

دردا کہ حسن صورت فرقاں عیاں نماند
آں خود عیاں مگر اثر عارفاں نماند
مردم طلب کنند کہ اعجاز آں کجاست
صد درد و صد دریغ کہ اعجاز داں نماند
کوریم از کمال تغافل بچشم ما
آں روئے خوب وگیسوئے عنبر فشاں نماند
بینم کہ ہر یکے بہ غم نفس مبتلا است
کس را غم اشاعت فرقاں نجاں نماند
یوسف شنیدہ ام کہ شدش کارواں حبیس
ایں یوسفے کہ ہیچکسش کارواں نماند
جانم کباب شد زغم ایں کتاب پاک
چنداں بسوختم کہ خود امید جاں نماند
دوش اند کے مرا نجیا سے شکیب بود
امشب بپرس حال کہ تاب و تواں نماند
اے سید الورے مددے وقت نصرت است
در بوستاں سرائے تو کس باغباں نماند
صد بار رقصہا کنم از خرمی اگر
بینم کہ حسن دلکش فرقاں نہاں نماند
در رنج و درد مے گزرانیم روزگار
یارب ترحمیکہ دگر مہرباں نماند
یارب چہ بہر من غم فرقاں مقدر است
یا خود دریں زمانہ کسے رازداں نماند
دیدم کہ زاہداں رہ فرقاں گذاشتند
ناچار در دلم اثر مہر شاں نماند
اے خواجہ تیغ روز بود لطف زندگی
کس از پئے مدام دریں خاکداں نماند
امروز گر دل از پئے قرآں نسوزدت
عذرے دگر ترا بجناب یگاں نماند
مگذار وردِ مثنوی و شغل غزل و شعر
ایں خود چہ چیز ہست اگر قدر آں نماند
در خادماں نشینی و صد نازمے کنی
آنرا کہ سید است کس از خادماں نماند
خلق از برائے شوکت دنیا چہا گنند
دردا کہ مہر کعبہ چو مہر بتاں نماند
اے بے خبر بخدمت فرقاں کمر ببند
زاں پیشتر کہ بانگ برآید فلاں نماند

منقول از درثمین

# فہرست مصنفات حضرت خواجہ کمال الدین صاحب بی۔اے ایل ایل بی امام مسجد ووکنگ (انگلستان)

## رازِ حیات یا انجیل عمل

مجلد عہ / بیجلد ۵ / ۔

اس کتاب میں فاضل مصنف نے یہ دکھایا ہے۔ کہ مذہب کو روزانہ زندگی میں دخل ہے۔ ایمان کی ترقی بھی اعمال سے ہی ہوتی ہے۔ زندگی۔ قوت۔ دولت و حشمت۔ جاہ و جلال۔ مرجع المعالی کا راز قوت عمل میں ہی مضمر ہے جس طرح کہ باغ کی تر و تازگی نشو و نما پانی سے ہوتی ہے۔ اسی طرح زندگی کا راز قوت عمل میں پنہاں ہے۔ یہ کتاب تمام ہندوستان میں مقبول ہو گئی ہے +

## توحید فی الاسلام

مجلد عہ / بلا جلد ۸ /

فاضل مصنف نے اس کتاب میں ضروریات زمانہ کے مطابق مسلمانوں کے ہر شعبۂ زندگی پر روشنی ڈالی ہے۔ اسمیں بیان کیا گیا ہے کہ روح توحید ہی تہذیب و تمدن کی جان ہے۔ اسی سے اخلاق فاضلہ کی آبیاری ہوتی ہے۔ یہی علوم جدیدہ کی محرک حکمت و فضیلت کی مولد اور جمہوریت کی جان ہے۔ توحید سے ہی حقوق انسانی کی حفاظت ہوتی ہے +

## سلک مروارید

مجلد عہ / بلا جلد عہ / ۔

یہ ان دس زبردست معرکۃ الآرا لیکچروں کا اردو مجموعہ ہے جو حضرت خواجہ صاحب نے سنہ ۱۹۱۱ء سے لیکر سنہ ۱۹۲۳ء تک مذہبی کانفرنسوں میں مختلف مقامات دنیا میں انگریزی زبان میں دیئے۔ ان میں دیگر مذاہب کے مقابل اسلام کی حقانیت پر ثابت کرنے کیلئے مختلف موضوع کے ماتحت اسلام پر لیکچر دیئے گئے ہیں۔ حضرت خواجہ صاحب کے تمام مذہبی لٹریچر کا نچوڑ ہے +

## ضرورت الہام

مجلد عہ / بلا جلد ۱۲ /

فی زمانہ تعلیمیافتہ اصحاب وحی اور الہام کے وجود سے انکاری ہیں۔ اس حالت میں وہ کسی مذہب کو خدا کی طرف سے ماننے پر تیار نہیں ہوتے۔ اس کتاب میں سائنٹیفک طریق پر اور علمی دلائل سے بتایا گیا ہے کہ الہام کی انسان کو ضرورت ہے۔ اور الہامی مذہب آیا ہے +

## مکالمات ملیہ

مجلد عہ / بیجلد ۱۳ /

یعنی وہ گفتگوئیں یا بحثیں ہیں جو حضرت خواجہ صاحب اور دیگر مذاہب کے رہنمایان کے درمیان مختلف مقامات پر ہوئیں۔ اسمیں جمع کی گئی ہیں۔ یہ مکالمات مبلغین اسلام اور دیگر مسلم اصحاب جن کو مخالفین اسلام سے بحث کرنی پڑتی ہے۔ ان کے لئے مفید ہیں +

## اسلام میں کوئی فرقہ نہیں

مجلد عہ / بلا جلد ۱۳ /

اس کتاب میں فاضل مصنف نے عقلی و نقلی دلائل سے ثابت کیا ہے۔ کہ اسلام میں کوئی فرقہ نہیں۔ اور سب تمام نہاد فرقوں کے اصول ایک ہیں۔ فقط فروعی اختلافات آپس میں ہیں۔ اور تمام مسلمانوں کو یک جہتی سے کام کرنے کی تلقین کی ہے +

## صلائے نصرت بہ اہل ہمت

یہ ایک فارسی نظم ہے جسمیں حضرت خواجہ صاحب نے واقعات حاضرہ۔ قرآنی آیات و احادیث نبوی سے اشاعت اسلام کی اہمیت مسلمانوں پر واضح کی ہے

قیمت بلا جلد ۵ /

## براہین نیرہ حصہ اول

معروف بہ

## زندہ و کامل الہام

اسمیں یہ دکھایا گیا ہے کہ قرآن ایک خاتم اور ناطق الہامی کتاب ہے جسمیں تہذیب و تمدن کے کل قوانین موجود ہیں۔ اس ضمن میں مصنف نے ایک حکیمانہ بحث میں موجودہ تہذیب پر تنقیدی نگاہ ڈالی ہے۔ کل مذاہب عالم کے عقائد اور اصولوں پر نہایت منطقی بحث کی ہے + قیمت ۱۲ / مجلد عہ /

## اُسوۂ حسنہ

معروف بہ

## زندہ و کامل نبی

قیمت ۸ / مجلد ۱۳ /

اسمیں آنحضرت صلعم کا کامل نمونہ بحیثیت انسان کامل پیش کیا گیا ہے۔ یہ کتاب مقبولیت عامہ حاصل کر چکی ہے اسکو پڑھ کر ماننے کے سوا چارہ نہیں رہتا کہ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم خاتم النبیین ہیں۔ اور اگر کوئی نبی کامل ہو سکتا ہے تو وہ آپ کی ذات ہے +

المشتہر منیجر مسلم بک سوسائٹی عزیز منزل لاہور

اسلامیہ سٹیم پریس بیرون دروازہ لاہور میں بابو عبدالرشید کے اہتمام سے چھپوا کر خواجہ عبدالغنی مہتمم رسالہ اشاعت اسلام نے عزیز منزل لاہور سے شائع کیا

۱۳۸۱
۲

جلد ۶ نمبر ۸۰۹ — اپریل

وَلْتَكُن مِّنكُمْ أُمَّةٌ يَدْعُونَ إِلَى الْخَيْرِ وَيَأْمُرُونَ بِالْمَعْرُوفِ وَيَنْهَوْنَ عَنِ الْمُنكَرِ وَأُولَٰئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُونَ

# اشاعت اسلام

اُردو ترجمہ

## اسلامک ریویو انگریزی مجریہ مسجد ووکنگ انگلستان

زیر ادارت

## خواجہ کمال الدین مبلغ اسلام

درخواستہائے خریداری بنام منیجر اشاعت اسلام

عزیز منزل - لاہور

قیمت سالانہ للعہ — ممالک غیر کیلئے عہ

شهد منكم الشهر فليصمه ومن كان مريضا
او على سفر فعدة من ايام اخر يريد الله
بكم اليسر ولا يريد بكم العسر و
لتكملوا العدة ولتكبروا الله على ما هدىكم
ولعلكم تشكرون ۝ واذا سالك عبادي عني
فاني قريب اجيب دعوة الداع اذا دعان
فليستجيبوا لي وليؤمنوا بي لعلهم يرشدون ۝
احل لكم ليلة الصيام الرفث الى نسائكم
هن لباس لكم وانتم لباس لهن علم الله
انكم كنتم تختانون انفسكم فتاب عليكم
وعفا عنكم فالـٰن باشروهن وابتغوا ما كتب
الله لكم وكلوا واشربوا حتى يتبين لكم
الخيط الابيض من الخيط الاسود من الفجر
ثم اتموا الصيام الى اليل ولا تباشروهن
وانتم عاكفون في المسجد تلك حدود الله

# فہرست مضامین رسالہ اشاعت اسلام لاہور

| جلد (۱۰) | بابت ماہ جمادی الاول ۱۳۴۳ھ مطابق دسمبر ۱۹۲۴ء | نمبر (۱۲) |
|---|---|---|

بسم اللہ الرحمن الرحیم نحمدہ و نصلی علی رسولہ الکریم

# اشاعت اسلام

## بابت ماہ دسمبر ۱۹۲۴ء

## شذرات

اس ماہ کے رسالہ کے ساتھ ایک مسلم مجمع کی تصویر شائع کی جاتی ہے +

---

اللہ تعالیٰ کا احسان ہے۔ کہ اٹھارہ اور سعید روحیں ہماری اسلامی برادری میں شامل ہوئی ہیں۔ جناب خواجہ نذیر احمد صاحب قائمقام امام مسجد ووکنگ انگلستان تازہ ڈاک میں اطلاع دیتے ہیں۔ کہ ذیل کے انگریز مرد و خواتین نے مسلم مشن ووکنگ انگلستان کے ذریعہ اسلام قبول کیا :-

| نمبر شمار | اصل نام | اسلامی نام |
|---|---|---|
| (۱) | مسٹر لوئیس این وائیٹ .. .. | عزیزہ بیگم |
| (۲) | مس ویٹ .. .. .. .. | عائشہ بیگم |
| (۳) | ایچ ہیگڈ .. .. .. .. | حمید |
| (۴) | رچرڈ - ڈبلیو جارج .. .. | رشید |
| (۵) | مسز این .. .. .. | زینب |
| (۶) | مس ایلیتھر .. .. .. | فاطمہ |
| (۷) | مس الزبتھ .. .. .. | غلام سرور بیگم |
| (۸) | ماسٹر آسکر .. .. .. .. | محمد عبد اللہ |

| نمبر شمار | اصل نام | اسلامی نام |
|---|---|---|
| (۹) | ماسٹر ارنسٹ .. .. .. .. | محمد دین |
| (۱۰) | سٹاسفیلڈ برون .. .. .. | عبدالباری |
| (۱۱) | ایل۔ بی۔ ڈی۔ سولڈس .. .. | عبداللطیف |
| (۱۲) | مسٹر پال بائیکل ہیوک .. .. | عبدالحمید |
| (۱۳) | مس ڈولی فاکنبرج .. .. .. | فاطمہ |
| (۱۴) | مس ریڈیتھ لوہرٹ .. .. .. | حمیدہ |
| ۱۵ | مسٹر عمانوئیل اے فاپٹو .. | عبداللہ |
| (۱۶) | مسٹر ڈی۔ ای۔ وی ٹرنز .. .. | ابراہیم |
| (۱۷) | مس مارجری الیف مینگ .. | حسینہ بیگم |
| (۱۸) | جان مینفیلڈ سمتھ .. .. .. | جلال الدین |

---

اس ماہ کے رسالہ کے ساتھ اشاعت اسلام کی دسویں جلد ختم ہوتی ہے۔ جن احباب کا چندہ دسمبر ۱۹۲۴ء میں ختم ہوتا ہے۔ ان احباب کی خدمت میں التماس ہے کہ ازراہ کرم اپنا سالانہ چندہ مبلغ للعہ پیشگی بذریعہ منی آڈر ۳۱ دسمبر ۱۹۲۴ء سے پہلے پہلے بنام مینیجر صاحب رسالہ اشاعت اسلام عزیز منزل۔ لاہور ارسال فرمائیں۔ لیکن جن احباب کا چندہ ۳۱ دسمبر ۱۹۲۴ء تک دفتر ہذا میں نہ پہنچا۔ ان کی خدمت میں جنوری ۱۹۲۵ء کا نمبر وی۔ پی ارسال ہوگا +

امید ہے۔ کہ احباب کرام رسالہ کی اہمیت کو مد نظر رکھ کر تعمیل ارشاد ممنون فرمائینگے۔ احباب کی خدمت میں التماس ہے۔ کہ وی۔ پی طلب کرنے کی بجائے سالانہ چندہ بذریعہ منی آرڈر اگر روانہ فرمائیں تو اسمیں طرفین کی سہولت ہوگی۔ کم ازکم ۲ کی بچت ہوگی۔ اور نیز منی آڈر کوپن پر اپنا خریداری نمبر ضرور تحریر فرما کر مشکور فرمائیں +

جن احباب نے رسالہ اشاعت اسلام کی توسیع اشاعت میں حصہ لیا ہے ان کا شکریہ ادا کیا جاتا ہے۔ تمام بہی خواہان رسالہ سے ہماری فرداً فرداً خواہش ہے۔ کہ سال ۱۹۲۵ء کیلئے ایک ایک جدید خریدار اپنے حلقۂ اثر میں سے پیدا فرما کر ہمیں مطلع فرمائیں +

---

ہمارا جنوری ۱۹۲۵ء کا نمبر لندن کی مذہبی کانفرنس کی روئداد پر مشتمل ہوگا۔ جو گذشتہ ستمبر ۱۹۲۴ء کو لندن میں منعقد ہوئی۔ اور اس کے علاوہ

حضرت خواجہ کمال الدین صاحب مبلغ اسلام

کے اس مضمون کا اردو ترجمہ ہدیہ ناظرین کرام ہوگا۔ جو صاحب موصوف کی طرف سے کانفرنس مذکور میں پڑھا گیا +

---

خدا کا احسان ہے کہ جن اسلامی باتوں کو اہل یورپ آج تک نفرت کی نگاہوں سے دیکھتے رہے ہیں۔ آج انہی کو صدیوں کے تلخ تجربہ کے بعد عزت کی نگاہوں سے دیکھنے لگے ہیں۔ جن سے دین فطرت کی صداقت پر مہر لگتی ہے۔ اور اسلام کی حقانیت ظاہر ہوتی ہے +

پردہ جو مدتوں اہل یورپ کی نگاہ میں قابل نفرت رہا۔ آج قضاء قدر نے اس معاملہ میں ان کا نقطۂ نگاہ تبدیل کر دیا۔ اور یورپین نگاہیں بے پردگی کے بد نتائج کو محسوس کرنے لگی ہیں۔ اور اسلامی پردہ عزت کی نگاہ سے دیکھا جانے لگا ہے۔ چنانچہ لندن کے ایک وسیع الاشاعت اخبار ڈیلی مرر کا نامہ نگار یوں رقمطراز ہے کہ:-

"اسلام کم از کم اپنی عورتوں کا وقار قائم کرنا چاہتا ہے۔ اور انہیں بازاروں میں نیم برہنہ پھرنے کی اجازت نہیں دیتا۔ جیسا کہ مسیحی ممالک کا طریق ہے۔ اسلامی حکومت میں کوئی بے وقر آوارہ گرد عورتیں نہیں" +

ان باتوں سے معلوم ہوتا ہے۔ کہ اہل یورپ کا موجودہ تمدن آہستہ آہستہ لوگونکو اسلام کی طرف کھینچ لائیگا۔ جُوں جُوں اس تمدن کی قباحتیں اُنکی نظر میں آتی جاوینگی۔ اسلامی مسائل کی حقیقت و صداقت ان پر واضح ہوتی جائیگی +

---

**حضرت نبی کریم صلعم کا یوم ولادت** برٹش مسلم سوسائٹی کے زیر اہتمام جسکے صدر جناب لارڈ ہیڈلے بالقابہم ہیں۔ حضرت نبی کریم صلعم کا یوم ولادت مورخہ ۱۱۔ اکتوبر ۱۹۲۴ء بروز ہفتہ سٹواٹ رسٹارنٹ۔ اولڈ بونڈ سٹریٹ لندن ڈبلیو نمبر ۲ میں بڑے تزک و احتشام سے منایا گیا جسمیں ڈیڑھ اور دو صد کے لگ مسلمانان لندن شامل تھے۔ اور اس پر رونق تقریب کی کامیابی کا سہرا سوسائٹی مذکورہ کے سر پر ہے۔ جس نے تمام گذشتہ سال سرگرمی و تندہی سے کام کرکے لوگوں میں گہری دلچسپی پیدا کردی۔ جناب لارڈ صاحب موصوف اور مسٹر لوگرو اس سوسائٹی کے سکرٹری نے مذہبی حلقہ میں ایک حیرت انگیز بیداری پیدا کردی ہے۔ جس سے امید ہے۔ کہ انگلستان کے ذی اثر مذہبی طبقہ میں سوسائٹی مذکورہ مستحکم طور پر اپنا قدم جمالیگی۔ اس تقریب کی روئیداد گو مختصر لیکن نہایت ہی موثر ہے۔ مسجد دوکنگ کے مفتی جناب عبد المجی صاحب عرب نے چند قرآنی آیات تلاوت کیں۔ اور اس کے بعد جناب لارڈ ہیڈلے بالقابہم نے دُعا کی جو آیندہ نمبر میں ہدیہ ناظرین ہوگی۔ اس کے بعد جناب حافظ غلام سرور صاحب نے نہایت ہی مؤثر پیرایہ میں لیکچر دیا۔ جو سامعین نے ہمہ تن گوش ہو کر سُنا۔ جو انشاء اللہ کسی آیندہ کی اشاعت میں پیش کیا جاویگا۔ گو اس سال اس سعید تقریب پر اس قدر مجمع نہ تھا۔ جسقدر کہ گذشتہ سال تھا۔ اور جسکی بہت سی وجوہات ہیں۔ جسمیں سے ایک موسم کی ناخوشگواری تھی۔ لیکن پھر بھی یہ اجتماع حاضرین میں سے ان غیر مسلمین کے دل پر اسلام کی سچی اخوت (کہ جسمیں رنگ۔ قوم و ملت کی کوئی بھی تمیز نہیں) دلنشین کرنے میں

گذشتہ تمام تقریبوں سے زیادہ کامیاب رہا +

# کانفرنس مذاہب انگلستان میں

## حضرت خواجہ کمال الدین صاحب کا لیکچر

### مارننگ پوسٹ کی رائے

ویمبلے کی نمائش کے سلسلہ میں جو عظیم الشان مذہبی کانفرنس انگلستان میں گذشتہ ستمبر کے آخری عشرہ میں منعقد ہوئی تھی۔ اس میں حضرت خواجہ کمال الدین صاحب کا ایک لیکچر اسلام کے بنیادی اصولوں پر پڑھا گیا۔ حضرت خواجہ صاحب چونکہ بذات خود کانفرنس میں موجود نہ تھے۔ اسلئے آپ کی طرف سے مسٹر یوسف علی سابق آئی۔ سی۔ ایس نے اس لیکچر کو پڑھ کر سنایا۔ اس لیکچر پر انگلستان کے مشہور اخبار "مارننگ پوسٹ" نے جو رائے ظاہر کی ہے۔ وہ ذیل میں ہدیۂ قارئین کرام ہے:-

## اسلامی تھیوری

اس پرچہ میں مذہب کے متعلق اسلامی تھیوری کو بیان کیا گیا۔ اور یہ بتایا گیا کہ قرآن کریم نے قلب انسانی کی تمام الجھنوں کو دور کر دیا ہے۔ اور ایک ایسا ضابطہ بتا دیا ہے جس پر عمل پیرا ہونا گویا فطرت انسانی کو کام میں لانا ہے۔ عبادت کے چند طریقوں کو مانتے ہوئے اس حقیقت نفس الامری پر زور دیا کہ اللہ تعالیٰ کا جاہ و جلال انسان کے روحانی عروج سے ظاہر ہوتا ہے +

اس پرچہ کے اندر ضابطہ کی نیکی اور عملی نیکی میں فرق کیا گیا۔ ایمان باللہ اور شفقت علیٰ خلق اللہ کو مذہب کی ضروری شرائط میں سے قرار دیا گیا۔ اور یہ بتایا گیا کہ انسان اس دنیا میں ایک پاکیزہ اور شفاف فطرت اور لامحدود استعداد لے کر آیا ہے۔ وہ اس زمین پر خلیفۃ اللہ کی حیثیت رکھتا ہے۔ اور یہی اس کا نصب العین ہے۔ قرآن کریم انسان کو حیوانیت سے

اُٹھا کر رُوحانیت کی بلند منازل پر فائز المرام کرنے کیلئے آیا ہے +

اسلام کا کام شروع سے آخر تک یہی ہے۔ کہ انسان کو اُوپر اُٹھایا جائے وہ ہر کام پر اقتدار رکھتا اور ہر شعبۂ زندگی پر روشنی ڈالتا ہے۔ اسلام کے پانچ ارکان یہ ہیں :-

(۱) کلمہ شہادت یعنے توحید الٰہی اور رسالت نبوی پر ایمان
(۲) نماز
(۳) روزہ
(۴) زکوٰۃ
(۵) حج

مذہب اسلام کی پیروی سے عفت۔ دیانتداری۔ حلیمی۔ نرمی۔ معافی۔ نیکی۔ بہادری۔ سچائی۔ صبر۔ ہمدردی اور مہربانی جیسی اخلاقی صفات پیدا ہوتی ہیں +

اسلام نے عورت و مرد کی مساوات سے اول الذکر کی حیثیت کو بلند کر دیا ہے وہ فرماتا ہے۔ کہ عورتوں کا تعلق مردوں سے ایسا ہی ہے۔ جیسے دو توام بھائی۔ سب سے زیادہ قیمتی چیز ایک نیک عورت ہے۔ خدا تمہیں حکم دیتا ہے۔ کہ عورتوں کے ساتھ نیک سلوک کرو۔ کیونکہ وہ تمہاری بیٹیاں اور تمہاری پھوپھیاں ہیں۔ صنف نسوان کے حقوق بہت مقدس حقوق ہیں۔ قرآن نے یہ بھی فرمایا ہے۔ کہ اخلاقی اور رُوحانی ترقی کے اعتبار سے عورت اور مرد یکساں استعدادوں کے مالک ہیں۔ اور یکساں نتائج کے مستحق۔ خانگی اخلاق کے متعلق قرآن کریم کا ارشاد ہے۔ کہ کامل ترین مسلمان وہ ہے جو اپنے خاندان میں سب سے زیادہ پسندیدہ ہو۔ تم میں سب سے بہتر وہ ہے۔ جو اپنی بیوی کے ساتھ سب سے زیادہ نیک سلوک کرتا ہے۔ وہ چیز جسکو اللہ تعالیٰ پسند نہیں کرتا طلاق ہے۔ ایک مسلمان کے لئے واجب نہیں کہ اپنی بیوی کو مارے۔ اگر وہ اسکی کسی بُری خصلت سے ناراض ہے۔ تو اسکی اچھی خصلت کا خیال کر کے خوش ہونا چاہئے +

**اشاعت اسلام**۔ آخری فقرات میں عورتوں کے متعلق جسقدر احکام نقل کئے گئے ہیں وہ دراصل آنحضرت صلعم کے ارشادات ہیں۔ قرآن کریم کی طرف "مارننگ پوسٹ" نے غلطی سے منسوب کئے ہیں اگرچہ قرآن کریم کے برخلاف نہیں بلکہ قرآن ہی کے احکام کی تشریح و توضیح ہے +

# گوشوارہ آمد خرچ بابت ماہ اکتوبر ۱۹۲۴ء دفتر ووکنگ مسلم مشن در ہندوستان

| تفصیل آمد | نمبر فہرست | رقم آمد ہندوستان: پائی | آنہ | روپیہ | تفصیل خرچ | نمبر فہرست | رقم خرچ ہندوستان: پائی | آنہ | روپیہ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| امداد مشن | ۱ | ۰ | ۸ | ۳۲۴ | خرچ مشن | ۳ | x | x | x |
| قیمت رسالہ اسلامک ریویو | ۲ | ۰ | ۸ | ۴۸۳ | خرچ اسلامک ریویو | ۴ | x | x | x |
| میزان | | ۰ | ۰ | ۸۰۸ | | | | | |

x نوٹ۔ تنخواہ عملہ و اخراجات سائر بابت اکتوبر ۱۹۲۴ء اگلے ماہ نومبر ۱۹۲۴ء کے گوشوارہ میں دکھائے جائینگے چونکہ بجٹ پاس نہیں ہوا۔ اسلئے یہ قوم خزانہ مشن سے برآمد نہیں ہو سکیں۔ سکرٹری

دستخط۔ ڈاکٹر غلام محمد آنریری فنانشل سکرٹری ووکنگ مسلم مشن۔ عزیز منزل لاہور

## نقشہ ۱ تفصیل آمد مشن در ہندوستان بابت ماہ اکتوبر ۱۹۲۴ء

| اسمائے معطی صاحبان | پائی | آنہ | روپیہ | اسمائے معطی صاحبان | پائی | آنہ | روپیہ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| امداد مشن۔ جناب ابو منہاج الدین صاحب بھٹنڈا | ۰ | ۰ | ۵ | امداد مشن جناب ابو محمد ابراہیم صاحب بھوانی | ۰ | ۰ | ۲ |
| " " کالا خان صاحب رسالدار | ۰ | ۰ | ۲ | " " میاں محمد خان صاحب اکاڑہ | ۰ | ۰ | ۲۰ |
| " " سید فردوس شاہ صاحب کیمل پور | ۰ | ۰ | ۲ | " " حکیم اجمل خان صاحب دہلی | ۰ | ۰ | ۵ |
| " " سید صغیر حسن صاحب نینی تال | ۰ | ۰ | ۴ | " " امیر حسن صاحب کاکوری | ۰ | ۰ | ۱ |
| " جنابہ فاطمہ بی بی صاحبہ لاہور | ۰ | ۰ | ۱ | " جناب حافظ علی صاحب شاہ نور | ۰ | ۰ | ۲۰۰ |
| " جناب نواب فصاحت یار جنگ صاحب حیدرآباد دکن | ۰ | ۰ | ۱۵ | " جناب حاجی مراد علی صاحب ہبلی پولو | ۰ | ۰ | ۴۴ ۲ |
| " " معلوم الاسم | ۰ | ۰ | ۱ | " اسد اللہ خان صاحب راجمندری | ۰ | ۰ | ۲ |
| " " عباد اللہ خان صاحب بڑابر | ۰ | ۰ | ۱۲ | " جناب ڈاکٹر شیخ محمد یوسف قلات | ۰ | ۰ | ۱ |
| " " فضل کریم صاحب ابازئی پشاور | ۰ | ۰ | ۳ | " " ایس فتح محمد صاحب راجمندری | ۰ | ۰ | ۱۰ |
| " " ڈاکٹر ایم اے صوفی صاحب کلکتہ | ۰ | ۰ | ۱۰ | " " ایم تاج الدین صاحب کالی کرچی | - | - | ۵ |
| " " شیخ ہدایت اللہ صاحب پشاور | ۰ | ۰ | ۷ | کل میزان | ۰ | ۸ | ۳۲۴ |
| " " قاضی احمد جان صاحب پشاور | ۰ | ۰ | ۷ | | | | |
| " " فضل الدین صاحب جیت پور | ۰ | ۰ | ۵ | | | | |
| " " عبدالمعبود صاحب | ۰ | ۰ | ۱ | | | | |
| " " سید سرست حسین صاحب میسور | ۰ | ۰ | ۱ | | | | |

## نقشہ ۲ تفصیل آمد اسلامک ریویو در ہندوستان بابت ماہ اکتوبر ۱۹۲۴ء

| | پائی | آنہ | روپیہ |
|---|---|---|---|
| جناب سید مقبول احمد صاحب آباد برائے تقسیم رسالہ | ۰ | ۰ | ۵ |
| " ڈاکٹر ایم۔ اے صوفی صاحب کلکتہ " | ۰ | ۰ | ۱۰ |
| قیمت اسلامک ریویو | ۰ | ۸ | ۴۶۸ |
| | ۰ | ۸ | ۴۸۳ |

+ ان کے کل عدد روپے وصول ہوئے اٹھارہ روپے غلطی سے اس ماہ لگ گئے۔ آیندہ ماہ کے حساب میں شامل میزان ہونگے
سکرٹری

# اسلام کی خوبیاں

مسلم ایسوسی ایشن کینڈ کے زیر اہتمام مسٹر ایم سبرا مینیا آئر ایف ٹی ایس نے مورخہ یکم جون ۱۹۴۰ء کو ایسوسی ایشن ہال میں "اسلام کی خوبیوں" کے موضوع پر ایک لیکچر دیا۔ دوران لیکچر میں اپنے بیان کی تائید میں آپ نے بہت سے حوالجات قرآن مجید سے دئیے +

مسٹر سعید اے ماری کر بیرسٹر ایٹ لاء زینت افزائے کرسئی صدر تھے آپ نے لیکچرار موصوف کا حاضرین سے تعارف کراتے ہوئے کہا کہ آپ کو مختلف مذاہب پر عبور ہے۔ اور آپ تھیوسوفیکل سوسائٹی کے ایک فرد ہیں جس کا مقصد دنیا میں ایک عالمگیر اخوت کا قائم کرنا ہے" +

اس کے بعد لیکچرار ممدوح الصدر نے اپنی تقریر ان الفاظ سے شروع کی کہ مذاہب عالم میں اسلام کس مقام پر کھڑا ہے۔ اس امر پر کما حقہٗ غور نہیں کیا گیا مقام تاسف ہے۔ کہ اکثر لوگوں نے اسلام کا مطالعہ نہیں کیا۔ اور اس وجہ سے وہ اس امر کو سمجھنے سے قاصر ہیں۔ کہ اسلام حکمت الٰہیہ کا سرچشمہ ہے حضرت محمد (صلعم) ہمیشہ فرمایا کرتے تھے کہ مذہب محض ایک ہی ہے۔ اور وہ "اسلام ہے" لیکن اسلام کے معنے آپ کے نزدیک محض یہی تھے۔ کہ احکام و رضائے الٰہی کے سامنے اپنے سر کو جھکا دینا یا کلیتہً اپنے آپ کو خدا کے سپرد کر دینا" اور آپ ان تمام مقدسین کو جو آپ سے پہلے دنیا میں آئے اسلام کے پیرو کار مانتے تھے "خدا کی رضا کے سامنے سر جھکا دینا" ہر ایک متبع مذہب کے لئے ایک فرض تسلیم کیا گیا ہے۔ اور حضرت نبی کریم صلعم نے انہی وسیع معنوں میں لفظ "اسلام" استعمال فرمایا ہے۔ ان معنوں میں ہر ایک سچا مذہب اسلام ہے۔ اور ہر ایک ایسا شخص جو آستانۂ الٰہی پر اپنے آپ کو گرا دیتا

وہ حقیقی معنوں میں اسلام کا منبع ہے۔ انبیاء میں کوئی فرق اور امتیاز نہیں۔ لا نفرق بین احد من رسلہ۔ لیکن اس سے انکار نہیں کیا جاسکتا۔ کہ ایک مہتم بالشان امر میں اسلام دوسرے مذاہب سے فرق خصوصی رکھتا ہے۔ اسکے بانی حضرت نبی کریمؐ اس زمانہ میں مبعوث ہوئے تھے جسکو تاریخی زمانہ کہا جاتا ہے۔ آپ کی زندگی پر تاریکی کے پردہ کا ایک شائبہ بھی نہیں۔ حالانکہ دوسرے بڑے بڑے مصلحین عالم کے حالاتِ زندگی پر ایک گہرا پردہ تاریکی کا پڑا ہوا ہے۔ خدا کا یہ پیغمبر ۵۷۰ء میں مکہ کے قبیلۂ قریش میں تولد ہوا۔ باپ کا سایہ پیدا ہونے سے پیشتر ہی اُٹھ چکا تھا۔ والدہ بھی ایام بچپن میں ہی داغ مفارقت دے گئی۔ آپ نے ایک ایسے ملک اور ایسی سرزمین میں ایام زندگی بسر کیئے جس کی تاریخ اور حالات سے ہر کس و ناکس واقف ہے۔

لیکچرار نے بیان کیا۔ کہ اسلام کی حقیقت معلوم کرنے کیلئے حضرت نبی کریمؐ کے حالات زندگی کا مطالعہ کرنا چاہئیے۔ جس سے معلوم ہوسکیگا۔ کہ آپ کس قدر بے تکلف۔ سادہ۔ شجاع اور نجیب و شریف واقع ہوئے تھے جس زمانہ میں آپؐ پیدا ہوئے۔ اور جن حالات کے نیچے سے آپؐ کو گذرنا پڑا۔ وہ کچھ کم مشکلات سے پر نہیں تھے۔ اور جن لوگوں سے آپ کو واسطہ پڑا۔ وہ توہم و باطل پرستی کی تاریک گہرائیوں میں گرے ہوئے تھے۔ پچیس سال کی عمر میں آپؐ کے قبیلہ کی ایک عورت خدیجہ نامی جو عمر میں آپؐ سے بہت بڑی تھی۔ اور جس کے لئے آپؐ تجارت کرتے تھے۔ آپؐ کے حسن اخلاق جز ورسی۔ آپؐ کی وفاداری۔ آپؐ کی پاک وصاف زندگی اور حسن معاملہ سے اس قدر متاثر ہوئی۔ کہ اس نے آپؐ سے شادی کر لی۔ دونوں اس خیر و خوبی سے زندگی بسر کرتے تھے۔ کہ تمام دنیا کیلئے بطور نظیر پیش کی جاسکتی ہے۔ آپؐ کے ہموطن بھی آپکو الامین کے خطاب سے پکارتے تھے۔ کیونکہ آپ کو کبھی وعدہ شکنی کا مرتکب نہیں پایا گیا تھا۔ اور کیونکہ آپؐ نہایت شرافت پسند واقع ہوئے تھے۔ اور ہمدردی اور خیر خواہیٔ مخلوق کے جذبات

آپ کے سینہ میں موجزن تھے حضور کی قبل از بعثت زندگی پر تبصرہ کرتے ہوئے لائق مقرر نے بیان کیا۔ کہ یہ آپ پر بہت مصائب و آلام کا زمانہ تھا۔ یہ سخت رنج و غم سے پُر تھا۔ بالآخر یہی رنج و غم آپ کو صحرا کی طرف اور پہاڑوں کی کھوؤں میں کھینچ کر لیجاتا ہے۔ جہاں آپ تن تنہا ۱۵ سال کے ایک لمبے عرصہ تک خاموشی کے ساتھ غور و فکر میں مصروف رہتے ہیں۔ خدائے واحد کے حضور دُعائیں کرتے ہیں۔ گویا آپ اس عظیم الشان کام کیلئے جو آپ کی ذات سے وابستہ تھا تیار ہو رہے ہیں۔ اس زمانہ میں سخت سے سخت شکوک اور سوالات آپ کے دل سے اُٹھتے ہیں۔ اور بالآخر تاریکی چھٹتی ہے اور روشنی نمودار ہوتی ہے اور آپ کو یہ پیغام دیا جاتا ہے۔ کہ "اُٹھ۔ تُو خدا کا رسُول ہے"۔ فرشتہ کہتا ہے کہ پڑھو! آپ جواب دیتے ہیں۔ کہ میں کیا پڑھوں؟ فرشتہ خدا کی وحدانیت۔ ملائکہ کی حقیقت۔ خلق عالم اور خلقِ انسان کے متعلق ذکر کرتا ہے۔ اور جس کام کے لئے آپ کو پیدا کیا گیا تھا۔ اور جس مقصد کی تکمیل آپ کے ذمے تھی۔ فرشتہ اس کی تلقین کرتا ہے۔ آپ فی الفور ایک گھبراہٹ کی حالت میں گھر واپس تشریف لاتے ہیں۔ اور اپنی بیوی سے مخاطب ہو کر فرماتے ہیں۔ کہ "آہ! میں کیا کروں گا؟ میں کون ہوں۔ اور میں کیا ہوں"؟ وفادار بیوی نہایت شفقت اور دلی اطمینان سے یُوں جواب دیتی ہے۔ کہ ہرگز نہیں! (تو ضائع نہیں ہوگا) کیونکہ تو سچا اور راستباز ہے۔ تو وعدہ خلافی نہیں کرتا۔ لوگ تیرے چال و چلن سے واقف ہیں۔ خدا اپنے وفادار بندوں سے دھوکا نہیں کرتا۔ جو آواز آپ کو آئی ہے۔ اور جس امر کی طرف آپ کو بُلایا گیا ہے۔ آپ اس پر کاربند ہو جائیں۔ آپ پر سب سے پہلے ایمان لانیوالی آپ کی زوجہ محترمہ نے آپ کے بشری دل کو وہ اطمینان دیا۔ جس کی اس وقت سخت ضرورت تھی۔ کیونکہ آپ خائف تھے۔ کہ اسقدر عظیم الشان کام سے عُہدہ برآ ہوتا

سخت ذمہ داری کا کام ہے۔ اب آپؐ وہ پہلے محمدؐ نہیں تھے۔ بلکہ اب آپ خدا کے رسُول تھے۔ کہ عرب جیسے ملک کو جہاں کوئی قانون کے نام سے واقف بھی نہ تھا۔ ایک منظم سلطنت اور ایک بڑی طاقت بنادیا آپؐ کے متبعین نے علوم و فنون کی شمع سے تمام یورپ کو منور کردیا۔ اور اور وہ عظیم الشان سلطنتوں کے بانی مبانی ہُوئے۔ وہ آپ پر دل و جان سے ایسے مہربان تھے۔ کہ جس کی نظیر نظر نہیں آتی۔ دُنیا میں مختلف اعتقادات اور مختلف مذاہب پائے جاتے ہیں۔ لیکن جس اخلاص گرمجوشی اور تعشق سے حضرت محمد صلعم کی تعلیم کردہ معتقدات کو تسلیم کیا جاتا ہے۔ وہ کہیں دوسری جگہ ڈھونڈے سے نہیں ملتا ایک مُسلم خواہ لوگ اسکو کس قدر استہزاء کا نشانہ بنائیں نماز میں دوزانو ہونا اپنے لئے باعث شرم خیال نہیں کرتا۔ قوی ایمان نے موت کے تمام خطرات کو اس کے دل سے محو کردیا تھا۔ افریقہ کے رہنے والے درویش توپوں کی باڑ کے سامنے بے تحاشا دوڑتے جاتے ہیں۔ اور ابھی دشمن پر وار کرنے نہیں پائے۔ کہ ان کی صفوں کی صفیں لقمۂ اجل بن جاتی ہیں۔ لیکن وہ موت سے ذرا نہیں ڈرتے۔ اور ایسی خوشی خوشی مرنا قبول کرتے ہیں۔ کہ جس طرح کوئی شخص اپنی شادی پر خوش ہوتا ہے۔ یہ سب اس تعشق اور محبّت کا نتیجہ تھا۔ جو انکو اپنے مذہب اسلام اور اپنے پیارے نبی صلعم سے تھی۔ جوں جوں آپؐ کے متبعین کی تعداد میں اضافہ ہوتا گیا۔ دشمنوں کی اذیت رسانیاں بھی ساتھ ساتھ بڑھتی گئیں۔ سخت سے سخت جسمانی تکالیف انکو دی گئیں اور ناقابل برداشت طریقوں سے انکو موت کا شکار بنایا گیا۔ ان کے ٹکڑے ٹکڑے کردیئے گئے۔ ان کے زندہ جسموں میں میخیں گاڑی گئیں۔ عرب جیسے ملک کی دُھوپ کی طرف اُنکے منہ کرکے

جلتی ریت پر اُن کو لٹایا گیا۔ اور ان کے سینوں پر بھاری پتھر رکھے گئے۔ اُن سے کہا گیا۔ کہ محمدؐ اور اُس کے خدا کے خیال سے باز آجاؤ لیکن اُن کے ایمان کی قوت کا اُن کے الفاظ سے پتہ لگتا ہے۔ کہ ہرگز نہیں! ہمارا ایمان یہی ہے۔ اور یہی رہیگا۔ کہ اللہ کے سوا اور کوئی معبود نہیں۔ اور محمدؐ اس کا رسول ہے۔ یہ ظالم ایک شخص کی بوٹی بوٹی کاٹ ڈالتے ہیں۔ اور پھر پوچھتے ہیں۔ کہ کیا وہ پسند نہیں کرتا کہ محمدؐ اُس کی بجائے یہاں ہو اور وہ گھر پر آرام سے بیٹھے"۔ وہ باایمان انسان جواب دیتا ہے۔ کہ "مجھے ایک لمحہ کے لئے بھی گوارا نہیں کہ میں اپنے گھر میں اپنی بیوی بچوں کے پاس ہوں۔ اور محمدؐ رسول اللہ کو ایک کانٹا بھی چبھے"۔ محمدؐ (صلعم) ایک اُمّی انسان تھے۔ اور وہ اپنے آپ کو اُمّی رسول ہی پکارتے تھے۔ آپؐ کے پیروؤں اور تمام دُنیا کے لئے قرآن مجید ایک زندہ مُعجزہ ہے۔ جو آپؐ کے فرستادہ ربّ العالمین ہونے کی ایک زبردست دلیل ہے۔ کیونکہ وہ ایک بینظیر فصیح و بلیغ عربی زبان میں ہے۔ آپؐ نے "سچائی" یا "راستبازی" کو ایک بہت بڑی اہمیت دی ہے۔ آپؐ کا قول ہے۔ کہ کوئی شخص سچا یا راستباز نہیں ہوسکتا۔ جب تک کہ وہ اپنے خیالات۔ قول اور فعل میں سچا نہ ہو۔ لیکچرار نے بعد ازاں بیان کیا کہ اسلام کے برخلاف یہ الزام لگایا جاتا ہے۔ کہ یہ (۱) بربریت پسند ہے (۲) عورتوں کے حقوق واجبی کا احترام نہیں کرتا (۳) علوم و فنون اور علمی ترقیات کا مخالف ہے۔ لیکن ان الزامات کی تائید حضرت پیغمبر صاحب کی تعلیمات اور اُن خدمات سے جو اسلام نے تمام دنیا کی کیں نہیں ہوتی۔ ہاں اسلام کے متعلق یہ کہا جاسکتا ہے۔ کہ فی زمانہ وہ اعلےٰ علوم و فنون اور علمی سرگرمیوں کا علمبردار نہیں ہے لیکن یہ اسلام کی تعلیمات کا نتیجہ

نہیں ہے۔ بلکہ اسلامیوں کی غفلت شعاری اور سہل انگاری کا باعث ہے۔ اس سے انکار نہیں کیا جا سکتا۔ کہ دوسرے مذاہب کی طرح اسلام بھی بدنام ہوا۔ کیونکہ اسلام کے پیرووں میں سے اسلام کی حقیقی اور اصلی رُوح اُٹھ گئی تھی۔ یہ سچ ہے۔ کہ پیغمبر صاحب نے فرمایا ہے کہ "کفّار سے مقابلہ کرو"۔ لیکن آپ کے نزدیک لفظ "کافر" کے معنے اس شخص کے ہیں۔ جو راستبازی کے رستوں پر گامزن نہ ہو۔ ہاں اگر یہ حکم ہے۔ تو یہ حکم بھی موجود ہے۔ کہ کفّار سے مقابلہ کرو۔ جبکہ وہ تم پر حملہ کریں۔ یا تم کو فرائض مذہبی سے روکیں"۔ مسلمان فقیہوں کا یہ مُسلّمہ فیصلہ ہے۔ کہ جب ایک مُطلق اور ایک شرطی حکم ہو۔ تو مُطلق حکم بھی شرطی حکم کے تحت میں آئیگا۔ اور پیغمبر صاحب نے بھی یہی فرمایا ہے۔ کہ اگر کفّار مسلمانوں کی اذیّت سے باز آجائیں۔ تو ان پر اُن کے گذشتہ اعمال کا کوئی مُواخذہ نہیں۔ قرآن مجید میں حکم ہے کہ اُدعوا الی سبیل ربّك بالحکمۃ والموعظۃ الحسنۃ۔ وجادلھم بالتی ھی احسن الخ یعنے لوگوں کو خدا کے رستہ کی طرف دانائی اور نصیحت کے ساتھ بلاؤ۔ اور ان کے ساتھ ایک احسن اور پسندیدہ طریقہ سے مجادلہ کرو۔ کیونکہ خدا بہتر جانتا ہے۔ کہ کون اس کے رستہ سے بھٹکے ہوئے ہیں۔ اور کون راہ راست پر گامزن ہیں"۔ دین میں جبر یا سختی روا نہیں۔ اگر وہ اسلام قبول کریں وہ یقیناً راہِ راست پر ہیں۔ اور اگر وہ اعراض کریں۔ تو بے شک تیرے ذمّہ (اے محمدؐ) محض اُن کو تبلیغ کر دینا ہے۔ علاوہ ازیں حسب ہدایت حضرت پیغمبر صاحب مناظرات میں بھی سختی اور شدّت نہیں ہونی چاہئے۔ الغرض قرآن مجید میں جبر کی کوئی تعلیم نہیں ؟

اسلام نے عورت کی کیا حیثیت بتائی ہے؟ اور اس کو کس سلوک کا

مستحق قرار دیا ہے۔ اس کے متعلق ایک نہایت عام اعتراض یہ کیا جاتا ہے۔ کہ اسلام کی رُو سے عورت کی رُوح نہیں "۔ یہ اعتراض نفساً اور قطعاً غلط ہے۔ قرآن مجید نے مرد اور عورت دونوں کے لئے یکساں مغفرت اور اجر کا وعدہ فرمایا ہے۔ معاملات مذہب میں ان دونوں کی ایک ہی حیثیت قائم کی ہے۔ پھر دوسرا الزام اسلام کے خلاف یہ لگایا جاتا ہے۔ کہ اس نے کثرت الازدواجی کی اجازت دی ہے۔ ہاں یہ درست ہے۔ مگر اسلام جس قوم کو معراج ترقی پر پہنچانا چاہتا تھا۔ اس کے اندر عفت کا نام بھی نہ تھا۔ ان حالات میں محض ایک شادی کا حکم دینا بے سُود تھا۔ اس کی اصلاح ایک تدریجی رنگ میں ہو سکتی تھی۔ زیرک اور دور اندیش پیغمبر صاحب نے کثرت ازدواجی کی اجازت تو دی لیکن اس پر خاص خاص پابندیاں عاید کر دیں۔ اور اسکو خاص خاص شرائط سے مشرُوط کر دیا۔ ہندوستان کے اندر نبی کریم کی یہ تعلیم اُنہی نتائج کی منتج ہو رہی ہے۔ یعنے کثرت ازدواجی بتدریج مفقود ہوتی جاتی ہے۔ اور تعلیم یافتہ مسلمانوں میں اس کا عملدرآمد غائب ہو رہا ہے +

تمام مہذب ممالک میں ایک ہی عورت اور ایک ہی مرد کے درمیان صحیح صحیح تعلقات ازدواجی قائم کرنے پر زور تو بہت دیا جاتا ہے لیکن عملی طور پر کچھ بھی نہیں ہوتا۔ بیشک ایک ہی نکاح کے اصول کو علمی طور پر صحیح سمجھنا چاہئے۔ لیکن جہاں ایک منکوحہ بیوی ہو۔ اور علاوہ ازیں کئی خفیہ ناجائز تعلقات ہوں۔ وہاں ایک نکاح پر عمل کہاں رہتا ہے۔

قطع نظر اس کے مسلم عورتیں از رُوئے قانون شریعت بہت عمدہ سلوک کی حقدار ہیں۔ شریعت ان کے مال و متاع کی بہت حفاظت کرتی ہے۔ مسلمان ممالک کے اندر عورتوں نے بطور حکمران اور مُدبر ہونے کے بہت کچھ کارنمایاں کئے ہیں +

اسلام کی علم دوستی کی کیفیت سُن لیجئے - اگرچہ خود پیغمبر صاحب پڑھے لکھے نہیں تھے - تاہم آپ نے علم کو ضروریات انسانی کی صف اولین میں جگہ دی ہے - آپ نے اپنے پیروؤں کو تحصیل علم کی تاکید فرمائی ہے۔ اور فرمایا ہے - کہ "طالبعلم کی روشنائی شہیدوں کے خون سے زیادہ گراں بہا ہے"

یہ قول اس قابل ہے - کہ مسلمان لوگ اپنے قائم کردہ مدارس کے در و دیوار پر سنہری حروف میں لکھ کر لگا دیں - حضرت علیؓ نے جو حضرت پیغمبر صاحب کے پیارے داماد تھے - علم کی ایک نہایت پسندیدہ تعریف بیان کی ہے - فرماتے ہیں - کہ علم کی حقیقی رُوح دل کا روشن کرنا ہے صداقت اس کا بڑا مقصد ہے - الہام اس کا رہنما ہے - عقل اسکی تعلیم کرنے والی ہے خدا اس کا مُلہم ہے - اور انسان کے الفاظ اسکو زبان سے بولنے والے - یہ تھے وہ بلند خیالات علم کے متعلق جن سے ترکوں کی علم وحکمت اور موروں کے علوم وفنون فیضیاب ہوئے - اب اگر اسلام علمی رنگ میں رُوبہ ترقی نہ ہو اور مسلمان علمی فضیلت کے میدان میں دوسروں سے پیچھے ہوں تو خود مذہب اس کا ذمہ وار نہیں - بلکہ اس جمود کے کچھ اور ہی اسباب ہونگے یہ اسلام ہی تھا جس نے عرب اور مصر اور بغداد کے کالجوں میں عیسائیوں کے اندر از سر نو علمی رُوح پھونک دی یہ مسلمانوں نے فلسفہ میں اَن تھک جد و جہد سے کام لیا - اور مور سلطنت کے قیام پر انہوں نے سائنس (علوم طبعیات) کو حد کمال تک پہنچایا - انہوں نے دارالعلوم اور یونیورسٹیاں قائم کیں - پوپ سلوسٹر ثانی اپنی جوانی کے دنوں میں کارڈووا یونیورسٹی میں ایک طالبعلم تھا - جہاں اس نے جیومیٹری اور الجبرا کے مبادیات کی تحصیل کی - موروں نے الجبرا کے اندر دوسرے درجہ کی مساوات پھر (Quadratic) اور پھر (Binomial Theorem) ایجاد کیا۔ علم مخروطات[1] میں انہوں نے (Sine) اور (Cosine) دریافت کئے۔ دوربین

[1] Trigonometry

